اِذَا جَآءَ الْاِحْتِمَالُ فَبَطَلَ الْاِسْتِدْلَالُ - کہ جب احتمال اور شک آجائے تو استدلال باطل ہو جاتا ہے - مبلغِ اعظم نے فرمایا حضور! حضرت علی علیہ السلام کے لئے قرآن مجید تک لفظ صِھر آیا ہے مگر اس میں مِن نہیں آیا - چنانچہ ھُوَ الَّذِیْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَہٗ نَسَبًا وَّ صِھْرًا - پ۱۹ سورۃ فرقان میں اللہ تعالےٰ نے حضرت علی کو پورا سُھر فرمایا - یہ خطبہ جناب رسالتمآبؐ نے صرف نکاح حضرت علی علیہ السّلام میں پڑھا - دیکھو اپنی کتابیں ا۔ مدارج النبوۃ - جلد۲ صفحہ۵۵ ، الریاض النضرۃ جلد۲ صفحہ۱۸۱ مطبوعہ مصر ذخائر العقبیٰ صفحہ۳۰ مطبوعہ مصر -

آیت کا مفہوم یہ ہے کہ جیسا رشتہ نسب اور صِہر حضرت علیؑ کو حاصل ہے ویسا عثمان کو نہیں - ہاں حضرت عثمان حضرت ابوبکر اور حضرت عمر سے قریب تر ہے ، خواہ حضرت علیؑ کی نسبت بعید تر ہے - کیونکہ حضرت علیؑ اور رسولِ خدا بنی ہاشم سے حقیقی چچا زاد ہیں اور حضرت عثمان بنی اُمیّہ سے ہے جو دور کا واسطہ بعید ہے - حضرت علیؑ حضرت فاطمۃ الزہراؑ سے داماد ہے جو حقیقی بیٹی ہے - حضرت عثمان ربیبہ بیٹیوں سے معمولی تعلق دامادی کا رکھتا ہے - یعنی بیٹیوں کی نسبت بھی مجازی ہے داماد بھی مجازی -

## تونسوی کے سوالات اور

# مبلّغِ اعظم کے جوابات

تونسوی صاحب نے شور مچایا کہ مولوی اسماعیل! ان لڑکیوں کا باپ تبلایئے ؟ مبلّغ اعظم نے فوراً اہل السنّت کی مستند کتاب سیرت ابنِ ہشام جلد۲ صفحہ۲۹۳ مطبوعہ مصر سے دکھلایا - "تَزَوَّجَتْ بِہٖ ھِنْدُ بْنُ اَبِیْ ھَالَۃَ وَ زَیْنَبُ بِنْتُ اَبِیْ ھَالَۃَ" کہ جناب زینب کے باپ کا نام ابوہالہ تھا اور دوسری لڑکیوں کے باپ کا نام عتیق بن عائذ مخزومی تھا - تونسوی صاحب نے کتاب منگوا کر خود دیکھی پڑھی اور چُپ چاپ کھڑا ہو گیا - کتاب واپس ، جواب ندارد ، حجت تمام ہوئی -

اس کے بعد مبلّغ اعظم نے فوراً تفسیر کبیر اور قرآن مجید کی آیت سے ثابت کیا کہ وہ

لڑکیاں یتیم تھیں اور حضورؐ کے خانہ اقدس میں ان کی پرورش ہوئی۔ اَمَّا الْيَتِيْمَ فَلَا تَقْهَرْ پ۳۰ سورۃ والضحیٰ) کہ اے میرے محبوب یتیم کو نہ ڈانٹ اور نہ جھڑک۔ اور تفسیر کبیر جلد ۸ ص۴۲۷ مطبوعہ مصر سے یہ عبارت پڑھی۔ وروی انہا نزلت حین صاح النبی صلی اللہ علیہ وسلم علی ولد خدیجۃ۔ کہ یہ آیت (یتیم کو نہ جھڑک) اس وقت نازل ہوئی جب جناب رسالتمآبؐ نے جناب خدیجہؑ کے پچھلے بچوں کو سخت آواز سے ڈانٹا تو آواز آئی اے میرے حبیبؐ! ان یتیموں کو نہ جھڑک۔

مبلغ اعظم نے فرمایا۔ جناب تونسوی صاحب! فرمائیے۔ جناب خدیجہؑ کے وہ کون سے بچے اور بچیاں تھیں جن کو اللہ تعالیٰ نے یتیم فرمایا ہے؟ یتیم تو وہ بچہ ہوتا ہے جس کا باپ فوت ہوگیا ہو۔ اگر حضورؐ ان کے باپ تھے تو یتیم کیسے؟ اگر یتیم تھے تو حضورؐ ان کے باپ کیسے؟ تونسوی صاحب نے یہ کتاب منگوا کر دیکھی پڑھی، خاموش، بیہوش، باپ کا نام مل گیا، یتیم ثابت ہوگئیں، چار کے دعوےٰ میں احتمال آگیا استدلال باطل ہوگیا۔ کیونکہ چار بیٹیوں کے مدعی اہل السنت ہیں۔ دعوےٰ کو بلا نقض و تعارض ثابت کرنا ان کا فرض ہے۔ شیعہ تو جناب سیدہ طاہرہ فاطمۃ الزہراؑ کو حقیقی بیٹی مانتے ہیں۔ جس میں نہ شک ہے نہ شبہ نہ احتمال نہ اعتراض۔

اس کے بعد مبلغ اعظم نے اہل سنت والجماعت کی مستند کتاب تفسیر نیشاپوری سے ان بیٹیوں کا ربیبہ ہونا بھی دکھلایا۔ چنانچہ نیشاپوری علی حاشیہ تفسیر ابن جریر ص۹ جلد پنجم وربائبکم اللاتی کے تحت "کما نقول بنات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من خدیجۃ" پڑھا۔ کہ قرآن مجید میں ربیبہ بیٹیوں کا جو ذکر آیا ہے وہ ایسی ہوتی ہیں جیسے رسول اللہؐ کی بیٹیاں جناب خدیجۃ الکبریٰؑ سے تھیں۔

لیجئے! معاملہ صاف ہوگیا۔ قرآن مجید سے ان کا ربیبہ ہونا بھی ثابت ہوگیا، یتیم ہونا بھی ان کا باپ بھی مل گیا اور خود کتب اہل السنت سے۔ یہ بھی سمجھ میں آگیا کہ جہاں رسول اللہؐ کی بیٹیاں خدیجۃ الکبریٰؑ سے لکھا ہو، اس سے ربیبہ، یا لے پالک یا پچھلی بیٹیاں جناب خدیجہؑ کی مراد ہوتی ہیں مبلغ اعظم نے کہا تونسوی صاحب! اسی برتنے پر تمام عمر چار بیٹیاں چار بیٹیاں کہتے پھرتے رہے ہو۔ اگر ہمت ہے تو دعوےٰ بلا معارضہ و مناقضہ ثابت کرو۔ دیکھو! ہم تمہارے دلائل کو ضعیف و کمزور ثابت کر کے اس کے مقابلہ میں دلائل قویہ بھی پیش کر رہے ہیں۔

اس کا نام ہے مناقضہ و معارضہ۔

تونسوی صاحب نے کہا۔ مولوی اسماعیل صاحب! اپنے معصوم امام کے قول سے ان دیگر بیٹیوں کا حضورؐ کی بیٹیاں نہ ہونا دکھلایئے۔ مبلغِ اعظم نے فوراً اپنی کتاب احقاق الحق ص ۲۳۶ مؤلفہ شہید ثالث اعلی اللہ مقامہٗ جو شیعہ عقائد کے ثابت کرنے میں سند سمجھی جاتی ہے اور ایک محقق مناظر کی کتاب ہے کو اٹھا کر پڑھا:۔

روی اھل العلم عن آئمۃ اھل البیتؑ وھاتان الابنتان المنسوبتان الی رسول اللہ زینب ورقیۃ لہ من امرأۃ آخری ۔

کہ اہلِ علم نے آئمہ اہل بیتؑ سے روایت کی ہے کہ یہ دونوں بیٹیاں جو رسولِ خداؐ کی جانب منسوب ہیں یہ کسی دوسری عورت سے ہیں۔

# آیت اوّل

" وَاَنْذِرْ عَشِیْرَتَکَ الْاَقْرَبِیْنَ " اے رسولؐ اپنے بہت قریبیوں کو ڈرا

بخاری شریف ص ۳۸۵ جلد ۱ و ص ۷۰۲ جلد ۲ میں ہے کہ جب آیت " وانذر عشیرتک الاقربین " اتری تو حضورؐ نے اپنے قریبیوں کے نام لے لیکر فرمایا یا بنی عبد مناف یا عباس بن عبد المطلب یا صفیہ یا فاطمہ بنت محمدؐ " سَلِیْنِیْ مَا شِئْتِ مِنْ مَالِیْ لَا اُغْنِیْ عَنْكِ مِنَ اللّٰهِ شَیْئًا " کہ اے عبد مناف اے عباس بن عبد المطلب اے صفیہ رسول اللہ کی چچی اور یا فاطمہ بنت محمدؐ سلینی ما شئتِ من مالی اور اے فاطمہ بیٹی محمدؐ کی۔ میرے مال سے جو چاہتی ہو مانگو۔ میں دوں گا۔ مگر اللہ سے تم کو بے نیاز نہ کر سکوں گا۔

سُبحان اللہ! فاطمہ آیت عشیرہ میں داخل باقی کوئی بیٹی داخل نہیں۔ بنت محمدؐ بنت واحد کو خطاب سلینی ما شئت من مالی سے مالِ محمدؐ کی وارث بھی ثابت ہوئی۔ ایک بیٹی ہونا بھی ثابت دعویٰ فدک بھی ثابت ہوا۔

یہ آیت وانذر عشیرتک الاقربین ابتدائے دعویٰ رسالت میں مکہ معظمہ میں نازل ہوئی۔ اس وقت تمام بیٹیاں زندہ تھیں۔ موت کا عذر بھی نہیں چل سکتا

اس کا مُلّاں تونسوی سے کچھ جواب نہ بن آیا بیٹھا سُن رہا تھا۔ پوچھو اس سے اس آیت کا کیا جواب ہے؟

آیت مباہلہ میں تو تم کہتے ہو فوت ہوگئی تھیں اب تو زندہ تھیں۔ اس کا جواب دو۔

# آیت دوم "آیۂ تطہیر"



عن عائشۃ قالت خرج النبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم غداۃ علیہ مرط مرحل من شعر اسود فجاء الحسن بن علیؑ فادخلہ ثم جاء الحسینؑ فدخل معہ ثم جاءت فاطمۃ فادخلہا ثم جاء علیؑ فادخلہ ثم قال انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت ویطہرکم تطہیرا۔ مشکوٰۃ شریف ص۵۶۸ باب مناقب اہل بیت النبیؐ حدیث ۱ ترمذی شریف ص۲۴۲ جلد۱ باب مناقب اہل بیت نبیؐ۔ ترمذی شریف ص۱۴۲ جلد۲ کتاب التفسیر ص۱۷۵ جلد۲

## "چھ ماہ آیۂ تطہیر کی تلاوت بر دروازۂ سیّدہ فاطمۃ الزہراؑ"

عن انس بن مالک ان رسول اللہ یمر بباب فاطمۃ ستۃ اشہر اذا خرج لصلوٰۃ الفجر یقول الصلوٰۃ یا اھل البیت انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت ویطہرکم تطہیرا۔

ترمذی شریف ص۱۷۵ جلد۱۔ تفسیر ابن کثیر ص۴۸۵/۴۸۶ جلد۳ میں ۱۶ احادیث ہیں کہ ان کی اولاد، ان کے شوہر اور اس کے سوا کوئی داخل نہ تھا۔

انس بن مالک سے روایت ہے کہ تحقیق رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پورے چھ مہینے جب نمازِ فجر کے لئے نکلتے تو دروازۂ فاطمۃ الزہراؑ پر گذرتے ہوئے فرماتے "الصلوٰۃ" یا اھل البیت انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس الخ

تو پورے چھ ماہ دردازۂ سیّدہ پہ یہ آیت تلاوت ہوئی اور کسی بیٹی کے

دروازہ پر تلاوت نہ ہوئی۔

# آیت سوم مباہلہ

عن سعد بن ابی وقاص قال لما نزلت هذه الاية فندع ابناءنا وابناءكم الخ دعا رسول الله عليا وفاطمة وحسنا وحسينا فقال اللهم هؤلاء اهل بيتي۔

مسلم ص۲۸۳ جلد ۲، مشکوٰۃ شریف ص۵۶۸، باب مناقب اہل البیت حدیث ۱

سعد بن ابی وقاص سے روایت ہے کہ جب یہ آیت مباہلہ اُتری۔ ندع ابناءنا وابناءکم الخ۔ تو رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی علیہ السلام اور حضرت فاطمۃ الزہرا، حسنؑ اور حسینؑ کو بلا کر عرض کی یا اللہ یہ لوگ میرے اہل بیت ہیں۔ (ترمذی شریف ص۱۴۲ جلد ۲)۔

حاشیہ ۹ میں ہے جب مطلق اہل البیت کا لفظ آئے تو فاطمہؑ، علیؑ، حسنؑ اور حسینؑ کا خصوص سمجھا جاتا ہے۔ یعنی ان پانچوں کے سوا کوئی اور اہل بیت میں شامل نہیں ہو سکتا۔

لیجئے حضور تونسوی صاحب! مباہلہ میں صرف فاطمہؑ آئی باقی کوئی بیٹی نہ داخل ہوئی نہ بلائی گئی، وجہ بتلایئے۔ جواب ندارد، چُپ سادھ لی، آنکھیں پتھرا گئیں۔

# عُذر وفاتِ بنات غیر معقول ہے

کیونکہ اوّل تو ان لڑکیوں کے سنہ ولادت اور وفات میں اختلاف ہے۔ بقول شبلی مرحوم جناب زینبؑ کی وفات ۸ھ میں ہوئی اور حضرت رقیہ کی وفات غزوۂ بدر ۲ھ میں ہوئی اور حضرت امّ کلثوم کی وفات بقول شبلی ۹ھ میں ہوئی۔ دیکھو سیرت النبی جلد دوم حصہ اوّل ص۴۲۵ اور جناب رقیہ کی وفات بقول سیرت رحمۃ اللعالمین ۳ھ

میں ہوئی۔ دیکھو رحمۃ اللعالمین ص۱۲۷ جلد ۲، وفات ام کلثوم ۹ھ میں ہوئی۔ رحمۃ اللعالمین ۲ھ میں ہوئی۔ دیکھو رحمۃ اللعالمین ص۱۲۷ جلد ۲۔ وفات ام کلثوم ۹ھ میں ہوئی۔ رحمۃ اللعالمین ص۱۲۸ جلد ۲ اور مباہلہ بھی ۹ھ میں ہوا۔ دیکھو سیرت النبیؐ جلد دوم حصہ اول ص۴۷

وفد نجران کا ذکر ۹ھ ص۴۹ پر ہے۔ آخر میں کہ جب آنحضرت صلعم حضرت فاطمۃ الزہراؑ اور امام حسن و حسین علیہما السلام کو لیکر مباہلہ کے لئے نکلے تو خود ان کی جماعت میں سے ایک شخص نے رائے دی کہ مباہلہ نہیں کرنا چاہیئے۔ اگر یہ شخص واقعی پیغمبر ہے تو ہم لوگ ہمیشہ کے لئے تباہ ہو جائیں گے۔ غرض ان لوگوں نے کچھ سالانہ خراج قبول کر کے صلح کر لی۔

کیوں حضور! جب مباہلہ ۹ھ میں ہوا، جناب امّ کلثوم بھی ۹ھ تک زندہ رہی تو مباہلہ میں حضورؐ نے ان کو شامل کیوں نہ کیا جب "نساءنا" کا لفظ جمع کے لئے تھا۔ یہ عذر بھی تونسوی کا ختم۔ یہ شخص اہل سنّت کو دھوکہ میں رکھ کر ان کی دولت کھائے جا رہا ہے نہ مناظرہ کر سکتا ہے نہ جواب دے سکتا ہے۔

سچ ہے خَسِرَ الدُّنیَا وَالْاٰخِرَۃ۔ مذہب اہل السنّت ہی شیعہ کے مقابلہ میں کمزور ہے یہ کیا کرے۔

# آیت چہارم خمُس

وَاعْلَمُوْا اَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِنْ شَیْئٍ فَاَنَّ لِلّٰہِ خُمُسَہٗ لِلرَّسُوْلِ وَ لِذِی الْقُرْبٰی۔ (پ۹ الانفال ع۱)

اور جان لو کہ جو شئے بطور غنیمت و فائدہ تم کو حاصل ہو۔ اس کا پانچواں حصہ اللہ کا اور اس کے رسولؐ کا اور آپ کے قرابت داروں کا ہے۔ (حاصل ترجمہ اشرفیہ ص۱۶۲)

عن علیؑ قال کانت لی شارفٌ من نصیبی من المغنم یوم بدر وکان النبیؐ اعطانی شارفاً من الخمس فلمّا اردت ان ابتنی بفاطمۃ بنت رسول اللہؐ۔ (بخاری شریف ص۴۳۴ باب فرض الخمس)

حضرت علی علیہ السّلام فرماتے ہیں، رسول اللہؐ نے مجھے ایک اونٹنی خمس میں سے

روزِ بدر عطا فرمائی جب میں فاطمہ بنت رسولؐ کو اپنے گھر لانے کی تیاری کر رہا تھا۔ پس فاطمہ آیت خمس میں شامل "غضبت فاطمة بنت رسول اللہ" (بخاری شریف ص۴۳۵) بھی اسی باب فرض الخمس میں ہے کہ جناب سیدہؑ نے اپنا حق مانگا، ابوبکر نے انکار کیا، سیدہؑ خشمناک ہو کر واپس ہوئی۔ دیکھو سیدہ خمس میں سے اپنا حق مانگ رہی ہے لہٰذا آیت میں شامل ہے اور مشکوٰۃ شریف ص۳۴۹ میں ہے کہ حضرت عثمان نے خمس سے حصہ مانگا تو حضورؐ نے منع فرمایا کہ تو بنی امیہ سے ہے لہٰذا تیرا کوئی حق نہیں۔ سبحان اللہ جس کے گھر دو بیٹیاں ہیں اس کو سیر دانے خمس کے نہیں ملتے۔ جس کے گھر ایک بیٹی ہے وہ خمس کا متولی ہو گیا دیکھو بخاری شریف ص۶۲۳ ج۲ الجزء ۱۷

قال لاتبغضہ فان لہ فی الخمس اکثر من ذالك کہ حضورؐ نے حضرت بریدہ سے فرمایا کہ علیؑ سے بغض نہ کر۔ اس کا خمس میں اس سے بھی بہت زیادہ حصہ ہے جتنا تو سمجھتا ہے۔ خطیب خوارزم نے اپنے مناقب میں لکھا ہے تمام دریاؤں کا پانی مہر سیدہ طاہرہ کو بطور خمس دیا گیا ہے۔ دیکھو حضرات اس آیت میں صرف فاطمہؑ ہے، تونسوی کوئی دوسری بیٹی دکھلائے۔

# آیت پنجم

## وَآتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّہٗ۔ پ۱۵۔ بنی اسرائیل

عن ابی سعید قال لما نزلت وآت ذا القربیٰ حقہ دعا رسول اللہ فاطمة فاعطاھا فدك۔ (تفسیر ابن کثیر جلد سوم ص۳۶)۔

کہ جب یہ آیت اتری تو رسول اللہؐ نے جناب سیدہؑ کو بلا کر باغ فدک عطا فرمایا۔ کیوں تونسوی صاحب کسی اور لڑکی کو کیوں نہ دیا ثابت کرو۔ یہ تمہاری کتابوں سے حوالے پڑھ رہا ہوں۔ تم کو صرف حیوۃ القلوب جیسی غیر مستند کتاب سے روایت ضعیف کا جو راوی سنی ہے یاد رہے اور یہ تمام روایات یاد ہیں۔ کتاب حیات القلوب کی توثیق تونسوی تمام عمر نہ پیش کر سکیگا کہ یہ کتاب صحیح ہے یا مستند ہے یا قوی ہے۔ فارسی کی معمولی غیر صحیح کتاب جو صرف ہر قسم کی ضعیف غیر مستند روایات کا مجموعہ ہے۔ مومنین احیات القلوب بالکل غیر مستند کتاب ہے۔ اس کا بغیر تحقیق

کوئی اعتبار نہیں ہے۔ روایت صحیح ہو قرائن موجود ہوں تو مانو ورنہ نہیں۔

## آیت ششم

فَاِذَا نُفِخَ فِی الصُّوْرِ فَلَآ اَنْسَابَ بَیْنَھُمْ یَوْمَئِذٍ وَّلَا یَتَسَآءَلُوْنَ ؁

(پ ۱۸ سورۂ مومنون)

جب صُور پھونکا جائے گا تو ان کے درمیان کوئی نسب نہ ہوگا اور نہ ایک دوسرے سے نسب کی بنا پر سوال کر سکیں گے۔

عن ابن مخرمۃ قال قال رسول اللّٰہ فاطمۃ بضعۃ منّی یغیظنی ما یغیظھا و ینشطنی ما ینشطھا و ان الانساب تنقطع الا نسبی و سببی و صھری و ھذا الحدیث لہ اصل فی الصحیحین۔ (تفسیر ابن کثیر صفحہ ۲۵۶ جلد سوم و مستدرک حاکم جلد سوم صفحہ ۱۵۸)

حضرت ابن مخرمہ سے روایت ہے کہ رسُولِ خدا صلعم نے فرمایا فاطمہ میرا ٹکڑا ہے جو چیز فاطمہ کو رنج کرے وہ مجھ کو رنج کرتی ہے اور جو اس کو خوش کرے وہ مجھے خوش کرتا ہے اور تحقیق روزِ قیامت سب نسب ختم ہو جائیں گے۔ صرف میرا نسب اور سبب اور دامادی باقی رہے گی۔ فرمائیے نسب رسالتمآبؐ سوائے فاطمہؑ کے کس سے چلا اور کون باقی رہے گا۔ فاطمۃ الزہرا کا دیکھو اس حدیث میں خصوصاً نام موجود ہے اور کسی لڑکی لڑکے کا نام تبلاؤ تونسوی صاحب! ورنہ سُنیوں کو لوٹنا چھوڑ دو۔

## آیت ہفتم

مَاکَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِکُمْ وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ وَکَانَ اللّٰہُ بِکُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمًا ؁ (پ ۲۲ سورہ احزاب)

اور نہیں ہے محمد تمہارے مردوں میں سے کسی ایک کا باپ۔ لیکن وہ اللہ کا رسُولؐ اور خاتم النبیین ہے اور اللہ ہر شئے کا عالم ہے۔

اس آیت میں اولادِ محمد رسُول اللہ کی پوری تعیین اور تحقیق ہے۔ اور سوائے طیب طاہر

قاسم ابراہیم حضرت فاطمۃ الزہرا حسنؑ اور حسینؑ اولادِ رسولؐ میں کوئی داخل اور شامل نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ یہ آیت اس وقت نازل ہوئی جب رسالتمآبؐ نے زید بن حارثہ کی بیوی زینب سے بعد طلاق نکاح کر لیا تو لوگوں نے متبنٰی بیٹے ہونے کی بنا پر یہ کہنا شروع کر دیا کہ تو محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے بیٹے کی بیوی سے نکاح کر لیا۔ تو اللہ نے نفی فرمائی کہ وہ حقیقی بیٹا نہیں بلکہ متبنٰی اور منہ بولا بیٹا ہے۔ تو معلوم ہوا کہ منہ بولے بیٹے اور ہوتے ہیں، حقیقی بیٹے اور ہوتے ہیں۔ اور اس آیت کا ایک ایک لفظ جامع اور مانع ہے اپنوں کو اپنے اور بیگانوں کو بیگانے کر رہا ہے۔ چنانچہ بیضاوی شریف حاشیۃ القرآن مطبوعہ مصر ص۱۱۱ جلد ۲ میں ہے:۔

ولا ینتقض عمومه بکونه ابا للطاهر والقاسم وابراهیم لانهم لم یبلغوا مبلغ الرجال ولو بلغوا کانوا رجاله لا رجالکم۔

کہ اس آیت کا عموم کہ کسی ایک کا بھی باپ نہیں طیب طاہر اور قاسم کا باپ ہونے سے نہیں ٹوٹتا۔ کیونکہ اس عموم سے ان کو دو لفظ نکال رہے ہیں۔ "رجال" اور "کم"۔ کیونکہ اول تو وہ حد رجولیت یعنی بلوغ سے پہلے فوت ہوئے۔ لہٰذا "رجال" کی نفی کے نیچے نہیں آسکتے۔ دوم لفظ "کم" کہ تمہارے مردوں میں سے۔ لہٰذا اگر وہ بالغ بھی ہو جاتے تو حضورؐ کے اپنے مرد ہوتے نہ کہ ہمارے نفی تو ہمارے مردوں کے باپ ہونے کی ہے نہ کہ اپنے مردوں کے باپ ہونے کی۔ اور حضرت فاطمہؑ بھی اس نفی کے نیچے اس لئے نہیں آ سکتی کہ وہ رجال یعنی مرد نہیں بلکہ نساء یعنی عورت ہے۔ نفی ایک مرد کے باپ ہونے کی ہے ایک عورت کا باپ ہونے کی نفی نہیں۔ اور تفسیر مظہری ص۳۸۳ جلد پ۲۲ الاحزاب میں یعنی لیس محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ابا زید بن حارثہ فیحرم علیه نکاح زوجته فان قیل کان له ابناء القاسم والطیب والطاهر وابراهیم وکذالك الحسنؑ والحسینؑ فان رسول الله قال للحسنؑ ان ابنی هذا سیدٌ قلنا ان ابناء الرسول کانوا صغاراً لم یبلغوا مبلغ الرجال واطلاق الابن علی الحسنینؑ علی التجوز۔

کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم زید بن حارثہ کا باپ حقیقی نہیں کہ اس کی زوجہ ان پر

حرام ہو۔ کیونکہ حرمت تو ولادت کی وجہ سے ہوئی ہے۔ پس اگر اس آیت پر یہ اعتراض کیا جائے کہ یہ آیت حضورؐ کے باپ ہونے کی مطلق نفی کرتی ہے تو جواب یہ ہے کہ طیب، طاہر قاسم ابراہیم کی نفی تو اس لئے نہیں ہوتی کہ وہ بچپن میں فوت ہوئے اور حسنینؑ کو حضورؐ نے بیٹے فرمایا۔ کیونکہ وہ بیک واسطہ بیٹے ہیں حالانکہ ان کو خدا نے قرآن میں بیٹے فرمایا۔ ابناءنا۔

اور تفسیر مجمع البیان سے مبلغ اعظم مدظلہ نے یہ حوالہ پڑھا۔ تونسوی صاحب ذرا تخصیص اولاد فاطمہؑ ملاحظہ فرمایئے اور کسی بیٹی کا شمول اس آیت میں دکھلایئے ہے

وفی هذا بیان انه لیس باب لزید فتحرم علیه زوجته فان تحریم زوجة الابن معلق بثبوت النسب فمن لا نسب لا حرمة لامراته و لهذا اشار الیهم فقال من رجالکم وقد ولد له صلی الله علیه و آله وسلم اولاد ذکور ابراهیم و القاسم و الطیب والطاهر فکان اباهم و قد صح انه قال للحسنؑ ان ابنی هذا سید وقال ایضاً للحسنؑ والحسینؑ ابنای هذان امامان قاما او قعدا وقال ان بنی بنت ینسبون الی ابیهم الا اولاد فاطمة فانی ابوهم۔ (تفسیر مجمع البیان۔ جلد ۳ ص ۳۶۱)

کہ اس آیت میں اس بات کا بیان ہے کہ حضورؐ پُرنور زید بن حارثہ کے حقیقی باپ نہیں ہیں کہ اس کی مطلقہ بیوی حضورؐ پر حرام ہو۔ کیونکہ بیٹے کی زوجہ کا باپ پر حرام ہونا ثبوت نسب اور ولادت پر موقوف اور معلق ہے۔ جن کا نسب ثابت نہیں اس کی زوجہ حرام نہیں۔

لہٰذا اللہ تعالیٰ نے من رجالکم میں اسی طرف اشارہ کیا ہے کہ یہ عموم مطلق نہیں بلکہ مقید ہے کہ تمہارے مردوں میں سے کسی ایک کا باپ نہیں اپنے بچوں کا باپ ہے کیونکہ حضورؐ کی اولاد طیب، طاہر، قاسم و ابراہیم تھے اور حضورؐ ان کے باپ تھے۔ اور یہ بھی حدیث صحیح میں آیا ہے کہ حضورؐ نے حضرت امام حسن علیہ السلام کو فرمایا کہ یہ میرا بیٹا ہے بلکہ آپ نے حسن اور حسین علیہما السلام دونوں کے لئے فرمایا کہ یہ میرے دو بیٹے امام ہیں۔ کھڑے ہوں یا بیٹھے یعنی تحریک کریں یا نہ کریں۔ اور حضورؐ نے فرمایا کہ ہر لڑکی کا بیٹا

اپنے باپ کے خاندان کی طرف منسوب ہوتا ہے مگر فاطمہؓ کی اولاد میری طرف منسوب ہوگی پس ان کا باپ میں ہوں ۔ کیوں حضور تونسوی صاحب! فرمائیے اسی آیت کے تحت دیگر بنات کی نفی ہو رہی ہے یا کسی اور آیت کے تحت، فرمایئے! دیگر بیٹیوں کی اولاد کے حضورؐ باپ کیوں نہیں بنتے جبکہ ان کی اولاد بھی ہوئی اور باقی بھی رہی۔

چنانچہ مبلّغ اعظم نے سیرت النبیؐ مصنفہ شبلی نعمانی صفحہ ۴۲۳ جلد دوم حصہ اوّل سے یہ عبارت پڑھی کہ "حضرت زینب نے دو اولاد چھوڑی امامہ اور علی ۔ علی کی نسبت ایک روایت ہے کہ بچپن میں وفات پائی ۔ لیکن عام روایت یہ ہے کہ بلوغ کی عمر کو پہنچے ۔ ابن عساکر نے لکھا ہے کہ یرموک کے معرکہ میں شہادت پائی ۔ کیوں حضور جنگِ یرموک تو حضرت عمرؓ کی خلافت میں ہوا ۔ اور حضرت امامہ تو حضرت علی کی وفات کے بعد بھی زندہ رہی مگر یہ امامہ یا ان کی اولاد سے نہ کوئی سیّد بنا نہ اہل بیت میں ان کا شمار ہوا اور نہ ذکر ہوا حالانکہ یہ امامہ حضرت کی بہت پیاری بچی بتلائی جاتی ہے اور حضرت علی علیہ السّلام سے بھی اس نے نکاح کیا ۔ لیکن تاہم بھی یہ اہل بیت میں شامل نہ ہو سکی ۔ فرمائیے! جناب فاطمہؑ کی اور ان کی اولاد کی یہ تخصیص کیوں ؟

اور سیرت النبیؐ جلد دوم صفحہ ۴۲۴ میں جناب رقیہؓ کی اولاد بھی لکھی ہے ۔ چنانچہ عبارت یہ پیش ہے " حضرت رقیہؓ کے ایک بچہ پیدا ہوا جس کا نام عبداللہ تھا ۔ لیکن صرف چھ سال زندہ رہا ۔ الخ ۔ افسوس یہ بچہ چھ سال کا ہو کر بھی اولادِ رسولؐ نہ بن سکا ۔ حسینؑ ماں کی گود میں ندرع ابناء نا کا شرف مباہلہ میں پا گئے ۔

# ایک لطیفہ دورانِ مناظرہ

تونسوی صاحب نے حسبِ عادت شور ڈالنا شروع کیا کہ حضرت علیؑ اور حضرت فاطمہؑ کی اولاد اور شادی دامادی پر بہت فخر کرتے ہو ۔ پہلے وہ چار سو روپیہ ہمارا واپس کر دو جو حضرت علیؑ نے حضرت عثمان سے شادی پر لیا تھا ۔ اور اسمٰعیل! شادی علیؑ کی پیسہ عثمان کا ، دیکھو صحابۂ کرام کے ایثار اور احسان ۔ علیؑ تو غریب تھا ۔ اگر حضرت عثمان نبیؐ روپیہ نہ دیتے تو شادی کیسے ہوتی ، وہ ہمارا روپیہ واپس کرو ۔ چنانچہ عوام اہل السنّت خوش

ہونے لگے۔

مبلغ اعظم نے فوراً جواب دیا کہ آپ کے حضرت عثمان مفت روپیہ دینے والے کہاں تھے۔ وہ تو حضرت علیؑ نے زرہ بیچ کر حضرت عثمان سے لیا تھا۔ چنانچہ عام زمیندار سیٹھوں، دکانداروں کے پاس اپنے زیور زمین بیچ کر یا رہن رکھ کر شادیاں کر لیا کرتے ہیں، اس میں حضرت عثمان کا احسان کیسا۔ بلکہ یہ معلوم ہوا کہ یہ حضرت رسولؐ کی بیٹی کی شادی پہ بھی دکانداریاں نہیں چھوڑتے اور ایک پیسہ مفت نہیں دیتے۔

تونسوی نے کہا زرہ بیچنے کا ثبوت دو۔ مبلغ اعظم نے فوراً سیرت النبیؐ جلد دوم ص۴۲۶ سے یہ عبارت پڑھی " کہ جب حضرت علیؑ نے خواہش ظاہر کی تو آپؐ نے یعنی رسول اللہ نے فرمایا تمہارے پاس مہر ادا کرنے کو کچھ ہے، بولے ایک زرہ اور گھوڑے کے سوا کچھ نہیں۔ آپؐ نے فرمایا گھوڑا تو لڑائی کے لئے ضروری ہے۔ زرہ کو فروخت کر ڈالو۔ حضرت عثمان نے ۴۸۰ درہم پہ زرہ خرید لی اور حضرت علیؑ نے قیمت لا کر آنحضرت صلعم کے سامنے ڈال دی۔ آنحضرت صلعم نے بلا کر حکم دیا کہ بازار سے خوشبو لائیں۔ عقد ہوا الخ۔ مبلغ اعظم نے فرمایا۔ حضور وہ چار سو روپیہ کا مطالبہ تو ہو رہا ہے وہ زرہ کون دیگا جو حضرت عثمان نے پہن کر تمام عمر جنگوں میں جان بچائی تھی۔

کیا یہی احسان ہے کہ تنگی اور ترشی کے وقت جبکہ سوائے گھوڑے اور زرہ کے کچھ سامان نہ تھا۔ حضرت عثمان نے علیؑ جیسے بہادر سے زرہ بھی خرید لی۔ رسولؐ کی بیٹی کی شادی پہ بھی دکاندار بن بیٹھے۔ بس پھر کیا تھا، شور پڑ گیا۔ زرہ واپس کرو دکاندارو! زرہ واپس کرو رسولؐ کی بیٹی کی شادی پہ نفع کمانے والو! زرہ واپس کرو خاندانِ رسولؐ سے فائدہ اٹھانے والو! زرہ واپس کرو تونسوی سے بعد میں اکثر لوگوں نے کہا حضور! جب علیؑ نے زرہ بیچی اور عثمان نے خریدی احسان کیسا اور تقریر میں اس کا بیان کیسا یہ تو اُلٹی رسوائی ہے کہ یہ لوگ تو رسول اللہؐ سے بھی کما کھا لیتے تھے۔

صواعق محرقہ ص۱۵۶ عنوان خاتمہ میں صاف وضاحت ہے کہ ہر بچہ باپ کے خاندان کی طرف منسوب ہوتا ہے مگر اولادِ فاطمہؑ رسالتمآبؐ کی طرف منسوب ہوگی۔



# آیت ہشتم

قُلْ لَّا اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِي الْقُرْبٰى (پ۲۵۔ الشوریٰ)

ترجمہ:۔ اے میرے حبیب! ان سے کہہ دو کہ میں تم سے اس تبلیغ پر کچھ اجر مزدوری نہیں مانگتا مگر محبت ہے قریبیوں میں۔

اخرج احمد والطبرانی وابن ابی حاتم والحاکم عن ابن عباس ان ھذہ الآیۃ لما نزلت قالوا یا رسول اللہ من قرابتک ھؤلاء الذین وجبت علینا مودتھم قال علی و فاطمۃ وابناء ھما۔ (صواعق محرقہ ص۱۰۱)

امام احمد اور طبرانی اور حاکم نے ابن عباس سے روایت کی ہے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی تو حضور سے عرض کیا گیا کہ حضور! آپ کے وہ قریبی کون ہیں جن کی محبت ہم پر واجب کی گئی ہے۔ فرمایا علیؑ اور فاطمہؑ اور ان کے دو بیٹے۔ تفسیر مظہری ص۲۱۸ جلد ہشتم پ۲۵ اور صواعق محرقہ ص۱۰۱ پر ہے کہ حضرت علیؑ نے اور امام حسن اور حضرت امام زین العابدینؑ نے اس آیت کو اپنے خطبات اور دلائل میں اپنے حق میں پیش کیا۔

# آیت نہم وسیلہ

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْۤا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ وَجَاهِدُوْا فِيْ سَبِيْلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ۔ (پ۶۔ المائدہ)

اے لوگو! جو ایمان لائے ہو اللہ سے ڈرو اور اس کی طرف وسیلہ تلاش کرو۔ اور اللہ کی راہ میں جہاد کرو تاکہ تم نجات پا جاؤ۔

حدیثوں میں ہے کہ میرے لئے مقام وسیلہ اور مقام محمود کی دعا کرو۔ وہ سب سے اعلیٰ درجہ ہے جس نے میرے لئے اس مقام کا سوال کیا دعا مانگی اس کے لئے میری شفاعت حلال ہوگی۔ قالوا یا رسول اللہ من یسکن معک قال علی و فاطمۃ والحسن والحسین (تفسیر ابن کثیر جلد دوم ص۵۳)۔

صحابہ کرامؓ نے عرض کیا حضورؐ! اس مقام وسیلہ اور مقام محمود میں آپ کے ساتھ کون ٹھہرے گا اور ساکن ہوگا۔ فرمایا علیؑ اور فاطمہؑ اور حسنؑ اور حسینؑ ٹھہریں گے۔

ترمذی شریف ص۲۱۹ میں ہے:۔ عن علی ابن ابی طالب ان النبی صلعم اخذ بید حسن وحسین قال من احبّنی و احبّ ھذین و اباھما و امھما کان معی فی درجتی یوم القیامۃ۔

حضرت علیؑ سے روایت ہے کہ حضورؐ نے امام حسن اور امام حسین علیہما السّلام کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا۔ جس نے مجھ سے اور ان دونوں سے ان کے باپ اور ماں یعنی علی و فاطمہ سے محبّت کی وہ میرے ساتھ قیامت میں میرے درجہ میں ہوگا۔

اور مستدرک حاکم ص۱۳۷ جلد سوم کتاب معرفتہ الصحابہ۔ باب مناقب علیؑ۔

عن سعید الخدری انّ النّبی دخل علی فاطمۃ فقال انی و ایاک و ھذا النّائم یعنی علیاً و ھما یعنی الحسن والحسین معی مکان واحد یوم القیامۃ۔

کہ حضرت ابوسعید خدری سے روایت ہے کہ تحقیق نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جناب فاطمہ کے پاس تشریف فرما ہوئے اور فرمایا کہ میں اور تو اور یہ جو سو رہا ہے یعنی علیؑ اور وہ دونوں یعنی حسنؑ اور حسینؑ۔ البتہ قیامت کے دن ایک مکان میں ہوں گے۔ تونسوی صاحب! فرمائیے آیت وسیلہ میں مقام وسیلہ میں مقام محمود میں سوائے فاطمہؑ کے کوئی اور بیٹی ہوگی۔ ھاتوا برھانکم ان کنتم صادقین۔

# دہم آیت نور

اللہ نور السمٰوٰت والارض مثل نورہٖ کمشکوٰۃ فیھا مصباح المصباح فی زجاجۃ الزّجاجۃ کانّھا کوکب درّی یوقد من شجرۃ مبارکۃ زیتونۃ لا شرقیۃ ولا غربیۃ یکاد زیتھا یضیٓءُ ولو لم تمسسہ نار نورٌ علیٰ نور یھدی اللہ لنورہٖ من یشاء و یضرب اللہ الامثال للنّاس واللہ بکلّ شیٓءٍ علیم پ۱۸۔ النّور

اللہ نور ہے آسمانوں کا اور زمین کا۔ مثال اس کے نور کی مانند طاق کے ہے کہ بیچ اس کے چراغ ہو۔ وہ چراغ بیچ قندیل شیشہ کے ہے وہ قندیل شیشہ کا گویا کہ وہ تارا ہے چمکتا۔ روشن کیا جاتا ہے وہ چراغ درخت مبارک زیتون کے سے کہ نہ مشرق کی طرف ہے اور نہ مغرب کی طرف ہے نزدیک ہے تیل اس کا کہ روشن ہو جاوے اور اگرچہ نہ لگے اس کو آگ روشنی اوپر روشنی کے راہ دکھاتا ہے اللہ کی طرف نور اپنے کی جس کو چاہتا ہے اور بیان کرتا ہے اللہ مثالیں واسطے لوگوں کے اور اللہ ساتھ ہر چیز کے جاننے والا ہے (ترجمہ شاہ رفیع الدین)۔

عن ابی عبداللہ قال قال تبارک و تعالیٰ یا محمد انی خلقتک و علیا نوراً یعنی روحاً بلا بدن قبل ان اخلق سماواتی و ارضی و عرشی و بحری فلم تزل تھللنی و تمجدنی ثم جمعت روحیکما فجعلتھما واحدۃ فکانت تمجدنی و تقدسنی و تھللنی ثم قسمتھا ثنتین و قسمت الثنتین فصارت اربعۃ محمد واحد و علی واحد والحسن والحسین ثنتان ثم خلق اللہ فاطمۃ من نور ابتدأھا روحاً بلا بدن ثم مسحنا بیمینہ فافضا نورہ فینا ۔ اصول کافی ص۴۴۰ جلد اول مطبوعہ تہران۔

**ترجمہ**:۔ حضرت امام جعفر الصادق علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اے محمدؐ! میں نے تجھ کو اور علیؑ کو پیدا کیا نور یعنی روح بغیر بدن کے، قبل اس کے کہ میں آسمانوں، زمینوں اور اپنے عرش اور دریاؤں کو پیدا کروں تو میری تہلیل اور تمجید کرتا رہا۔ پھر میں نے تم دونوں کی روحوں کو جمع کر کے ایک بنا دیا پھر وہ روح میری تمجید اور تقدیس اور تہلیل کرتی رہی۔ پھر میں نے اس کو دو حصوں میں تقسیم کر دیا اور دو کو دو حصوں میں پھر تقسیم کر دیا پس وہ چار رہ گئے۔ ایک محمدؐ اور ایک علیؑ اور حسنؑ اور حسینؑ دو۔ پھر اللہ تعالیٰ نے فاطمہؑ کو ایک ایسے نور سے پیدا کیا جس کو نئے سرے سے پیدا کیا پھر اللہ نے اپنے دست قدرت سے مس کیا۔ پس نور کو ہم میں جاری کر دیا۔

عن صالح ابن سہل الھمدانی قال سمعت اباعبداللہ علیہ السلام یقول فی قول اللہ عزوجل اللہ نور السموٰت والارض مثل

نورہ کمشکوٰۃ فیہا مصباح الحسن المصباح الحسین فی زجاجۃ الزجاجۃ کانہا
کوکبٌ دُرّی کان فاطمۃ علیہا السّلام کوکبٌ درّیٌ بین نساء اھل
الارض توقد من شجرۃٍ مبارکۃٍ توقد من ابراھیم علیہ السّلام
لاشرقیۃٌ ولاغربیۃٌ لا یہودیۃٌ ولا نصرانیۃ یکاد زیتہا یضیئُ
یکاد العلم ینفجر منہا ولو لم تمسسہ نار نورٌ علی نور امامٌ منہا
بعد امام یہدی اللّٰہ لنورہ من یشاء یہدی الی الآئمۃ علیہم
السّلام من یشاء ان یدخلہ فی نور ولایتہم مخلصًا یضرب اللّٰہ
الامثال للناس واللّٰہ بکلّ شیئٍ علیم۔

## (تفسیر برہان جلد سوم ص۱۳۵ مطبوعہ تہران)

صالح بن سہل ہمدانی کہتا ہے کہ میں نے حضرت امام جعفر صادقؑ سے سُنا فرماتے تھے
اللّٰہ نور السمٰوٰت والارض مثل نورہ کمشکوٰۃ فیہا مصباحٌ کی تفسیر میں کہ
مشکوٰۃ فاطمہ ہے یعنی طاقچہ اور اس میں پہلا مصباح یعنی چراغ حسنؑ ہے اور دوسرا مصباح
حسینؑ ہے فی زجاجۃٍ الزّجاجۃ کانّہا کوکبٌ دُرّیٌّ فاطمۃ علیہا السّلام
ہے جو ستارے کی طرح اہلِ زمین کی عورتوں میں منوّرہ اور زہرا ہے توقد من شجرۃٍ
مبارکۃٍ سے مراد حضرت ابراہیم علیہ السّلام ہیں اور لا شرقیۃٌ ولا غربیۃٌ کا
مطلب یہ ہے کہ نہ یہودی ہیں نہ نصرانی یکاد زیتہا یضیئ کا مطلب یہ ہے کہ اس
درخت سے علم کا اظہار اور انفجار ہو رہا ہے نورٌ علی نور سے مراد امام بعد امام ہے۔
یہدی اللّٰہ لنورہٖ من یشاء سے مراد یہ ہے کہ اللّٰہ تعالیٰ آئمہ طاہرین کی طرف اس شخص
کو ہدایت کرتا ہے جس کو ان کے ولایت کے نور میں مخلص فرما کر داخل کرنا چاہتا ہے۔ الخ



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

# مناظرہ کوٹ سمابہ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَکَفٰی وَسَلَامٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی

اَمَّا بَعْد واضح ہو کہ ریاست بہاولپور میں غالب سُنّی اکثریت ہونے کے باعث سُنّی حضرات نے شیعوں پر عرصہ حیات تنگ کر رکھا تھا۔ شیعہ مبلغین و مناظرین بھی ایسے دُور افتادہ مقامات پر کم ہی پہنچتے رہے۔

خداوند عالم قبلہ اُستاذی المکرم مبلّغ اعظم مولانا محمد اسماعیل صاحب کے جذبۂ تبلیغ مذہب حقّہ کو سرفراز کرے کہ جنہوں نے ریاست میں متعدد مناظرے کر کے حق کو آشکار کر دیا۔ اوّلاً کوٹ دادو گھلو متصل سمہ سٹہ میں مولانا محمد علی شاہ ساکن پیپلی راجن کا دعویٰ صرف کتاب اللہ سے خلافت امیر المومنین حضرت علیؑ بن ابی طالب علیہ السلام ثابت کر کے توڑا۔ اس کے بعد محمد عمر اچھروی بریلوی جماعت کے مایہ ناز مناظر کو چک $\frac{42}{3-R}$ علاقہ چشتیاں میں یادگار شکست دی جس سے ریاست کے طول و عرض میں ایک تہلکہ مچ گیا۔ مذہب سُنّی کی پے دَر پے شکستوں کو دیکھتے ہوئے اہلِ سُنّت کی مختلف پارٹیوں نے متحدہ محاذ قائم کر کے شیعوں کو پھر چیلنج مناظرہ دیا جسے سادات عظام موضع ٹدھ اکبر شاہ خصوصاً سیّد محمود حسین شاہ، سیّد منظور حسین شاہ، سیّد حضور بخش شاہ اور سیّد عطا محمد شاہ صاحبان نے غیرتِ ملی، حمیّتِ مذہبی کے پیشِ نظر منظور کر لیا اور جناب مبلّغ اعظم کی طرف گوجرہ ضلع لائل پور میں ایک خاص نمائندہ بھیج دیا گیا۔

مورخہ ۳ر جولائی ۱۹۵۵ء کو علمائے اہلِ سُنّت جن میں طے شدہ تجویز کے مطابق (۱) مولوی دوست محمد قریشی۔ (۲) مولوی اللہ وسایا ڈیرہ غازی خاں۔ (۳) مولوی عبدالستار جھنگوی (۴) مولوی محمد حسین (۵) مولوی محمد شریف بہاولپوری مبلغین تنظیم اہلِ سُنّت (۶) مولوی محمد علی جالندھری (۷) مولوی لعل حسین اختر (۸) مولوی نیاز احمد مبلغین مجلس احرار (۹) مولوی عبدالعزیز

ملتانی (۱۰) مولوی احمد دین گکھڑوی (۱۱) مولوی محمد صدیق تاندلوی مبلغین اہل حدیث اور اور گرد و نواح سے کئی سنی مولوی صاحبان موقع پر پہنچ گئے۔

شیعوں کی طرف سے مبلغ اعظم معہ عملہ دار التبلیغ گوجرہ دس من کتب لے کر عین اہلسنت کی جلسہ گاہ چک ۲۹۲ علاقہ کوٹ سمابہ ہزاروں کے اجتماع میں تشریف لے گئے۔ بس پھر کیا تھا۔ اہل سنت کی طرف سے چیلنج کا زور شور ختم ہو گیا اور لگے ادھر اُدھر کی باتیں کرنے مگر مبلغ اعظم نے کوئی پیش نہ جانے دی۔ بالآخر شرائط مناظرہ طے ہوئیں مگر اہل سنت کی طرف سے مناظر کا تعین نہ ہو سکا۔ باوجود کثرتِ علماء کے بھی آپس میں ایک دوسرے پر بخوف شکست شک ہی کرتے رہے اور کہا کہ مناظر سٹیج پر ہی پیش کر دیا جائے گا۔ بہر حال ساری رات مناظرہ ہوا۔ اور دُنیا نے دیکھ لیا کہ حق حق ہے اور باطل باطل۔ سنی متحدہ محاذ کی یہ شکست اُن کے اپنے ہی لئے باعث ذلت و خواری ہو کر رہ گئی۔ اس رسوائی کو مٹانے کی خاطر ایک روئیداد مناظرہ مکتبہ اہل السنت کی طرف سے شائع کی گئی جس میں مبلغ اعظم کی تقاریر کو بگاڑ کر اور وہ بھی صرف چار سطروں میں ہی پیش کر کے اپنے سیاہ دھبے کو دھونے کی ناکام کوشش کی گئی ہے۔

لہٰذا ضروری سمجھا گیا کہ اس مناظرہ کی حقیقت سے نقاب کشائی کی جائے تاکہ حقیقی منظر عوام کے سامنے آسکے۔ میں نے اس روئیداد میں سنی مناظر کی تقاریر اُن کی اپنی ہی مرتبہ روئیداد کے مطابق من وعن نقل کر دی ہیں تاکہ شکایت کا موقعہ نہ رہے۔ مولوی وزیر حیدر صاحب مولوی فاضل شکریہ کے مستحق ہیں جنہوں نے دورانِ مناظرہ فریقین کی تقاریر کو مکمل نوٹ کر کے شعبہ دار التبلیغ گوجرہ کے سپرد کیں۔

اہلِ سنت حضرات کی طرف سے شرائط مناظرہ کی کتابت کے لئے مولوی لعل حسین اختر اور شیعوں کی طرف سے سید خادم حسین بخاری تلمیذ مبلغ اعظم مقرر ہوئے۔



# شرائط مناظرہ



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

شرائط مناظرہ مابین اہل سنّت والجماعت و شیعہ بمقام چک نمبر ۴۷ N.P.
بستی چوہدری محمد صدیق صاحب تھانہ کوٹ سمابہ تحصیل و ضلع رحیم یار خان۔

یہ مناظرہ بالاتفاق فریقین ہو رہا ہے۔ ہر دو فریق بانیانِ مناظرہ اپنے اپنے فریق کے حفظِ امن کے ذمہ دار ہوں گے۔ حفظِ امن کے لئے جو وسائل وہ مناسب سمجھیں گے اختیار کریں گے۔ چنانچہ ایک وسیلہ یہ ہوگا کہ جانبین کے دس دس آدمی درمیان میں حفاظت کیلئے مقرر کر دیئے جائیں گے۔

**موضوعِ اوّل:** - خلافتِ اصحاب ثلاثہ پیش کردہ شیعہ صاحبان

**موضوعِ دوم:** - ایمان و اسلام اہلِ شیعہ پیش کردہ اہل سنّت صاحبان

## شرائط

**شرط اوّل:** - ماخذ دلائل قرآن و حدیث و مسلّماتِ شیعہ

**دوم:** - ماخذ دلائل قرآن و حدیث و مسلّمات اہلِ سنّت

**سوم:** - مناظرہ میں اصول مناظرہ کی پابندی لازمی ہوگی۔

**چہارم:** - مناظرہ تقریری ہوگا۔

**پنجم:** - دونوں مناظرے تین تین گھنٹے ہوں گے۔ دونوں مناظروں میں فریقین کی تقریریں دس دس منٹ کی ہوں گی اور آخری تقریریں پانچ پانچ منٹ کی۔

**ششم:** - مناظر کا نام اسٹیج پر بتایا جائے گا۔

**ہفتم:** - فریقین کی طرف سے ایک ایک صدر ہوگا جس کا فرض شرائط کی

پابندی کرانا ہوگا۔

ہشتم :۔ کسی مناظر کو شرائط مرقومہ کی خلاف ورزی کرنے کا حق نہ ہوگا اگر خلاف ورزی کرے گا تو جانبین کے صدر اِنہیں روکیں گے۔

نہم :۔ سوائے صدر اور مناظر کے اور کسی کو بولنے کا حق نہ ہوگا۔

مناظرہ بتاریخ ۳ر جولائی ۱۹۵۵ء آٹھ بجے شب سے شروع ہوکر دو بجے رات دونوں موضوع پر ہوکر ختم ہوجائے گا۔

دستخط:۔ چوہدری محمد صدیق بانی منجانب اہل سنت

" چوہدری محمد یعقوب " " "

" سید محمد علی شاہ " " "

" سید مظفر علی شاہ " " "

" سید حضور بخش شاہ صاحب سجادہ نشین ٹڈاکبر شاہ منجانب شیعہ

" سید محمود حسین شاہ صاحب " " "

" سید منظور حسین شاہ صاحب " " "

" سید عطا محمد شاہ صاحب " " "

" سید جمال شاہ صاحب جیلانی سکنہ سنجرپور زمیندار موضع سونک منجانب اہل سنت



# موضوعِ اوّل

# خلافت خلفاء ثلاثہ

مناظر اہل سنّت :- مولوی محمد صدیق صاحب تاندلیانوالہ (اہلحدیث)
معین مناظر :- (۱) مولوی دوست محمد صاحب قریشی
(۲) مولوی عبد الستار صاحب جھنگوی } مبلغین تنظیم اہل سنّت
صدر مناظرہ :- مولوی لعل حسین صاحب اختر (احراری)

---

مناظر شیعہ :- مبلّغ اعظم مولانا محمد اسماعیل صاحب قبلہ
معین مناظر :- ہر دو تلمیذ مولانا سید خادم حسین بخاری و خادم حسین خاں۔
صدر مناظرہ :- مولوی محمد عارف صاحب خانپوری

مناظرہ ٹھیک ۹ بجے رات شروع ہوا

## تقریر مناظر اہل سُنّت

حضرات ! میں نے خلفاء ثلاثہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی خلافت حقہ کو قرآن اور اہل شیعہ کی کتابوں کی روشنی میں ثابت کرنا ہے۔ قرآن میں ہے :-

استدلال نمبر ۱ :- وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ يَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا يَعْبُدُوْنَنِيْ لَا يُشْرِكُوْنَ بِيْ شَيْئًا وَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ؁

طرزِ استدلال :- دیکھئے اس آیت میں خدا تعالےٰ نے وعدہ فرمایا ہے کہ ایمان والوں اور نیک کام کرنے والوں کو جو تم میں سے ہیں خلیفہ بناؤں گا، اور ضرور خلیفہ بناؤں گا۔

چنانچہ اللہ تعالیٰ نے اپنے وعدہ کے مطابق نبی کریم صلعم کے صحابہ کرام میں سے خلفاء بنائے وہی ایماندار تھے اور وہی نیکوکار۔ اگر یہ حضرات خلافتِ حقّہ کے مستحق نہ ہوتے تو خدا تعالیٰ ان کو خلیفہ نہ بناتا۔

نیز یہ امر بھی قابلِ غور ہے کہ خلفاء حقّہ کی دوسری علامت یہ بھی بیان فرمائی ہے کہ ان خلفائے حقّہ کے مذہب کو دنیا میں غالب کر دے گا اور بفضلہ تعالےٰ ان کا مذہب آج تک غالب ہے جو کہ ان کے خلفاء حقّہ ہونے کی دلیل ہے۔

نیز خدا تعالےٰ نے یہ بھی فرمایا ہے کہ خلفاء کے خوف کو امن سے بدل دیگا چنانچہ رسول ؐ کی زندگی میں ان پر تکلیفیں آئیں اور زمانۂ خلافت میں اُن کے خوف کو امن سے بدل دیا گیا۔

استدلال نمبر ۲۔ اب اس کی تائید میں مرآۃ العقول شرح الفروع والاصول ص۱۴۷ کی عبارت پیش کرتا ہوں :

| | |
|---|---|
| ولنورثنهم من ارض الكفار من العرب والعجم۔ | یعنی ان (خلفاء) کو کفار کی زمین کا عرب و عجم سے وارث بنائیں گے۔ |

استدلال نمبر ۳۔ لیجئے تفسیر قمی۔ شیعوں کی تفسیر صفحہ ۲۴۷ میں ہے إِنَّ أَبَا بَكْرٍ يلي الخلافة مِن بعدي وبعده أبوك۔ یعنی حضور علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ میرے بعد ابوبکر صدیق خلافت کا والی بنے گا، اس کے بعد حضرت عمرؓ

مَیں نے اس وقت تک ایک آیت تین استدلال اور دو عبارتیں شیعوں کی کتابوں سے بطور دلیل پیش کی ہیں۔ مَیں دیکھوں گا کہ میرے فاضل مخاطب جواب دیں گے ؎

نہ خنجر اُٹھے گا نہ تلوار ان سے
یہ بازو میرے آزمائے ہوئے ہیں

استدلال نمبر ۴۔

دُوسری آیت سُنئیے :-

| | |
|---|---|
| وَلَقَدْ كَتَبْنَا فِي الزَّبُوْرِ اِنَّ الْاَرْضَ يَرِثُهَا مِنْ عِبَادِيَ الصّٰلِحُوْنَ | زبور میں ہم نے لکھ دیا ہے کہ (زمین) کے وارث میرے بندوں میں سے نیک ہوں گے۔ |

دیکھئے خلفاء ثلاثہ کی نیکی بھی مسلّم ہے اور خلافت بھی مسلّم۔

## استدلال نمبر ۵

| | |
|---|---|
| تیسری آیت :- وَالّذین امنو و هاجروا فی اللّٰہ من بعد ما ظلموا لنبوئنهم فی الدّنیا حسنة | جن لوگوں نے ایمان لایا اور ہجرت کی ، خدا کی رضا میں اسکے بعد وہ ظلم کئے گئے ضرور ان کو دنیا میں اچھا مقام دیں گے۔ |

طرز استدلال :- اس کے مطابق خدا نے وعدہ بھی کیا اور پورا بھی کیا۔ یعنی خلفاء ثلاثہ کو غلبہ بھی نصیب ہوا اور خلافت بھی جو بہترین مقام ہے۔

# تقریر مناظر شیعہ

آپ نے نہایت خوش الحانی سے مندرجہ ذیل خطبہ پڑھا:-

الحمد للّٰہ الّذی هدانا لهذا وما کنا لنهتدی لولا ان هدانا اللّٰہ ولقد جاءت رسل ربّنا بالحق فسلام علی المرسلین لا سیما علیٰ خاتم النّبیّین وآله الطّیّبین الطّاهرین ولعنة اللّٰہ علیٰ اعداء هم اجمعین - **اما بعد** فقد قال اللّٰہ تبارک وتعالیٰ فی کتابه المبین - وعد اللّٰہ الّذین امنوا منکم وعملوا الصّٰلحٰت لیستخلفنّهم فی الارض کما استخلف الّذین من قبلهم ولیمکننّ لهم دینهم الّذی ارتضیٰ لهم ولیبدلنّهم من بعد خوفهم امنا یعبدوننی لا یشرکون بی شیئا ومن کفر بعد ذالک فاولٰئک هم الفاسقون (پ سورہ نور)۔

اس کے بعد آپ نے اہل السنّت کا مسلّمہ ترجمہ مصنّفہ شاہ رفیع الدّین صاحب اُٹھا کر پڑھا۔

وعدہ کیا اللہ نے اُن لوگوں سے جو کہ ایمان لائے ہیں تم میں سے اور کام کئے

اسچے ۔ البتہ خلیفہ کرے گا ان کو بیچ زمین کے جیسا کہ خلیفہ کیا تھا ان لوگوں کو کہ پہلے ان کے تھے اور البتہ ثابت کر دے گا واسطے اُن کے دین ان کا جو پسند کر دیا ہے واسطے ان کے اور البتہ بدل دے گا ان کو پیچھے ڈر ان کے کے امن وہ میری عبادت کریں گے اور میرے ساتھ کسی شئے کو شریک نہیں کریں گے ۔ اور جو انکار کرے بعد اس کے پس وہ فاسق ہیں ۔

خلافت بلا واسطہ

اس کے بعد آپ نے فرمایا ۔ حضرات ! یہ اصحاب ثلاثہ کی خلافت کا ذکر نہیں بلکہ خلافتِ الٰہیہ اور خلافتِ نبویہ کا ذکر ہے ۔ اصحاب ثلاثہ خلیفۃ اللہ ہیں نہ خلیفۃ الرسول ہیں ۔ کیونکہ خلیفۃ اللہ و خلیفۃ الرسول وہ ہو سکتا ہے جس کو اللہ اور رسول بنائے ۔ خود خدا وند تعالیٰ نے فرمایا ۔ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَۃً کہ میں خود خلیفہ بنانے والا ہوں ، زمین میں اور یَا دَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰکَ خَلِیْفَۃً فِی الْاَرْضِ ۔ یعنی اے داؤد تجھ کو ہم نے زمین میں خلیفہ بنا دیا ۔

خلافت بالواسطہ

اور حضرت ہارون علیہ السلام کی خلافت کا اعلان بالواسطہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے بایں الفاظ فرمایا :-

وَقَالَ مُوْسٰی لِاَخِیْهِ هٰرُوْنَ اخْلُفْنِیْ فِیْ قَوْمِیْ وَاَصْلِحْ وَلَا تَتَّبِعْ سَبِیْلَ الْمُفْسِدِیْنَ (پ ۹ سورہ اعراف) یعنی اور کہا موسیٰ علیہ السلام نے اپنے بھائی ہارون علیہ السلام سے کہ تو میرا خلیفہ ہو ۔ میری قوم میں اور اصلاح کر اور فساد کرنے والوں کے راستہ کی پیروی مت کر ۔

حضرات ! آپ نے سمجھ لیا کہ جو اللہ کے خلیفے ہوتے ہیں ، ان کا اللہ اور رسول اعلان کرتے ہیں ۔ بلا واسطہ یا بالواسطہ دیکھو شرح فصوص الحکم از مُلّا جامی ص ۱۱۸ و شرح فصوص الحکم از اشرف علی تھانوی ۔ چونکہ خلفاء ثلاثہ کا اعلان نہ تو اللہ نے کیا اور نہ ہی رسول نے لہٰذا یہ موعود خلیفے نہ ہوئے ۔ اگر ان کے ساتھ اللہ کا وعدہ ہوتا تو گھر بیٹھے خلیفے ہو جاتے ۔ جنازہ رسول کریمؐ چھوڑ کر سقیفہ نہ جاتے اور خاتونِ قیامت کے گھر آگ لے جانے کی کیا ضرورت تھی ؟

بس پھر کیا تھا۔ لعل حسین صاحب بیچ میں کود پڑے کہ آپ موضوع سے باہر جا رہے ہیں۔ جنازہ کا ذکر نہ کیجئے، سقیفہ کا ذکر نہ کیجئے۔ یہ خارج از موضوع ہے میں آپ کو ادھر نہ جانے دوں گا۔

مبلغِ اعظم نے فرمایا کہ حضرت! ذرا موضوع کی تعریف تو کیجئے۔ چنانچہ لعل حسین صاحب کی علمی طاقت تو اتنی تھی نہیں کہ تعریف کر سکتے۔ وہ تو شور ڈال کر اپنے مناظرہ میں موجود ہونے کا ثبوت دینا چاہتے تھے۔ آخر مبلغِ اعظم نے موضوع کی تعریف خود کی الموضوع ما یبحث عن عوارضہ الذاتیۃ کہ موضوع وہ ہوتا ہے جس کے عوارض ذاتیہ سے بحث کی جائے لیعنی جو چیزیں موضوع سے متعلق ہوں۔ ان کو پیش کیا جائے۔ بنا بریں سقیفہ اور ترک جنازۂ رسول کا ذکر خلافت ثلاثہ کے عین عوارض سے ہے۔ کیونکہ سقیفہ میں یہ خلافت تیار ہوئی اور جنازۂ رسول چھوڑ کر اس کو بنایا گیا۔ اگر جنازہ اور سقیفہ خارج از موضوع ہیں تو تمہاری کتابوں میں ان کو باب خلافت و امامت میں کیوں ذکر کیا گیا ہے۔ دیکھو ذکر سقیفہ صحیح بخاری باب رجم الحبلی جلد ۲ صہ ۱۰۰۲

| | |
|---|---|
| اِنَّهٗ قَدْ كَانَ مِنْ خَبَرِنَا حِيْنَ تَوَفَّى اللّٰهُ نَبِيَّهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْاَنْصَارَ خَالَفُوْنَا وَاجْتَمَعُوْا بِاَسْرِهِمْ فِيْ سَقِيْفَةِ بَنِيْ سَاعِدَةَ۔ | یعنی حضرت عمر فرماتے ہیں کہ ہماری خبر یہ ہے کہ جب اللہ نے اپنے نبی کو وفات دی تو انصار نے ہماری مخالفت کی اور وہ سب سقیفہ بنی ساعدہ میں جمع ہوئے۔ |

حضرات! یہ ہے ذکرِ سقیفہ جہاں آپ کے ابوبکر کی خلافت تیار ہوئی۔ آپ کو ذکرِ سقیفہ برا کیوں معلوم ہوتا ہے۔ یہ تو آپ کے بزرگوں کا مرکزِ خلافت ہے مجھے معلوم ہے جس واسطے آپ کو برا معلوم ہوتا ہے۔ بقول آپ کی کتاب "غیاث اللغات" صہ ۲۲۸ مطبوعہ لاہور۔ اس کی حقیقت یہ ہے کہ:۔

| | |
|---|---|
| کہ سقیفہ ایوانے بود پنہاں کہ عرب برائے مشورہ ہائے باطل درآں جمع مے شدند ومجازاً سقیفہ مشورہ سخنے بیہودہ رامی گویند | یعنی سقیفہ ایک محل تھا پوشیدہ جہاں عرب باطل مشوروں کیلئے جمع ہوا کرتے تھے اور مجازاً سقیفہ مشورہ اور سخن بیہودہ کو کہتے ہیں۔ |

لہٰذا حضرات گھبرانے کی ضرورت نہیں۔ مقام بھی باطل اور بیہودہ ہی چاہیئے تھا۔
جیسی خلافت ویسا مقام ؎

ابتدائے عشق ہے روتا ہے کیا
آگے آگے دیکھئے ہوتا ہے کیا

باقی رہا جنازۂ رسولؐ کو چھوڑنا اور خلافت کے لئے جانا تو وہ آپ کی کتب معتبرہ سے ثابت ہے۔ چنانچہ دیکھئے شرح مواقف از میر سید شریف ۷۲۹ھ باب المرصد الرابع فی الامامت ومباحثھا اور شرح عقائد نسفی وغیرہ۔

بکروا الی سقیفۃ بنی ساعدۃ وترکوا لہ اھم الاشیاء و ھو دفن رسول اللہ۔

کہ خلافت کے لئے ابوبکر و عمر سقیفہ کو چلے گئے اور اُنہوں نے اس کے لئے بہت ضروری اور اہم چیزوں کو چھوڑ دیا، اور وہ ضروری اور اہم چیزیں رسولِ خدا کا دفن کفن تھیں کسی نے سچ کہا ہے۔ ؎

چوں صحابہ حُبِّ دُنیا داشتند
مصطفٰے را بے کفن بگذاشتند

جب یہ حوالہ جات کتب اہل السنّت سے پیش ہوئے تو لعل حسین صاحب بہت ہی شرمندہ اور کھسیانے سے ہو کر خاموش ہو گئے۔ خدا بھلا کرے سیّد مظفر علی شاہ صاحب بخاری سُنّی کا جنہوں نے اہل السُنّت کے بانیانِ مناظرہ میں سے ہونے کے باوجود یہ فیصلہ دے دیا کہ سقیفہ اور جنازۂ رسولؐ کا ذکر خارج از مبحث نہیں۔ کیونکہ خود ہماری کتابوں میں اس کا ذکر موجود ہے۔ جس کو ہماری بات میں شک ہو، سیّد مظفر علی صاحب بخاری سُنّی المذہب سے تصدیق کر سکتا ہے۔ اس تفصیل کے بعد لعل حسین صاحب ٹھنڈے پڑ گئے۔ اس حقیقت کو مولوی محمد صدیق صاحب تاندلوی اور مولوی دوست محمد صاحب قریشی نے اپنی مرتبہ روئیداد کے صفحہ پر بدیں الفاظ چھپایا ہے کہ "بالآخر شیعی مناظر نے تعلق ظاہر کرنے کی کوشش کی" یہ نہ لکھا کہ شیعہ مناظر نے ہماری کتابوں کے مندرجہ بالا حوالے دیئے اور موضوع کی تعریف کی اور سیّد مظفر علی شاہ صاحب نے ہمارے خلاف فیصلہ دے کر ہم کو جھوٹا کر دیا۔ تب ہم خاموش ہو گئے۔

چنانچہ یہ بحث لعل حسین صاحب کے دخل در معقولات کی حقیقت - جو وقت اس بحث پر صرف ہوا وہ مبلغ اعظم کے وقت میں شامل نہ کیا گیا -

اس کے بعد قبلہ مبلغ اعظم نے پھر تقریر شروع کی - کہ حضور یہ وعدۂ خلافت تو ایمان والوں سے ہے - جن کے اعمال صالح ہوں اور ان کی خلافت کا اعلان اللہ تعالیٰ بذریعہ رسول کرے جیسے پہلے خلفاء کا کر چکا ہے - اور اس کے واسطے سے دین محکم ثابت کرے گا - اور خوف کے بعد ان کو امن آئے گا اور وہ اللہ کی عبادت کریں گے اور وہ شرک ہرگز نہ کریں گے - اور اُن کی خلافت کا منکر اور مخالف فاسق ہوگا -

اوّلاً ایمان کامل کی شرط ہے - مگر ایمان ثلاثہ ثابت نہیں - شرائط ایمان سامنے رکھئے اور اپنے خلفاء کا ایمان ثابت کیجئے - اس کے بعد آپ نے مندرجہ ذیل آیات قرآنیہ پیش کیں :-

انما المومنون امنوا باللہ ورسولہ ثم لم یرتابوا وجاھدوا باموالھم وانفسھم فی سبیل اللہ اولٰئک ھم الصّٰدقون -
(پ ۲۶ الحجرات)

یعنی سوائے اس کے نہیں - کہ مومن وہ ہیں جو ایمان لائے ساتھ اللہ اور رسولؐ کے - پھر اُنہوں نے شک نہ کیا اور اُنہوں نے اللہ کی راہ میں اپنے مالوں اور جانوں سے جہاد کیا - وہی سچے لوگ ہیں -

وعد اللہ الذین آمنوا

پس ثابت ہوا کہ ایمان کے لئے تصدیق اور اطمینانِ قلب کی ضرورت ہے - لیکن مشکل تو یہ ہے کہ مندرجہ صفاتِ ایمان ثلاثہ صاحبان کو نصیب نہیں - پھر آپ نے اہل السنت کی کتابوں سے عمر کا شک فی النبوۃ پیش کیا تفسیر خازن ص۱۷۲ جلد ۶ ، اور درمنثور ص۷۷ جلد ۶ سے یہ عبارت پڑھی

قال عمر واللہ ماشککت منذ اسلمت الا یومئذٍ - یعنی حضرت عمرؓ نے کہا کہ میں جب سے ایمان لایا تھا مجھ کو کبھی شک واقع نہ ہوا مگر آج کے دن (یعنی صلح حدیبیہ کے دن) پھر اہل السنت کی مشہور کتاب فتح الملہم شرح صحیح مسلم جلد ۲ ص۳۶۱ سے یہ عبارت پیش کی :-

فوقع فی صدر عمر شئی عرفہ النبی فی وجہہ فقال

پس حضرت عمر کے سینے میں کوئی ایسی چیز واقع ہوگئی جس کو حضورؐ نے اس کے چہرے سے

فضرب فی صدرہ وقال ابعد شیطانا۔

پہچان لیا۔ پس آپ نے اسکے سینے پر ہاتھ مار کر کہا کہ عمرؓ اپنے سینے سے شیطان کو دور کر۔

**وھم لا یشرکون بی شیئا**

آپ نے لا یشرکون بی شیئا کے متعلق فرمایا کہ خلیفۃ اللہ کی ایک صفت یہ بھی ہے کہ وہ اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرے۔ مگر ابوبکرؓ میں بعد اسلام بھی شرک چیونٹی کی چال سے زیادہ باریک چلنے کی گواہی خود رسالت مآبؐ نے دی ہے۔ دیکھو ادب المفرد۔ مصنفہ امام بخاری ص۱۰۵ اور درّ منثور جلد دوم ص۵۴

یا ابا بکر الشرک فیکم اخفٰی من دبیب النمل فقال ابوبکر وھل الشرک الّا من جعل مع اللہ الٰھا اخر فقال النبیؐ والذی نفسی بیدہ الشرک اخفٰی من دبیب النمل

(ادب المفرد ص۱۰۵)

حضورؐ نے فرمایا اے ابوبکر تمہارے اندر شرک چیونٹی کی چال سے باریک چل رہا ہے۔ ابوبکرؓ نے کہا حضورؐ شرک تو اللہ کے ساتھ غیر اللہ کو شریک کرنے کا نام ہے۔ حضورؐ نے قسم کھا کر فرمایا کہ شرک تمہارے اندر چیونٹی کی چال سے بھی باریک چل رہا ہے۔

اب فرمائیے کہ جن کے اندر بعد از اسلام بھی شرک باقی ہو، ان کو خلیفۃ اللہ اور خلیفۃ الرسولؐ کہنا حماقت نہیں تو اور کیا ہے۔

**وعملوا الصّٰلحٰت**

باقی رہے اعمال صالح۔ تو خاتونِ قیامت کو ناراض کرنا اور ان کے گھر کو آگ لگانے کی کوشش کرنا اور جہادوں سے فرار کرتے رہنا اور حضورؐ کے آخری وقت میں تعمیلِ ارشاد کی بجائے ہذیان کی نسبت حضورؐ کی طرف کرنا اور ایک ایسی وصیت لکھنے میں مخل ہونا جو قیامت تک اُمّت کی ہدایت کی ضامن تھی اگر یہی اعمال صالح ہیں تو عملوا الصّٰلحٰت کی شرط بے شک آپ کے خلیفوں میں پائی گئی ہے ورنہ نہیں ........



# ناراضگی بنتِ رسولؐ اللہ

پھر آپ نے اپنے دعویٰ کی تائید میں بنتِ رسولؐ کا ناراض اور غضبناک ہونا بخاری شریف ص۴۳۵ جلد اوّل باب الخمس سے پیش کیا کہ:۔

| | |
|---|---|
| فغضبت فاطمة بنت رسول الله فهجرته فلم تزل مهاجرته حتى توفيت ۔ | یعنی بی بی پاک ابوبکر پر ناراض ہوگئیں اور قطع تعلقی اختیار کرلی حتیٰ کہ وفات پاگئیں ۔ |

اور صحیح مسلم جلد ۲ ص۹۱ پر ہے کہ رسولؐ کی بیٹی نے ان کو اپنے جنازے کی شرکت سے بھی روک دیا تھا اور دخترِ رسولؐ کے گھر کو آگ لگانے کا قصہ عقد الفرید جلد ۲ ص۶۳، تاریخ طبری جلد ۳ ص۱۹۸، الفاروق ص۶۷ سے پیش کیا۔

**امراوّل** :۔ خدا نے اُن کو خلیفہ بنایا ہی نہیں جس کا خود اُن کو اقرار ہے۔ دیکھو کتاب بخاری جلد ۲ ص۲۲۷ اور صحیح مسلم جلد اوّل ص۱۲۰ ترمذی ص۳۷

| | | |
|---|---|---|
| یستخلفنهم فی الارض | عن عبد الله بن عمر قال قيل لعمر بن الخطاب استخلف قال ان استخلف فقد استخلف ابوبكر وان لم استخلف فلم يستخلف رسول الله صلى الله عليه وسلم (ترمذی) | یعنی حضرت عمر نے کہا کہ اگر میں خلیفہ مقرر کروں تو میرا عمل سنّتِ ابوبکر پر ہوگا۔ اور اگر نہ کروں تو موافق رسول اللہ۔ کیونکہ رسول اللہ نے کسی کو خلیفہ نہیں بنایا۔ |

حتّٰی کہ تفسیر ابن کثیر جلد ۴ ص۵۹۵ پر حضرت عمرؓ فرماتے ہیں کہ مجھے یہ معلوم نہ ہوسکا من الخليفة بعده یعنی حضورؐ کے بعد خلیفہ کون ہے۔

باقی رہا سوال غلبہ کا سو قرآن میں غلبہ کا کوئی لفظ نہیں ہے البتہ تمکین دین کا لفظ ہے جس کے معنے بقول شاہ ولی اللہ صاحب اور شاہ رفیع الدین صاحب محکم اور ثابت ہونے کے ہیں۔ اور محکم وہ دین ہے جس کے اصول محکم ہوں۔ دینِ ثلاثہ کہاں محکم ہوا

جن کا کوئی اصول ہی نہیں ہے۔ کہیں شوریٰ تو کہیں اجماع اور کہیں غلبہ۔

حضرات! محکم اور ثابت مذہب اہل بیتِ رسولؐ کا مذہب ہے جس کے دلائل مضبوط اور اٹل ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ مذہب اہل بیتؑ کے پیرو باوجود مصائب و آلام کے ہمیشہ ثابت قدم رہے ہیں۔ جیساکہ حضورؐ نے فرمایا:۔

عن جابر ابن عبد اللہ یقول سمعت النبی علی المنبر یقول لا تزال طائفۃ من امتی قائمۃ بامر اللہ لا یضرھم من خذلھم وخالفھم حتی یاتی امر اللہ و ھم ظاھرون علی الناس۔ (مسلم جلد ۲ صفحہ ۱۴۳)

یعنی حضورؐ نے فرمایا کہ میری اُمت میں سے ایک طائفہ یعنی گروہ ہمیشہ حق پر رہے گا اور امر اللہ کے ساتھ قائم رہے گا۔ اور جو شخص ان کی مخالفت یا ان کو رُسوا کرے گا، اُن کو نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ حتیٰ کہ اللہ کا امر آجائے گا اور وہ حق پر قائم اور غالب رہیں گے۔

وليمكنن لهم دينهم الذي ارتضى لهم

اب یہ گروہ ثلاثہ کا گروہ تو ہو نہیں سکتا۔ کیونکہ اس گروہ میں یزید و مروان جیسے بھی شامل ہیں۔ دیکھو شرح فقہ اکبر ملّا علی قاری صفحہ ۸۴ تو بلاشبہ یہ گروہ آئمہ طاہرین کا گروہ ہی ہو سکتا ہے۔ جس کی شان میں قرآن مجید میں اللہ پاک نے فرمایا کہ:۔

و ممن خلقنا امۃ یھدون بالحق و بہ یعدلون۔

یعنی ہماری خلقت سے ایک اُمت ایسی ہوگی جو ہمیشہ حق کے ساتھ ہدایت پائے گی۔

چنانچہ اسی اُمت کے آئمہ اور اُمت دونوں کو محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ یا علی انت و شیعتك فی الجنۃ (صواعق محرقہ صفحہ ۹۶)

وليبدلنهم من بعد خوفهم امنا

باقی رہا خوف کا امن سے بدلنا۔ تو ثلاثہ پر نہ مکے میں کوئی خوف تھا نہ مدینے میں۔ حضرت ابوبکر تو مکے میں ابن الدغنہ کافر کی پناہ میں رہے۔ جیساکہ بخاری جلد اول صفحہ ۵۵۲ میں ہے کہ:۔

فقال ابن الدغنۃ فان

یعنی ابن الدغنہ نے حضرت ابوبکر

مثلك یا ابا بکر لا یخرج ولا یخرج۔ | سے کہا کہ اے ابوبکر تیرے جیسا نہ تو مکے سے نکل سکتا ہے اور نہ نکالا جا سکتا ہے

اور حضرت عمرؓ ابوجہل کی پناہ میں رہے۔ دیکھو مدارج النبوۃ جلد ۲ صفحہ ۶۳ کہ :-

پس ایستادہ خال من کہ مرار ابوجہل است و بر حجر و اشارت کرد با ہل مکہ و گفت آگاہ باشید بتحقیق امان دادم۔ من ابن اخت خود را۔ | کہ حضرت عمرؓ نے فرمایا ابوجہل میرے ماموں نے پتھر کی سل پر کھڑے ہو کر بلند آواز سے اہلِ مکہ کو کہا کہ خبردار ہو جاؤ میں نے اپنی ہمشیرہ کے بیٹے کو پناہ دے دی ہے۔

باقی رہا عثمان سو وہ بنی اُمیہ سے تھا۔ ابوسفیان وغیرہ ان کی پشت پناہ تھے اور انہی کے حوصلہ پر حضرت عثمان صلح حدیبیہ کے دن مکے چلے گئے تھے۔ ویسے بھی یہ سورت مدنی ہے۔ اور مدینہ میں ثلاثہ اور دیگر مسلمانوں پر کوئی خوف تھا ہی نہیں۔ کیونکہ مسلمانوں کی حکومت بن چکی تھی بلکہ ثلاثہ کو تو اُلٹا اُمن کے بعد خوف آگیا تھا کہ جب حاکم بنے امن تھا، پھر عمر کی موت ابولؤلؤ کے خنجر سے ہوئی اور حضرت عثمان کا محاصرہ ان کے دارالحکومت مدینہ میں باغیوں نے چالیس دن تک کیا، اور قتل ہوگئے اور مسلمانوں کے قبرستان میں کسی نے جنازہ بھی نہ پڑھنے دیا اور مقابرِ یہود میں دفن ہوئے۔ (دیکھو تاریخ طبری جلد ۵ صفحہ ۴۳)

چنانچہ یہ خوف جس کا اس آیت میں ذکر ہے آئمہ طاہرین کا خوف ہے۔ جس کو خداوند عالم نے ولنبلونكم بشئ من الخوف الخ (پارہ ۲۔ البقرہ) کے الفاظ کے ساتھ ذکر کیا ہے۔

استدلال نمبر ۷ کا جواب مبلغ اعظم نے جو دیا تھا اس کو صدیق صاحب ہضم فرما گئے اور وہ یہ تھا کہ ولنورثنهم من ارض الكفار من العرب والعجم کا قول ضعیف ہے۔ کیونکہ ما نحن "فیل" ہے اور اس سے "قبل" او "المعنی" کا حرف "او" حرف تردید ہے۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ آیت کے لوگوں نے دو معنی لئے ایک تو خلفاء حق کا وجود، دوسرا بادشاہوں اور ساکنانِ ارض کا وارث ہونا۔

# استدلال نمبر ۲ کا جواب

اس کے بعد دوسرے قول کی تردید کر کے صاف لکھتے ہیں کہ فالمراد بالذین امنوا الذین صدقوا باللہ و رسولہ و بجمیع ما یجب التصدیق بہ حق التصدیق و عملوا جمیع الاعمال الصالحۃ و لم یخلوا بشیئ منہا و ھم الائمۃ علیھم السلام یستخلفنھم فی الارض ای یجعلھم خلفاء۔

کہ مراد اُن لوگوں سے جو ایمان لائے ہیں وہ ہیں جنہوں نے اللہ و رسولؐ کی تصدیق ہر واجب التصدیق میں کی۔ حق تصدیق کا۔ اور ان کے تمام اعمال صالح ہیں۔ اُنہوں نے کسی چیز کو نہ چھوڑا۔ بلکہ ہر اُمر پہ عمل کیا۔ اور وہ آئمہ طاہرین علیہم السّلام ہیں۔ انہی کو خدا نے خلیفہ فی الارض بنایا ہے کیونکہ یہی اہل بیت سے مروی ہے۔ دیکھو صاف لکھتے ہیں کہ کما استخلف الذین من قبلھم ھو ان جعل الصالح الخلافۃ خلیفۃ مثل ادم و داؤد و سلیمان و یدل علی ذالک قولہ انّی جاعلٌ فی الارض خلیفۃ و یا داؤد انّا جعلناک و قولہ فقد اتینا ال ابراھیم الکتاب و الحکمۃ و اتیناھم ملکًا عظیمًا و علی ھذا اجتماع العترۃ الطاھرۃ و اجماعھم حجۃ لقول رسول اللہ انی تارک فیکم الثقلین الخ (مراۃ العقول ص۱۴۱ جلد اوّل)۔

کہ حضرت امام محمد باقر اور امام جعفر صادق علیہما السلام سے مروی ہے کہ الذین امنوا و عملوا الصّٰلحٰت سے مراد رسُول کریمؐ اور آئمہ اہل بیتؑ ہیں۔ اور یہ آیت ان کی خلافت کی بشارت کو متضمن اور شامل ہے اور امام آخر الزمان کے وقت میں خوف امن میں بدل جائے گا اور مراد کما استخلف الذین من قبلھم سے یہ ہے کہ صالح للخلافت کو اللہ تعالےٰ خلیفہ کرے گا۔ جیسے آدم، داؤد اور سلیمان علیہم السلام کو کیا۔ اور یہ آیت اس امر پہ دلالت کرتی ہے کہ ہیں نے (خدا نے) آلِ ابراہیمؑ کو کتاب اور حکمت اور ملکِ عظیم کی بادشاہت دی۔ اسی پر عترت طاہرہ اور اہل بیتؑ کا اجماع ہے اور ان کا اجماع بقول رسالتمآب اِنّی تارِکٌ فِیکُمُ الثقلین حجت ہے۔

مُبلّغِ اعظم نے فرمایا، حضرات! یہ ان کی کتنی خیانت ہے کہ قولِ اہل بیتؑ جس پہ اُن کا اجماع ہے اس کو تو چھپاتے ہیں اور جس کی صاحب مرأۃ العقول تردید کرکے غلط ثابت کر رہا ہے اس کو پیش کرتے ہیں۔ آپ نے فرمایا میرے دوست شیعہ کتب تو درکنار۔ اگر سُنّی کتب سے بھی یہ دکھادیں کہ ثلاثہ نے اپنی خلافت کے لئے اس آیت سے کبھی استدلال کیا ہو یا کبھی یہ دعویٰ کیا ہو کہ یہ آیت ہمارے حق میں نازل ہوئی ہے تو مُنہ مانگا انعام لیں۔ ورنہ مدعی سُست اور گواہ چُست کا کچھ مطلب نہیں۔ مَیں دعوے سے کہتا ہُوں کہ قیامت تک نہ دکھاسکیں گے۔ آیئے مَیں اہلِ سُنّت کی کتابوں سے دکھاؤں کہ یہ آیت آئمہ اہل بیتؑ کے حق میں ہے۔

عن عطیة وعد الله الذین امنوا منکم وعملوا الصّٰلحٰت لیستخلفنھم فی الارض قال اهل بیت ھھنا و اشارۃ بیدہ الی القبلة (تفسیر درِّ منثور جلد ۵ ص۵۵) یعنی آیت استخلاف اہل بیتؑ کے حق میں ہے اور اہل بیتؑ سے مراد اس قبلہ کے اہل ہیں۔

مولینا محمد اسماعیل صاحب نے اس پر بہت زور دیا کہ جس طرح مَیں نے مخالف موافق کی حدیثوں سے یہ ثابت کیا کہ یہ آیت اہل بیتؑ اور آئمہ معصومینؑ کے حق میں نازل ہوئی ہے، سُنّی مناظر کو چاہیئے کہ حضورؐ کی مرفوع متصل حدیث سے یا ثلاثہ میں سے کسی کے قول سے یہ ثابت کرے کہ آیۂ استخلاف کا نزول بحق ثلاثہ ہوا ہے۔ ورنہ قیاس اور جوڑ توڑ دلیلِ محکم نہیں بن سکتے، مگر نہ کر سکے۔

اس ببانگِ دہل اعلان سے شیعہ خوشی سے اُچھل اُچھل پڑتے تھے، اور چاہتے تھے کہ نعرہ ہائے حیدری سے اپنے جذبات کا اظہار کریں۔ لیکن مبلّغِ اعظم نے حفظِ امن کی خاطر سختی سے روک دیا۔

استدلال نمبر ۳: بحوالہ قمی کے جواب میں مولانا محمد اسماعیل صاحب نے فرمایا کہ حضرات یہاں بھی سُنّی مناظر خیانت کرنا چاہتا ہے۔ اگر ہمت ہے تو قمی شریف کی ساری عبارت پڑھے اور پیش کرے۔ کانٹ چھانٹ کرنا خیانت ہے۔ پوری عبارت پڑھو تاکہ خلافتِ ابوبکرؓ و عمرؓ کی قلعی کھل جائے۔ پھر دیکھو کہ یہ خلافتِ راشدہ کی پیشگوئی ہے یا خلافتِ شر اور جور و ظلم کی۔ چونکہ سُنّی مناظر اپنی چوری کو جانتا تھا اس لئے وہ تو نہ سُنا سکا

البتہ مبلغ اعظم نے خود تفسیر قمی ہاتھ میں لی اور عوام کو یہ پوری عبارت سنائی۔

**استدلال نمبر ۳ کا جواب :۔**

قال علی بن ابراهیم کان سبب نزولها ان رسول الله کان فی بعض بیوت نسائه وکانت ماریة القبطیة تکون معه تخدمه فکان ذات یوم بیت حفصة فذهبت حفصة فی حاجتها فتناول رسول الله ماریة فعلمت حفصة بذالك فغضبت واقبلت علی رسول الله فقالت یا رسول الله هذا فی یومی وفی داری وعلی فراشی فاستحی رسول الله منها فقال کفی فقد حرمت ماریة علی نفسی ولا اطاءها بعد هذا ابداً وانا افضی الیك سرّا فان انت اخبرت به فعلیك لعنة الله والملئکة والناس اجمعین فقالت نعم ما هو قال ان ابابکر یلی الخلافة من بعدی ثم من بعده ابوك فقالت من اخبرك بهذا قال الله اخبرنی فاخبرت حفصة عائشة فی یومها بذالك فاخبرت عائشة ابابکر فجاء ابوبکر الی عمر فقال له ان عائشة اخبرتنی عن حفصة بشیء ولا اثق بقولها فاسئل انت حفصة فجاء عمر الی حفصه فقال لها ما هذا الذی اخبرت عنك عائشة فانکرت بذالك فقالت ما قلت لها عن ذالك شیء فقال عمر ان کان ذالك حقّا فاخبرینی حتی نتقدم فیه فقالت نعم قد قال ذالك رسول الله فاجتمعوا اربعة علی ان یسموا رسول الله فنزل جبریل علی رسول الله بهذه السورة الخ (تفسیر قمی مطبوعہ ایران ص۶۸۶)

**ترجمہ :۔** علی بن ابراہیم قمی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس سورۃ تحریم کا شانِ نزول یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنی کسی بیوی کے گھر میں رونق افروز تھے اور جناب ماریہ قبطیہ حضور کی خدمت کر رہی تھی۔ اور ایک دن حضرت حفصہ کے گھر میں تھے

حضرت حفصہ باہر گئی تو حضورؐ نے ماریہ قبطیہ سے مباشرت فرمائی۔ حضرت حفصہ کو اس کا پتہ چل گیا۔ وہ غضب ناک ہوگئی اور کہنے لگی کہ یا رسول اللہ یہ کام میرے دن اور میرے ہی بستر پہ حضورؐ نے از راہِ حیا اس سے کہا کہ رُک جا، ایسے کلمات نہ کہہ۔ مَیں نے ماریہ کو اپنے نفس پر حرام کر دیا اور اس کے بعد کبھی اس سے مجامعت نہ کروں گا۔ اور مَیں تجھ کو ایک راز بتلاتا ہوں۔ پس اگر تُو نے اس کو ظاہر کیا تو تجھ پہ اللہ اور فرشتوں اور تمام لوگوں کی لعنت ہوگی۔ اس نے کہا حضورؐ بہت اچھا، مَیں ہرگز ظاہر نہ کروں گی۔ آپ نے فرمایا کہ میرے بعد ابوبکر خود خلافت کا والی بن جائے گا اور اس کے بعد تیرا باپ۔ اُس نے کہا حضورؐ آپ کو یہ خبر کس نے دی ہے۔ فرمایا مجھ کو اللہ نے خبر دی ہے۔ پس حفصہ نے عائشہ کو اُسی روز اس کی خبر دے دی اور عائشہ نے ابوبکر کو خبر دے دی۔ پھر ابوبکر عمرؓ کے پاس گیا کہ عائشہ نے مجھے حفصہ کی زبانی کچھ بتلایا ہے مگر مَیں اس کی بات پہ اعتماد اور بھروسہ نہیں کرتا، تُو خود حفصہ سے پوچھ۔ چنانچہ عمرؓ حفصہ کے پاس آیا اور کہا وہ کیا خبر ہے جو تُو نے عائشہ کو دی ہے۔ حفصہ نے انکار کیا اور کہا میں نے کچھ نہیں کہا۔ عمر نے کہا سچ بتلا۔ اگر وہ خبر سچی ہے تو ہم اس کیلئے کوئی اقدام کریں۔

مبلّغ اعظم نے فرمایا کہ حضرات! یہ تھی وہ عبارت جس کو میرا مقابل دوست قطع و برید کر کے اس کا صرف ایک ٹکڑا پیش کر کے عوام کو دھوکہ دینا چاہتا تھا۔ تاکہ اُس کے بزرگوں کے زہر خورانی کے قصّے چھپے رہیں اور جس جز کے اظہار پہ خدا کی لعنت کی وعید کا ذکر ہے وہ منظرِ عام پر نہ آئے۔ الغرض یہ تو ابوبکر اور عمرؓ کے خلافت کو غصب کرنے کی پیشین گوئی ہے۔ جس کے فاعل فعل مختار ابوبکر و عمرؓ خود ہوں گے۔ اس میں یہ ذکر کہاں ہے کہ ابوبکر کو مَیں اور میرا خدا خلیفہ بنائے گا۔

آپ نے دَورانِ تقریر فرمایا کہ قرآن و حدیث سے خلافت کے بارے میں چار قسم کی نص ملتی ہے۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ انی جاعل فی الارض خلیفۃ (پ البقرہ)<br>۲۔ یا داؤد انا جعلناك خلیفۃ فی الارض<br>۳۔ یا ھارون اخلفنی فی قومی (اعراف) | نصوص از قرآن برائے خلافت |

۴۔ انت خلیفتی من بعدی (خصائص نسائی ص۱۲ مطبوعہ لاہور)۔

مگر ابوبکر اور عمر کے لئے ان میں سے کسی قسم کی بھی نہیں ملتی - اور یہ تو ظلم اور جور کی خلافت کی خبر ہے ورنہ اظہار پر لعنت کیوں ؟ اور اگر یہ خلیفے راشد ہوتے تو حضورؐ کو زہر دینے کے ارادے کیوں کرتے - اگر یہ روایت غلط ہے تو آپ نے پیش کیوں کی اور اگر ایک ٹکڑا صحیح ہے تو باقی کیوں صحیح نہیں - اگر پیش کرنی ہے تو پوری پیش کرو - ورنہ سب چھوڑ دو تاکہ تمہارے ابوبکر اور عمر کی حقیقت چھپی رہ جائے -

آپ نے فرمایا کہ یلی الخلافۃ من بعدی کا صحیح ترجمہ سمجھنے کیلئے ابن ماجہ ص۲۱ پر یہ روایت ملاحظہ فرمائیں مطلب واضح ہو جائے گا کہ عن عبد اللہ بن مسعود ان النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم قال سیلی امورکم بعدی رجال یطفئون من السنۃ ویعلمون بالبدعۃ -

یعنی عنقریب میرے بعد مسلمانوں کے امور کے والی (خلیفے) ایسے لوگ ہوں گے جو میری سنتوں کو مٹائیں گے اور بدعات پر عمل کریں گے - آپ نے کہا ان دونوں خلافتوں میں یلی فعل اور بعدی قدر مشترک ہیں - فرق صرف اتنا ہے کہ یہاں فاعل رجال ہے اور وہاں بالتصریح ابوبکر اور عمرؓ کے نام ہیں اور دونوں حدیثیں بطور پیشین گوئی فرمائی ہیں - آئندہ حالات کے لئے ایسی پیشین گوئیاں تو آپ نے بنی امیہ کے متعلق بھی فرمائی ہیں - کہ عن الحسن بن علی رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ اریٰ فی منامہ بنی امیۃ یعلون منبرہ خلیفۃ فشق ذالک علیہ فانزل اللہ انا اعطینٰک الکوثر وانا انزلناہ فی لیلۃ القدر - یعنی حضرت حسن علیہ السلام سے مروی ہے کہ حضورؐ نے دیکھا کہ بنی امیہ یکے بعد دیگرے خلیفہ خلیفہ ہو کر آپکے منبر پر چڑھ رہے ہیں - آپ کو یہ بات شاق گذری اور بری معلوم ہوئی - پس اللہ نے فرمایا کہ یہ دنیا ہے اور میں نے تجھے حوض کوثر دے دیا ہے اور لیلۃ القدر دے دی ہے - (تفسیر ابن جریر جلد ۳۰ ص۱۴۲) -

اب یزید کے متعلق بھی سن لیجئے - عن ابی الدردا قال سمعت النبی یقول اوّل من یبدّل سنتی رجل من بنی امیۃ یقال لہ یزید - حضورؐ نے فرمایا کہ جو پہلے میرے طریقوں کو بدل دے گا وہ بنی امیہ میں سے ایک آدمی ہوگا جس کا نام یزید ہوگا - (صواعق ص۱۳۴)

بلکہ ایسی پیشین گوئیاں تو قرآن مجید میں بھی موجود ہیں۔ فھل عسیتم ان تولیتم ان تفسدوا فی الارض و تقطعوا ارحامکم اولئک الذین لعنھم اللہ فاصمھم و اعمٰی ابصارھم ۔ (پ سورہ محمد)

**ترجمہ:۔** پس کیا ہو تم نزدیک اس بات کے کہ اگر والی ہو تم حکم کے یہ کہ فساد کرو بیچ زمین کے اور کاٹو قرابتیں اپنی یہ لوگ ہیں جن کو لعنت کی اللہ نے ۔ پس بہرہ کر دیا اور اندھا کر دیا آنکھوں ان کی کو۔

## استدلال نمبر ۴ کی حقیقت :۔

استدلال نمبر ۴۔ ولقد کتبنا فی الزبور من بعد الذکر ان الارض یرثھا عبادی الصالحون کے جواب میں مبلغ اعظم نے فرمایا۔ کہ شاید میرے مقابل دوست تفسیر جلالین بھی نہیں پڑھے ہوئے ۔ ان کی اپنی تفسیر جلالین ص۲۷۸ میں ہے کہ ان الارض ارض الجنۃ یعنی قول یہی ہے کہ اس ارض سے مراد ارض جنت ہے یعنی جنت کی زمین ۔ اور تفسیر بیضاوی جلد ۲ ص۳۶ علیٰ حاشیہ القرآن میں بھی ہے کہ ان الارض ارض الجنۃ کہ اس سے جنت کی زمین مراد ہے اور یہی تفسیر ابن کثیر جلد ۳ ص۲۰۱ میں ابن عباس سے مروی ہے ۔

اور اگر اس سے ارض دنیا بھی مراد لی جائے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ وارث تو صالحین ہیں غیر صالح نہیں ۔ یہ شرط صالحیت ثلاثہ میں مفقود ہے ۔ لہٰذا مخالفین کا قبضہ مخالفانہ اور ناجائز ہے جو کبھی دور کر دیا جائے گا ، اور اس کی مدت ظہورِ مہدی آخر الزمان ہے ۔ جیسا کہ مشکوٰۃ شریف کے ص۴۶۹ پر بایں الفاظ مرقوم ہے کہ قال رسول اللہ یکون فی اٰخر الزمان خلیفۃ یقسم المال ولا یعدہ۔ کہ حضورؐ نے فرمایا کہ آخر زمانے میں ایک خلیفہ ہوگا جو مال کو بغیر گننے کے تقسیم کرے گا۔

پھر آپ نے اس صحیح وارث زمین خلیفے کا خاندان ان لفظوں میں فرمایا کہ یقول المھدی من عترتی من اولاد فاطمۃ یعنی مہدی میری عترت میں سے ہوگا ۔ یعنی اولادِ فاطمہ سے ہوگا۔ (مشکوٰۃ ص۴۷۰)

مبلغ اعظم نے فرمایا کہ حضرات ! جن صالحین کو خدا نے وارث زمین کیا وہ یہ نہیں ہیں کہ کوئی تو رسولؐ کی بیٹی کو حقِ پدر سے محروم کر دے اور کوئی یہ مغصوبہ علاقہ

مروان جیسے راندۂ بارگاہِ رسولؐ کو دے کر ظلم و جبر کی مثال قائم کر دے۔ بلکہ اس وارثِ ارض کی شان مشکوٰۃ ص۴۷۱ سے ملاحظہ فرمائیے کہ فیبعث اللّٰہ رجلا من عترتی و اھل بیتی فیملاء بہ الارض قسطاً وعدلاً کما ملئت ظلمًا وجوراً۔

[illegible]

یعنی حضورؐ نے فرمایا کہ خداوندعالم میرے اہل بیتؑ سے ایک آدمی کو مبعوث کرے گا۔ جو ظلم اور ستم سے بھری ہوئی زمین کو عدل اور انصاف سے بھر دے گا۔

اور ظاہر ہے کہ سُنّی علماء؟ زمین کے وارث نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ ان کا قبضہ قہر و غلبہ کا قبضہ ہے۔ اللہ و رسولؐ نے ان کو وارث نہیں بنایا نہ ان کے حق میں کوئی نص آئی۔ لیکن چونکہ اہل بیت عظام اور امام آخرالزمانؑ کے حق میں نصوص ہیں لہٰذا وہی دین و دنیا کے وارث ہیں اور اگر قہر و غلبہ ہی وراثتِ ارض کی دلیل مان لی جائے تو معاویہ اور یزید بھی وارث ارضِ مقدس ماننے پڑیں گے۔ کیونکہ ان کو بدرجۂ اولیٰ قہر و غلبہ حاصل تھا۔

اور ہماری تفسیر صافی اور قمی میں بھی اس سے مراد حضرت قائم آلِ محمدؐ امام مہدی علیہ السلام ہیں۔

**مُبلّغِ اعظم** نے زور دار آواز سے مطالبہ کیا کہ جس طرح کی نصوص میں نے اہل بیتؑ کے لئے پیش کی ہیں۔ اگر تم ایک بھی بزبانِ رسولؐ یا ثلاثہ کے کسی قول سے ثابت کر دو تو انعام لو۔ لیکن فرضی فتح کے ڈھنڈورے پیٹنے والوں کی حالت میدانِ مناظرہ میں قابلِ دید تھی۔ "نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن" سُنّیوں کے تمام فرقوں کے علماء ثلاثہ کے لئے ایک نص بھی پیش نہ کر سکے۔

## استدلال نمبر ۵ کی حقیقت :-

استدلال نمبر ۵۔ وَالَّذِینَ امنوا وھاجروا فی سبیل اللّٰہ من بعد ماظلموا لنبوئنھم فی الدنیا حسنۃ (پ۱۴ سورۃ النحل) کے جواب میں فرمایا کہ جناب مناظر صاحب! یہ تو ان صحابہ کے حق میں ہے۔ جن پر ظلم کیا گیا ہجرتیں کیں، محبوس اور قید رہے۔ قسم قسم کے کفار کے ظلم سہتے رہے۔ فرمائیے! آپ کے ثلاثہ کہاں قید رہے بلکہ ان کو ابن دغنہ، ابوجہل اور ابوسفیان کی پناہ ملی رہی۔ اس

راو تو حضرت بلال صہیب وغیرہ ہیں۔ جیسا کہ آپ کی تفسیر بیضاوی میں لکھا ہے۔

**الغرض** اس سے مراد مظلوم صحابہ ہیں جو مکہ میں قید و بند کی مصیبتیں سہتے رہے اور مدینہ میں پناہ مل گئی۔ آپ کے ثلاثہ کب مظلوم ہوئے تھے۔ اور بیضاوی میں تو ان صحابہ کرام کا نام بھی آگیا ہے جن کے حق میں یہ آیت نازل ہوئی۔ کہ وھم بلال وصہیب و جندب وعمار و عابس و ابوجندل و سہیل رضی اللہ عنہم۔ (بیضاوی جلد ۲ ص۲۵۷)۔

**مبلغ اعظم** زوردار روانی کے ساتھ تقریر فرما رہے تھے اور سُنّی علماء رات کے خاموش اندھیرے میں اپنی خجالت چھپائے بیٹھے تھے۔ وہ منظر قابلِ دید تھا۔ جب مبلغ اعظم شیرانہ گونج کے ساتھ پکار پکار کر سُنّی علماء سے خطاب کر رہے تھے کہ آؤ اگر جرأت ہے تو ثلاثہ کو من بعد ما ظلموا کے مصداق کر دکھاؤ۔ ارے ہماری کتابوں میں سے نہ سہی اپنی ہی کتابوں سے ثابت کر دو۔ مگر سُنّی علماء کانھم علی رؤسھم الطیر بھیگی بلی بنے بیٹھے تھے۔



# تقریر مناظر اہل السنت



حضرات! مولوی محمد اسماعیل صاحب بہت ہی گھبرا چکے ہیں۔

ابتدائے عشق ہے روتا ہے کیا
آگے آگے دیکھئے ہوتا ہے کیا

جب مولوی صاحب کو دلائل نہیں ملتے تو خلافِ موضوع باتیں بیان کرتے ہیں غیر میں آپ کو نہ چھوڑوں گا، آپ مجھ سے بھاگ کب سکتے ہیں۔ لیکن مجھے افسوس ہے کہ آیت نمبر۱ کا مفہوم غلط پیش کیا اور باقی آیتوں کو ہاتھ بھی نہیں لگایا۔ اصل میں مولوی صاحب کی یہی ہار جانے کی علامتیں ہیں۔ مولانا جو چاہیں موضوع بدل لیں۔ میں آپ کی ہر دلیل کا جواب دوں گا۔

دیکھئے میرے ہاتھ میں اصول کافی ہے۔ اس کے صفحہ ۲۸۶ میں ہے لما قبض رسول اللہ صلعم صلت علیہ المہاجرون والانصار فوجاً فوجاً۔

دیکھئے آپ کی اس کتاب مصدقہ مہدی میں ثبوت موجود ہے کہ حضور علیہ السلام کی وفات کے بعد مہاجرین و انصار نے فوج فوج ہو کر نماز پڑھی۔ مولوی صاحب میں نے جنازہ رسولؐ پڑھنے کا ثبوت دے دیا۔ ذرا مہربانی کر کے سو روپے بھیج دو لیکن شیعہ سو روپیہ پیش نہ کر سکے۔

دوسرا حوالہ لیجئے "جلاء العیون" اردو صفحہ ۹۱ میں ہے۔ ابوبکر آگے کھڑے ہو کر جنازہ پڑھنا چاہتے تھے۔

شیعی مناظر کے اعتراضات کے جوابات۔

باقی جو شیعی مناظر نے مسلم کی حدیث پڑھی ہے وہ تو ہمارے مذہب کے قطعاً مخالف نہیں ہے۔ اس لئے کہ ہم نبیؐ کی طرف سے منتخب کردہ مانتے ہی نہیں۔ بلکہ ہم مہاجرین و انصار کے مشورے سے منتخب شدہ خلیفہ تسلیم کرتے ہیں۔

رہا آپ کا خلافتِ علمی کہنا وہ بھی غلط۔ کیونکہ اگر خلافتِ علمی مراد ہے تو پھر غصب کیا کیا خلافتِ علمی کو بھی کوئی چھین سکتا ہے ؟

آمدم بر سرِ مطلب !

استدلال نمبر ۱۶۔ نہج البلاغۃ صہ میں ہے انما الشوریٰ للمھاجرین والانصار۔ کہ خلافت میں مشورہ کرنا مہاجرین وانصار کا حق ہے۔ فرمائیے آپ کے پاس اس کا کیا جواب ہے۔ آپ پر مرآۃ العقول والی عبارت قرض ہے اس کا جواب آپ نے ضرور دینا ہے۔

# تقریرِ مناظرِ شیعہ

آپ نے آیت استخلاف کو مکرر پڑھا اور سُنی مناظر سے ثلاثہ کے مصداق آیت استخلاف ہونے کا ثبوت طلب کیا۔ اور پھر فرمایا کہ جنازہ رسولِ خدا اور ذکر سقیفہ کو جس قابلیت پر خلافِ موضوع قرار دیا تھا اس کی حقیقت اچھی طرح کھل چکی ہے اور خلافِ موضوع تو آپ جا رہے ہیں اور طعن مجھے دے رہے ہیں کہ بجائے ثبوت خلافت کے اثبات جنازہ خوانی کر رہے ہیں جو شاید قیامت تک نہ ہو سکے۔ جیسا کہ میں (۱) بخاری شریف (۲) شرح عقائد نسفی (۳) نبراس (۴) دُرِّ مختار، (۵) شرح مواقف وغیرہ کتب اہل السنت سے ثلاثہ کا ترکِ دفنِ رسولؐ ثابت کر کے سقیفہ کو جانا ثابت کر چکا ہوں۔

اور یہ روایت جو آپ نے اصول کافی صہ ۲۸۶ سے صلت علیہ المہاجرون والانصار پیش کی ہے۔ اولاً تو یہ ضعیف ہے۔ دیکھو مرآۃ العقول شرح اصول کافی جلد اول صہ ۳۷۱، ثانیاً اس سے مراد ابوبکر اور عمرؓ اور ان کے رفقاءِ سقیفہ نہیں بلکہ دیگر صحابہ مراد ہیں ورنہ اثباتِ دعویٰ کیلئے ابوبکر وعمر کا نام دکھلاؤ۔

اور یہ جو آپ نے جلاء العیون صہ ۹۱ اُردو سے روایت پیش کی ہے۔ کہ ابوبکر آگے کھڑے ہو کر نماز پڑھنا چاہتے تھے بالکل تحریف ہے جلاء العیون میں کہیں یہ الفاظ نہیں ہیں بلکہ بعض مخالفین کی صلاح ومشورہ کا ذکر ہے جو سقیفہ سے واپس آگئے تھے۔ ابوبکر تو

ابھی آیا ہی نہیں تھا۔ یہ تو ان کے چیلوں چانٹوں کی شورش تھی ورنہ ابوبکر کا وہاں موجود ہونا مصرح دکھلائیے۔ میرے مقابل دوست جس جلاء العیون سے آپ کو دھوکہ دینا چاہتے ہیں۔ اس میں تو صاف تصریح ہے کہ شیخ مفید و شیخ طوسی و شیخ طبرسی و جمیع محدثین فریقین نے روایت کی ہے کہ جب حضرتؐ نے رحلت فرمائی تو منافقین، مہاجرین و انصار مثل عبدالرحمٰن بن عوف و ابوبکر و عمرؓ وغیرہ نے اہل بیتِ رسالتؐ کو اسی حالت میں چھوڑ دیا اور ان کی تعزیت کو نہ آئے اور نہ متوجہ تجہیز و تکفینِ حضرتؐ ہوئے۔ بلکہ سقیفہ بنی ساعدہ میں غصبِ خلافت کے لئے گئے اور اسی وجہ سے ان میں سے اکثر کو نمازِ جنازہ حضرتؐ نصیب نہ ہوئی۔ جناب امیرؑ نے بریدہؓ کو ان کے پاس بھیجا کہ حضرتؐ پر نماز پڑھنے کیلئے حاضر ہوں مگر یہ نہ آئے۔ یہاں تک کہ ان کی بیعت اس وقت تمام ہوئی جبکہ حضرت دفن ہو چکے تھے۔

اور یہی اہل السنت کی مشہور و مستند کتاب کنز العمال جلد ۳ صفحہ ۱۴۰ میں حضرت عروہ سے روایت ہے کہ عن عروۃ ان ابا بکر و عمر لم یشھد ادفن النبی و کانا فی الانصار فدفن قبل ان یرجعا۔ یعنی عروہ بن زبیر سے روایت ہے کہ جو حضرت ابوبکر کے خاص نواسے اور اسماء بنت ابوبکر کے فرزندِ اُرجمند ہیں۔ کہ ابوبکر اور عمرؓ دونوں جنازہ اور دفن پیغمبر خدا میں حاضر نہیں ہوئے اور وہ دونوں انصار میں تھے۔ اور حضورؐ ان دونوں کے واپس از سقیفہ ہونے سے پہلے دفن کر دیئے گئے۔

لیجئے حضرات! یہ ہے آپ کے ثلاثہ کے جنازہ پڑھنے کی حقیقت جسے آپ سننے کے لئے مدت سے تڑپ رہے تھے۔ ذرا ان روایات کا جواب دیکر ابوبکر کا بالتصریح جنازہ پڑھنا ثابت تو کیجئے اور انعام لیجئے۔ اگر آپ کو ابوبکر کا نام کسی کتاب سے نہیں مل رہا تو دیگر علماء کی امداد حاصل کریں اور ابوبکر کا بالتصریح جنازہ پڑھنا دکھادیں روپوں کا نام سن کر آپ کی رال تو ٹپک پڑی مگر بغیر نام دکھانے کے آپ کو کون دے۔ اب نہ سہی پھر کبھی اگر دکھا دیں تو آپ انعام کے حقدار ہیں۔

---

اور ہاں اُردو دان حضرات جو عربی نہیں جانتے شبلی نعمانی کی الفاروق سے ثلاثہ کا ترک دفنِ رسولؐ ملاحظہ

فرمائیں۔

اس کے بعد مبلغ اعظم نے فرمایا۔ کہ حضرات دیکھ لیجئے۔ ابھی ابھی آپ کا مولوی یہ کہہ رہا تھا کہ اصحاب ثلاثہ کو اللہ نے خلیفہ بنایا ہے اور تفسیر قمی کی پیشین گوئی غصب اور ظلم کو پیش کر کے ابوبکر اور عمر کے متعلق نص پیش کر رہا تھا اور ابھی یوں پینترا بدل رہا ہے کہ "شیعی مناظر نے مسلم صلا۱۱۹ اور تفسیر ابن کثیر جو پڑھی ہے وہ تو ہمارے مذہب کے قطعاً مخالف نہیں ہے۔ اس لئے کہ ہم نبیؐ کی طرف سے منتخب شدہ خلیفے ان کو مانتے ہی نہیں بلکہ ہم تو مہاجرین و انصار کے مشورہ سے منتخب شدہ خلیفے تسلیم کرتے ہیں۔

(مندرجہ الفاظ سنیوں نے اپنی مرتبہ روئیداد میں بھی نقل کیے ہیں صلا)

آپ نے فرمایا کہ میں تو آغاز مناظرہ ہی سے یہ کہہ رہا تھا کہ ثلاثہ خدا و رسولؐ کے منتخب کردہ خلیفے[1] ثابت کرنا چاہتی تھی۔ اب جب دیکھا کہ ایں خیال است و محال است و جنون، تو خود ہی مان گئے کہ ہم تو ثلاثہ کو نبیؐ کی طرف سے منتخب کردہ خلیفے مانتے ہی نہیں لیجئے اب مطلع صاف ہو گیا کہ جو اللہ و رسولؐ کے منتخب کردہ خلیفے نہیں وہ واجب الاطاعت نہیں اور شیعہ ان کو مانتے نہیں۔ کیونکہ واجب الاطاعت وہی ہو سکتے ہیں جن کو اللہ و رسولؐ منتخب کریں۔ اس لئے کہ اللہ و رسولؐ کے سوا کسی کو یہ حق نہیں کہ خلیفۃ الرسول مقرر کرے۔ اب آپ کی تمام سابقہ مدلولہ عمارت دھڑام سے نیچے گر گئی۔ میرا دعویٰ ثابت ہو گیا۔ آپ نے لاکھ کوشش کی مگر ثلاثہ کو خدا و رسولؐ کے منتخب کردہ خلیفے ثابت نہ کر سکے۔

(نوٹ از مؤلف) شاید اسی بوتے پہ یہ حضرات اپنی فتح کا ڈھنڈورا پیٹتے پھرتے ہیں کہ ہم خود مان گئے تھے کہ ہمارے خلیفے خدا و رسولؐ کے بنائے ہوئے نہیں ہیں۔ کوئی ان شریف آدمیوں سے پوچھے کہ اگر آپ مان گئے تھے کہ ثلاثہ منجانب اللہ و رسولؐ نہیں بنے تھے تو اب تک خواہ مخواہ اپنا اور عوام کا وقت کیوں ضائع کیا اور ان کو دعوے کے اثبات میں آپ مناظرہ کرتے رہے۔ خوب!

مبلغ اعظم نے فرمایا۔ کہ حضرات! اب میں کس بات کی تردید کروں جبکہ یہ خود ہی مان گئے کہ ہمارے خلفاء خدا اور رسولؐ کے مقرر کردہ نہیں۔ اس فقرے پہ

[1] نہیں لیکن مولوی صدیق اینڈ کمپنی خواہ مخواہ ان کو خدا اور رسولؐ کے منتخب کردہ خلیفے قرار دیتی ہے۔

سُنی علماء بہت نادم ہوئے۔ شیعہ جوش ایمانی سے اُچھل اُچھل پڑتے تھے کہ تو خود ہی مان گئے کہ ہمارے خلفاء خدا و رسولؐ کی طرف سے نہیں ہیں۔

چنانچہ مبلغِ اعظم نے اپنی تقریر کو جاری رکھتے ہوئے فرمایا کہ حضرات! خلافت اور نبوت ہمیشہ علمی ہی ہوتی ہے۔ عدم اطاعت اور امامِ حق کے مقابل میں باطل امام کے کھڑے کرنے کا نام غصب ہے۔ خلافت داؤدؑ، خلافت آدمؑ۔ خلافت سلیمان اور خلافت ہارون سب علمی ہیں۔ دیکھو خلافتِ آدمؑ کی سند وَعَلَّمَ اٰدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا کا علم ہے اور شیطان نافرمان اور غاصب ہے۔ اور خلافتِ داؤدؑ کی سند وعلمنا منطق الطیر (پ۱۹ النمل) ہے اور تختِ سلیمان پر بیٹھنے والا جن غاصب ہے۔ جیسا کہ آپ کی تفسیر میں مذکور ہے اور وقال موسیٰ لاخیہ ھارون اخلفنی فی قومی سندِ خلافتِ ہارونؑ ہے اور سامری غاصب ہے۔ اسی طرح اَنَا مَدِيْنَةُ الْعِلْمِ وَ عَلِيٌّ بَابُهَا سندِ خلافتِ علمیہ علی علیہ السّلام ہے اور ثلاثہ غاصب ہیں۔ غصب کا مطلب صرف راسخون فی العلم اور اولی الامر حقیقی کی عدم اطاعت ہے۔ جیسا کہ آپ کے ثلاثہ نے کیا۔ کہ وارثِ علمِ نبیؐ کے مقابلے میں خود کھڑے ہو گئے اور چند مہاجر و انصار کے ووٹوں کو سند بنایا اور جس نے نہ مانا اس کو بزور دبایا۔ حتیٰ کہ اقرباء رسولؐ بنی ہاشم کو زبردستی منوانے کے منصوبے بروئے کار لائے گئے۔ دیکھو الفاروق ص۹۰

## استدلال نمبر ۶:-

انما الشوریٰ للمھاجرین والانصار (نہج البلاغہ) کے جواب میں مبلغِ اعظم نے حقائق کے دریا بہا دیئے مگر سُنی روئیداد مرتب کرنیوالے گمنام اصحاب اس کو یک قلم حذف فرما گئے۔ لیجئے! میں عرض کئے دیتا ہوں تاکہ ثلاثہ شاہی پروپیگنڈے کی حقیقت کھُل جائے اور علمی دنیا میں یادگار رہ جائے۔

آپ نے فرمایا تھا کہ حضرات! یہ خط جناب امیر علیہ السّلام کا معاویہ کی طرف بطور الزام اور باصول جدل ہے جس میں امیر المومنین علیہ السلام نے مذہب اہل السُنّت کی بیخ کنی کر دی ہے۔ کیونکہ ارکان مذہب اہل السُنّت تین تھے۔ اوّل اصحاب ثلاثہ، دوم اصحاب جنگِ جمل حضرت عائشہ وغیرہ، سوم اصحاب جنگِ صفین معاویہ وغیرہ۔ چنانچہ آپ نے تینوں کو اس الزامی دلیل سے ملزم گردانا ہے۔

اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ جناب امیر المومنینؑ نے معاویہ کے سامنے نہ تو کوئی آیت پیش کی ہے نہ حدیث بلکہ قیاس جدل سے کام لیا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ معاویہ آپ کا منکر اور معاند تھا۔ منکر کے سامنے برہان پیش کرنا خلافِ عقل و نقل ہے۔ کیونکہ دلیل سے مقصود دو ہوتے ہیں۔ اوّلاً اثباتِ مذہبِ خود ثانیاً افہام الزام خصم۔ یعنی مخالف کو عاجز کرنا اس پر مبلغ اعظم نے مناظر اہل السنّت کو مخاطب کر کے کہا کہ فرمایئے آیا یہ خط بطور الزام ہے یا برہان۔ اگر برہان ہے تو فرمایئے کہ برہان کیسے مقدمات سے مرکب ہوتی ہے اور اس خط میں مقدمات برہان دکھلایئے اور یہ بھی فرمایئے کہ معاند کے سامنے برہان پیش کرنا جناب امیر المومنینؑ جیسے عالم کی شان ہے؟ یا برہان کا یہ محل ہے؟

اور اگر الزام ہے تو فرمایئے کہ جدل مقدماتِ مشہورہ یا مسلمات خصم سے مرکب ہوتا ہے یا نہیں؟ اگر ہوتا ہے تو شیعوں پر حجت کیسی۔ بلکہ جناب امیر المومنینؑ نے اس مکتوب شریف میں معاویہ کو اس کے مسلمات سے ہی مع اگلے پچھلے بزرگوں کے جھوٹا کر دیا ہے۔

اس کے بعد مبلّغ اعظم نے تفسیر کبیر جلد ۵ ص۴۰۲ اور مقاصد الفلاسفہ امام غزالی ص۸۵ سے حقیقتِ جدل پیش کی جس کو سُنّی اپنی مرتبہ روئیداد میں کھا گئے ہیں پھر آپ نے پورا خط پڑھا اور اس کی حقیقت یوں بیان کی۔ کہ حضرات! اصل عبارت یہ ہے کہ :-

انه بایعنی القوم الذین بایعوا ابابکر و عمر و عثمان علی ما بایعو هم علیه فلم یکن للشاهد ان یختار و لا للغائب ان یرد۔ یہ مسلّماتِ معاویہ سے اس کو الزام دیا گیا ہے۔ کیونکہ وہ ثلاثہ کی خلافت کو حق سمجھتا تھا۔ اور الزام کی صورت یہ ہے کہ اگر ایک قوم کی بیعت کر لینے سے خلافتِ ثلاثہ حق تھی تو میری خلافت کیوں حق نہیں؟ میں نص کے علاوہ تمہارے مسلّمات کی بناء پر بھی خلیفہ ہوں۔ جس کا معاویہ کوئی جواب نہ دے سکا اور الزاماً خلافتِ ثلاثہ بھی باطل ہو گئی۔ کیونکہ معاویہ نے خلافتِ ثلاثہ کی دلیل کو باطل سمجھا۔ اگر باطل نہ سمجھتا تو جناب امیرؑ کو خلیفہ برحق مانتا۔ تو گویا معاویہ کے منہ سے ہی خلافتِ ثلاثہ باطل کر دی اور جناب امیرؑ کی خلافتِ حقیقیہ اس دلیلِ جدلی کی محتاج نہیں۔ کیونکہ وہ عند المحققین برہان سے

ثابت ہے۔ اور باقی رہا انما الشوریٰ للمھاجرین والانصار یہ معاویہ کے اعتراض کا جواب ہے۔ اور وہ اعتراض یہ تھا۔ کہ معاویہ کہتا تھا کہ علیؑ اس لئے خلیفہ نہیں کہ ئیں اور اہلِ شام انتخابِ علیؑ کے وقت حاضر نہ تھے۔ آپ نے جواباً ارشاد فرمایا کہ آپ کے مسلمات سے ہے۔ کہ شوریٰ مہاجرینِ اور انصار کا حق ہے اور اہلِ شام نہ مہاجر ہیں نہ انصار۔ جس کا معاویہ کوئی جواب نہ دے سکا۔ بلکہ آج تک معاویہ کے مریدوں سے بھی اس کا جواب نہ بن پڑا۔ اور اس فِقرہ کی تشریح اہل السنّت کی مستند کتاب "عقد الفرید" جلد ۳ ص۱۰۶ اسی خط کے ضمن میں موجود ہے واعلم انک من الطلقاء الذین لا تحل لھم الخلافۃ ولا یدخلون فی الشوریٰ کہ اے معاویہ تُو تو آزاد شدہ اسیروں میں سے ہے جن کیلئے عند المہاجرین والانصار نہ تو خلافت کا حق ہے نہ شوریٰ کا۔

اور فان اجتمعوا علیٰ رجل وسموہ اماما کان ذالک للہ رضا یہ کیفیت شوریٰ کا بیان ہے کہ مہاجرین اور انصار کے نزدیک شوریٰ کا یہ مطلب ہے کہ اگر وہ کسی آدمی پر جمع ہوجائیں اور اس کا نام امام رکھ لیں تو وہ اللہ کے نزدیک بھی پسندیدہ ہے۔ مگر جب معاویہ نے علیؑ کو امام نہ مانا تو اپنے مسلّمہ قاعدے کی یہاں بھی خلاف ورزی کی فان خرج عن امرھم خارج بطعن اوبدعۃ ردوہ الی ماخرج منہ فان ابیٰ قاتلوہ ۔ یہ شوریٰ کمیٹی کے مرتبہ آئین کی اُس دفعہ کا بیان ہے۔ جس کی بناء پر آپ نے معاویہ اور اس کے اصحاب اور عائشہ اور اُس کے حواریوں کو خارجی اور بدعتی اور واجب القتال قرار دے دیا۔

الغرض اس الزامی خط سے ثلاثہ کی خلافت اور معاویہ کی بغاوت اور عائشہ وغیرہ کے خروج کی قلعی کھول دی۔ اب اگر سُنّی خلافتِ علیؑ کو حق سمجھیں تو معاویہ اور عائشہ کو پناہ نہیں ملتی اگر نہ سمجھیں تو خلافتِ ثلاثہ کی بیخ کنی ہوتی ہے۔ یہ تھا جناب امیرؑ کا الزام۔ اور اس خط کو الزامی ثابت کرنے کے لئے مبلّغ اعظم نے اہل السنّت کی مستند کتاب "عقد الفرید جلد ۳ ص۱۰۶ مطبوعہ مصر سے اس مکتوب کی ابتداء میں یہ تصریحی الفاظ دکھائے" وکتب الیٰ معاویہ بعد وقعۃ الجمل سلام علیک اما بعد فان بیعتی بالمدینۃ لزمتک وانت بالشام۔ لانہ بایعنی الذین الخ "۔

کہ یہ خط جناب امیر نے معاویہ کو واقعہ جمل کے بعد لکھا کہ اما بعد پس میری بیعت کا مدینہ میں ہونا تجھ کو لازم ہے خواہ تو شام میں ہو۔ کیونکہ قانون تمہارے بزرگوں کا یہ ہے۔ الخ

مبلغ اعظم نے فرمایا کہ جب اس خط کے شروع میں تمہاری اپنی کتاب میں لفظ لن متک موجود ہے تو اس کے الزامی ہونے میں کیا شبہ ہے اور اگر شیعہ کتب سے ثبوتِ الزام مطلوب ہے تو یہ دیکھئے ابن میثم ص۴۷۸ مطبوعہ ایران۔

آپ نے دورانِ تقریر فرمایا کہ الزامی دلائل تو قرآن مجید میں موجود ہیں، جیسے فان کان للرحمٰن ولد فانا اوّل العابدین یہ الزام ہے یا تحقیق۔

---

# مناظر اہل سنت

یزید اور مروان مہاجرین نہیں ہیں۔ لہٰذا اُن کی بادشاہت کو خلافت حقہ کہنا غلط ہے۔ کیونکہ لنبوئنھم میں وعدہ مہاجرین سے ہے۔ لوگو دیکھ لیا آپ نے مولوی اسماعیل صاحب نے میری عبارتوں کا کوئی جواب نہیں دیا۔ بہت اچھا اور عبارت پیش کرتا ہوں سنیئے

**استدلال نمبر:۔** نہج البلاغہ جلد ۲ ص۱۰۵ میں ہے الا انی اقاتل رجلین رجلاً ادعی مالیس لہ۔

**ترجمہ:۔** حضرت علی المرتضےٰ فرماتے ہیں۔ میں دو شخصوں سے جنگ کرنے کا عادی ہوں۔ ایک وہ شخص جو ایسے رتبے کا دعوےٰ کرے جس کا وہ اہل نہ ہو۔ فرمایئے اگر خلفائے ثلاثہ خلفاء برحق نہ تھے تو آپ نے ان سے جہاد کیوں نہ کیا؟

اصول کافی ص۱۴۶ میں ہے کہ امام وہ ہوتا ہے جس کے پاس اُنتیس چیزیں ہوں

ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ عصائے موسٰی بھی ہو۔ اگر حضرت علیؑ کے پاس عصائے موسٰی بھی تھا تو جب موسیٰ علیہ السلام نے اپنے عصا سے فرعون کا کچومر نکال دیا تھا تو حضرت علی المرتضٰی سے خلافت کیسے چھین گئی ؟

# تقریر مناظر شیعہ

مبلغ اعظم نے پھر یہ آیۂ استخلاف تلاوت کی اور فرمایا کہ اپنے ثلاثہ کو موعود من اللہ ثابت کرو۔ یا ان کے حق میں اللہ و رسولؐ کی کوئی نص دکھاؤ ۔ جیسا کہ ہم اہل بیتؑ کے حق میں دکھلاتے ہیں ۔ پھر آپ نے مندرجہ آیات اور احادیث تلاوت فرمائیں کہ کما استخلف الذین میں کما تشبیہ کے لئے ہے ۔ لہٰذا طریق نصب خلافت وہی ہونا چاہیئے جو سابق خلفاء کا تھا ۔ یعنی نص بلا واسطہ یا بالواسطہ جیسا کہ میں پہلی تقریروں میں کہہ چکا ہوں ۔ اور مولوی محمد صدیق سے کوئی جواب نہیں بن پڑا ۔

اور چونکہ سابقہ خلفاء آلِ انبیاء سے ہوتے رہے ہیں ۔ لہٰذا خلافت اب بھی آلِ رسولؐ کا ہی حق ہے جس کے ثبوت میں آپ نے مندرجہ ذیل آیات پڑھیں فقد اٰتینا اٰل ابراھیم الکتاب والحکمۃ واٰتیناھم ملکًا عظیمًا (پ۔س۔نساء) آپ نے فرمایا کہ ملک عظیم آلِ ابراہیم کا حق ہے ۔

وکذالک یجتبیک ربک و یعلمک من تاویل الاحادیث ویتمّ نعمتہ علیک وعلی اٰل یعقوب سے اتمام نعمت آلِ یعقوب ہو رہی ہے ۔

اعملوا اٰل داؤد شکراً سے آلِ داؤدؑ پر شکرِ خلافت ثابت ہو رہا ہے

واجعل لی وزیراً من اھلی سے خلافت ہارونؑ برادرِ موسٰیؑ اور ان کا داخل اہل بیت ہونا ثابت ہو رہا ہے تو انت منی بمنزلۃ ھارون من موسیٰ کا مصداق کیوں خلیفۂ محمدؐ اور داخل اہل بیتؑ نہیں ۔ اس کے بعد آپ نے آیت تطہیر پڑھ کر کہا ۔ یہ اصطفا اہل بیتؑ محمدؐ کی دلیل ہے اور آیۂ مودۃ پڑھ کر فرمایا کہ یہ آلِ محمدؐ کے واجب الاطاعت ہونے کی دلیل بیّن ہے ۔ کیونکہ محبت بلا اطاعت ہیچ معنی ندارد ۔

کما استخلف الذین من قبلھم

اس کے بعد مبلّغ اعظم نے فرمایا کہ ثلاثہ کے حق میں ایسے دلائل پیش کرو جیسے میں علیؑ اور اہل بیتؑ کے حق میں پیش کر رہا ہوں۔ پھر آپ نے کتب اہلِ سُنّت سے مندرجہ ذیل احادیث پیش کیں :۔

انی تارك فیکم خلیفتین کتاب اللہ و عترتی (درّ منثور جلد ۲ صفحہ ۶۰) و جامع الصغیر صفحہ ۱۵۰

انّ رسول اللہ خرج الی تبوك فاستخلف علیاً (بخاری صفحہ ۶۳۳) مطبوعہ لاہور

قال ھذا اخی و وصی و وارثی وخلیفتی فیکم فاسمعوا لہ واطیعوا (تفسیر خازن جلد ۵ صفحہ ۱۰۶) ۔

یا علی انت خلیفتی فی کل مومن بعدی (خصائص نسائی صفحہ ۲۰) مطبوعہ لاہور

اور بارہ خلفاء کے حق میں آپ نے یہ حدیث پڑھی :۔ خلفائی کنقباء بنی اسرائیل (تفسیر ابن کثیر) ۔

جب یہ احادیث مبلّغ اعظم نے مجمع عام میں پڑھیں تو فضائے مناظرہ آفرین و تحسین کے نعروں سے گونج اٹھی اور سُنیوں کے چہرے مرجھا گئے ۔

دوست محمد قریشی اور محمد صدیق مناظر اہل السّنت بمعہ دیگر علمائے اہل السّنت و وہابی عرقِ ندامت سے تر ہو گئے۔ کیونکہ ثلاثہ کے لئے قرآن و احادیث میں کچھ تھا ہی نہیں جسے وہ پیش کرتے ۔ چنانچہ جب مولوی محمد صدیق نے میدان کا رنگ بگڑتے دیکھا تو پھیکی اور کھسیانی ہنسی ہنسنے لگا کہ کسی طرح سے عزت بچے ۔ مگر کہاں مبلّغ اعظم دریا کی روانی کی طرح آیات و احادیث پڑھ پڑھ کر خلافتِ علیؑ اور اہل بیتؑ ثابت کر رہے تھے اور سُنی علماء مبہوت و ششدر اور انگشت بدنداں تھے ۔ آپ نے فرمایا کہ کوئی ایسی نص پیش کرو ۔ غلبہ تو یزید اور مروان کو بھی حاصل تھا ۔ اور یہ جو آپ نے کہا کہ خلافت کا وعدہ صرف مہاجرین سے ہے یہ غلط ہے ۔ کیونکہ وَعَدَ اللّٰہُ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا مِنْکُمْ قیامت تک ہے ۔ جیسا کہ آپ کی تفسیر فتح القدیر جلد ۴ صفحہ ۴۵ میں ہے کہ یعنی یہ وعدہ تمام اُمّت کے ساتھ خاص ہے وقد ابعد من قال انھا مختصۃ بالخلفاء الاربعۃ او بالمھاجرین یعنی اور بعید از حقیقت ہے وہ شخص جو کہتا ہے کہ یہ آیت خلفاء اربعہ کے ساتھ مختص ہے ۔ یا مہاجرین کے ساتھ خاص ہے اور لنبو ئنھم میں

وعدۂ خلافت نہیں۔ مظلوم صحابہ کو مکان دینے کا وعدہ ہے جیسا کہ حضرت بلالؓ وغیرہ کو مدینہ منورہ میں پناہ مل گئی۔ یہی بات میں پہلی تقریر میں بیضاوی شریف سے عرض کر چکا ہوں ۔ یہ وعدہ اُن بزرگوں سے نہیں جو کفار کی پناہوں میں رہتے تھے ۔ ذرا میری تقریر کا جواب دو گر جرأت و صداقت ہے تو۔

## استدلال نمبر۔ الا انی اقاتل رجلین رجل ادعی ما لیس

لہٗ (نہج البلاغہ) کا جواب آپ نے یہ فرمایا کہ اس سے مراد اصحاب جنگِ جمل اور جنگِ صفین

قرآن سے حضرت علیؑ کے جہاد اور صبر کی وجوہات

ہیں فرماتے جب ان سے علیؑ لڑے تو یہ لوگ منکرِ امام اور خارج از جماعت مسلمین ہو کر من شذ فی النار کے مصداق ہوئے یا نہیں۔ اگر نہیں تو اس حدیث کا کیا مطلب ہے۔ اور یہ جو میرے مقابل دوست نے ترجمہ کیا کہ میں ایسے دو شخصوں سے جنگ کرنے کا عادی ہوں ۔ یہ ترجمہ غلط ہے بلکہ" اقاتل" صیغہ واحد متکلم مضارع از باب مفاعلہ ہے جس میں دو زمانے شامل ہیں حال اور مستقبل جس کے معنے یہ ہوں گے کہ میں اب لڑتا ہوں یا لڑوں گا۔ کیونکہ اب میرے پاس فوج موجود ہے اور جہاد کے لئے ظاہری استطاعت شرط ہے ورنہ روحانی استطاعت تو ہر وقت موجود رہتی ہے جیسے حضور نبی اکرمؐ کو روحانی طاقت تو مکہ میں بھی تھی۔ شعب ابی طالب میں بھی ۔ غارِ ثور میں بھی تھی ۔ مگر جہاد کا حکم اُسی وقت نازل ہوا جب ظاہری استطاعت بھی حاصل ہو گئی ۔ عہد ثلاثہ میں یہ ظاہری استطاعت اور فوج جناب امیرؑ کے پاس نہیں تھی اس لئے وہاں صبر کا حکم تھا۔ اور عہد جناب امیر المومنین میں چونکہ یہ چیزیں حاصل تھیں لہٰذا لڑنے کا حکم تھا۔ لیجئے میں آپ کی کتابوں سے صبر و جنگ کے دونوں حکم پیش کرتا ہوں دیکھئے حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی اہل السنت تو کیا بلکہ اہلِ حدیث کے بھی امام اپنی کتاب مدارج النبوۃ جلد ۲ ص ۵۵۵ پر فرماتے ہیں کہ وقتِ اخیر جناب ختمی مرتبتؐ نے حضرت علیؑ کو وصیت کی کہ :-

" بعد از من بتو مکروہات خواہد رسید۔ باید کہ دل تنگ نہ شوی و صبر کنی و چوں بینی کہ مردم دنیا اختیار کنند ۔ باید کہ تو آخرت را اختیار کنی "

یعنی اے علیؑ ! میرے بعد تجھ کو مصیبتیں درپیش آئیں گی۔ لیکن چاہیئے کہ دل تنگ نہ ہونا اور صبر کرنا۔ اور جب تُو دیکھے کہ لوگ دُنیا اختیار کر رہے ہیں تو تُو آخرت کو اختیار کرنا۔

عن علیؑ قال ان مما عھد الی رسول اللہ ان الامت ستغدر بک بعدی۔ دیکھو تاریخ طبری صفحہ ۳۲۵ جلد ۷۔ یعنی حضورؐ نے مجھے وصیت کی کہ اے علیؑ میری اُمّت تجھ سے غدّاری کرے گی بعد میرے۔ پھر آپ نے صحیح مسلم جلد ۲ صفحہ ۱۲۹ پیش کر کے آئمہ شر کے مقابلہ میں صبر کا حکم پڑھا کہ:۔

عن عوف بن مالک ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم قال خیار آئمتکم الذین تحبونھم و یحبونکم و یصلون علیکم و تصلون علیھم و شرار آئمتکم الذین تبغضونھم و یبغضونکم و تلعنونھم و یلعنونکم قیل یارسول اللہ افلا ننابذھم فقال لا ما اقاموا فیکم الصلوٰۃ الخ۔

آپؐ نے فرمایا میرے بعد دو قسم کے امام ہوں گے، آئمہ خیر اور آئمہ شر۔ آئمہ خیر پر مومنین صلوٰت پڑھیں گے اور آئمہ شر پر مومنین لعنت کریں گے۔ اور ان سے بُغض رکھیں گے۔ عرض کیا گیا حضورؐ! کیا ہم اُن سے تلوار سے کر لڑائی نہ کریں۔ فرمایا نہ جب تک تمہارے اندر نماز کو قائم کریں۔ مراد ظاہری شریعت کی پابندی ہے۔ اس کے بعد مبلّغ اعظم نے فرمایا کہ۔ تبلاؤ یہ کون سے امام ہیں جن کے مقابلہ میں تلوار اُٹھانی ناجائز اور لعنت جائز ہے۔ اگر ان سے مراد معاویہ اور یزید ہیں تو حضرت علیؑ اور امام حسینؑ نے ان سے جنگ کیوں کی اور اس تمہاری حدیث پر عمل کیوں نہ کیا۔ ؎

اُلجھا ہے پاؤں یار کا زُلفِ دراز میں
لو آپ اپنے دام میں صیّاد آ گیا

اس کے بعد آپ نے معاویہ اور یزید سے لڑنے کے حکم کی حدیثیں پڑھیں کہ عن ابی سعید الخدری ان رسول قال لعلی انک تقاتل علی تاویل القرآن کما قاتلت علی تنزیلہ۔ (صواعق محرقہ صفحہ ۷۴ مطبوعہ مصر)۔
یعنی حضورؐ نے فرمایا کہ اے علیؑ! تُو تاویلِ قرآن پر لڑے گا جیسا کہ میں تنزیلِ

قرآن پڑھتا ہوں۔
اس کے بعد مبلّغ اعظم نے معاویہ کا باغی ہونا مشکوٰۃ شریف ص۵۲۲ باب المعجزات سے پیش کیا عن ابن قتادہ ان رسول اللّٰہ قال لعمار حین یحفر الخندق فجعل یمسح راسہ ویقول بؤس ابن سمیۃ تقتلک الفئۃ الباغیۃ کہ حضورؐ نے حضرت عمار کو فرمایا۔ جب خندق کھودی جا رہی تھی اور اس کے سر پہ حضورؐ نے پیار کیا اور فرمایا کہ ہائے ابن سمیہ کی مشکلیں۔ اے عمار تجھ کو گروہ باغی قتل کرے گا۔
آپ نے حاشیہ مشکوٰۃ پڑھتے ہوئے کہا کہ اس گروہ سے مراد آپ کے علماء نے معاویہ اور اس کا گروہ لکھا ہے۔ پھر آپ نے یہ عبارت پڑھی۔ فکانوا طاغین باغین بھذا الحدیث لان عمار کان فی عسکر علی و ھو مستحق للامامۃ فامتنعہ عن بیعتہ (مشکوٰۃ حاشیہ ۹ ص۵۲۳) کہ عمار کا قاتل معاویہ اور اس کا گروہ ہے۔ پس اس حدیث سے وہ باغی اور سرکش ثابت ہوئے۔ کیونکہ عمار فوج علیؑ میں تھا اور علیؑ مستحق امامت ہے اور معاویہ اور اس کے گروہ نے علیؑ کی بیعت نہ کی، لہذا وہ باغی ٹھہرے۔
اور یزید سے امام حسینؑ کے لڑنے کی وجہ اُس کا کفر بواح ہے یعنی کفر ظاہر جیسا کہ آپکی بخاری میں ہے کہ الا ان تروا کفرا بواحًا ص۱۰۴۵
اس کے بعد مبلّغ اعظم نے فرمایا کہ علیؑ کو دو حکم تھے۔ خلفاء جور کے مقابلے میں صبر کرنے کا اور گروہِ باغی سے لڑنے کا اور علیؑ نے دو ہی زمانے پائے ہیں زمانۂ ثلاثہ اور زمانۂ معاویہ۔ اب فرمائیے صبر کا زمانہ کونسا تھا اور گروہِ باغی سے لڑائی تو ظاہر ہے اور اگر صبر کا زمانہ ثلاثہ ہے تو فرمائیے کہ وہ خلفائے شر ہوئے یا نہیں؟
اصول کافی ص۱۴۶ کا جواب آپ نے یہ دیا کہ بیشک امام کے پاس اُنیس چیزیں تھیں اور عصائے موسیٰؑ بھی تھا۔ اور حضرت علیؑ چونکہ مثل ہارونؑ تھے اس لئے فرعون کا تو کچومر نکال دیا اور سامری کے مقابلہ میں بناء بر مصلحت صبر کیا۔
چونکہ انّا ارسلنا الیکم رسولاً شاھداً علیکم کما ارسلنا الیٰ فرعون رسولاً (پ۲۹۔ سورۃ مزمل) کے مطابق عمرو بن عبدود، ابوجہل، ابوسفیان اور دیگر صنادید عرب، فراعنہ مکہ تھے۔ اور امیر شام بروائتے اصول کافی

اس اُمت کا فرعون تھا۔ لہٰذا اُن کو تو جناب امیرؑ نے ذوالفقار سے بدحال کیا۔ اور سامری کے مقابلہ میں سُنّتِ ہارونؑ پر عمل کیا۔ اس کے بعد آپ نے سورہ طٰہٰ سے سُنّتِ ہارونی پر یہ آیت پڑھی کہ انی خشیت ان تقول فرقت بین بنی اسرائیل ولم ترقب قولی کہ حضرت ہارونؑ نے بجواب موسیٰؑ یہ کہا کہ میں اسی ڈر گیا کہ آپ یہ کہیں گے کہ تُو نے بنی اسرائیل میں تفریق پیدا کر دی اور میرے قول کا لحاظ نہ کیا۔ اور اس پر آپ نے کہا کہ صحیحین کی حدیث کے مطابق آپ مثل ہارونؑ تھے اس لئے آپ نے تفریق بین المسلمین کے خوف سے صبر کیا اور رسُولِ خداؐ کے تلقین بالصبر والے قول کا لحاظ کیا۔ جیسا کہ اہل سُنّت والجماعت کی مستند کتاب "عقد الفرید" جلد ۳ صفحہ ۱۰۸ پر صاف تصریح موجود ہے کہ فکنت انا الذی ابیت علیہ مخافۃ الفرقۃ بین المسلمین لقرب عھد الناس بالکفر۔

یعنی جناب امیرؑ نے فرمایا کہ ابوسفیان نے جب مجھے ثلاثہ کے مقابلے میں جنگ کرنے کا مشورہ دیا تھا تو میں نے تفریق بین المسلمین کے خوف سے انکار کر دیا۔ کیونکہ زمانہ کفر قریب تھا اور لوگ نئے نئے مسلمان ہوئے تھے۔

"مولانا کی یہ تقریر علمی لحاظ سے اپنی مثال آپ تھی جس کو احاطۂ تحریر میں لانا طاقت سے باہر ہے۔ البتہ جو کچھ میرے حافظے میں یاد رہا، قارئین کی خدمت میں پیش کر دیا ہے۔ متلاشیانِ حق کے لئے سرمۂ بصیرت ہے انشاء اللہ سامعین کو وہ منظر بھی نہیں بھولے گا۔ جب کہ آپ ڈھائی تین درجن سُنّی علماء کے سامنے اہل سُنّت کی کتابوں سے دھڑا دھڑ حوالے برسا رہے تھے۔ گویا قدرت نے آپ کو مذہب اہل بیتؑ کی صداقت ثابت کرنے کیلئے ہی تخلیق کیا تھا۔"

# تقریر مناظر اہل السُنّت

بیضاوی شریف میں خلفاء ثلاثہ کی نفی موجود نہیں ہے۔ صحیح مسلم میں آثم کاذب اور غادر فاروقِ اعظم کا قول الزام کے طور پر ہے جبکہ حضرتِ عباسؓ نے حضرت علیؑ پر یہ الفاظ استعمال کئے تھے۔

مولوی اسماعیل صاحب اگر نمازی کے ساتھ جنگ کرنا ممنوع ہے تو فرمائیے حضرت علیؑ نے امیر معاویہ اور حضرت عائشہ کے ساتھ جنگ کیوں کی۔

اُلجھا ہے پاؤں یار کا زُلفِ دراز میں
لو آپ اپنے دام میں صیاد آگیا

اصل میں مولوی اسماعیل کو اعتراض کرنا آتا ہے جواب دینا نہیں آتا۔ اچھا اور استدلال کا جواب دیجئے۔

**استدلال نمبر ۸:۔** قد مضت اصول عن فروعھا۔

(نہج البلاغہ ص۳۴ جلد ۲)۔

دیکھئے اس میں حضرت علیؑ نے خلفاء ثلاثہ کو اصول اور اپنی ذات کو فرع تسلیم کیا ہے۔ اب اگر ان کی خلافت کو برحق نہ مانا جائے تو ان کی خلافت کا بطلان لازم آئے گا۔ معلوم ہوا کہ خلفاء ثلاثہ کی خلافت برحق تھی۔

**استدلال نمبر ۹:۔** نیز نہج البلاغہ میں ہے ھو دین اللہ الذی اظھرہ مطلب عہد فاروقی میں جو دین ہے وہ دینِ الٰہی ہے۔ فرمائیے کیا اب بھی انکار کی گنجائش ہے۔

# تقریر مناظر شیعہ

**مُبلّغ اَعظم** نے چوتھی تقریر شروع کرتے وقت آیۂ استخلاف عنوان کرنے کے بعد فرمایا۔ کہ میرے فاضل دوست کے تمام کے تمام دلائل ختم ہو چکے ہیں۔ اس لئے اِدھر اُدھر کی باتوں میں وقت پورا کرنا چاہتے ہیں۔ خلفاء ثلاثہ کی نفی بیضاوی شریف میں موجود ہے۔ کیونکہ آیت میں من بعد ما ظلموا ہے اور اس کے آگے بلال وغیرہ کا نام بتصریح موجود ہے۔ اس لئے یا تو میرے مقابل ثلاثہ کو مظلوم ثابت کریں یا فہرست میں اُن کا نام دکھائیں یا اُن کا نام درج نہ ہونے کی وجہ

بتائیں۔

اس کے بعد آپ نے آیۂ استخلاف کے آخری حصّہ ومن کفر بعد ذالك فاولئك هم الفاسقون کی تشریح کرتے ہوئے کہا کہ اس آیت سے ثابت ہوتا ہے کہ منکرِ خلافت فاسق ہے۔ اگر یہ خلفاء برحق ہوتے تو اہل بیتِ رسولؐ کبھی ان کا انکار نہ کرتے اور ان کو بھی اہل بیتِ رسولؐ پر سختی کرنے کی ضرورت نہ ہوتی اور جناب امیرؑ کبھی بھی ان کو آثم، غادر، خائن اور کاذب نہ سمجھتے۔ میرے دوست کا الزام کا دعوےٰ بے بنیاد ہے۔ اگر یہ قول الزامی ہوتا تو جناب امیر اس کی تردید کرتے اور حضرت عباسؓ کے قول سے معارضہ غلط ہے کیونکہ صحیح مسلم اہلِ سُنّت کے مسلّمات سے ہے شیعہ پر حجت نہیں، اگر ہمت ہے تو کسی شیعہ کتاب سے حضرت عباسؓ کا یہ قول پیش کیجئے اور اسی صحیح مسلم کی شرح نودی ص۹۰ میں اس قول کو حضرت عباسؓ کی طرف منسوب کرنے کی تردید موجود ہے۔ چنانچہ مبلغِ اعظم نے شرحِ نودی پیش کرتے ہوئے فرمایا کہ :۔

"قال المازری هذااللفظ الذی وقع لایلیق ظاهره بالعباس وحاشا لعلی ان یکون فیه لبعض هذه الاوصاف فضلا عن کلها۔

یعنی قاضی عیاض فرماتے ہیں کہ مازری کا یہ قول ہے کہ یہ الفاظ جو واقع ہوئے ہیں۔ ان کا ظاہر شانِ عباسؓ کے لائق نہیں۔ اور پناہ بخدا علیؑ میں تو ان چیزوں میں سے ایک بھی نہیں۔

چہ جائیکہ سب ہوں۔ نسبنا الکذب الی رواتها یہ سب راویوں کے جھوٹ ہیں۔ لیجئے! آپ کی اس کتاب سے حضرت عباسؓ کی تو اس قول کی نسبت نفی ثابت ہوگئی۔ لیکن ثلاثہ کے حق میں ان الفاظ کا ضعف یا نفی ثابت کیجئے۔

اس کے بعد آپ نے حضرت علیؑ اور خاتونِ قیامت اور حسنین علیہم السّلام کا خلافتِ ثلاثہ سے انکار، ناراضگی اور اختلاف ثابت کیا۔ چنانچہ بخاری جلد۲ ص۱۰۰۹ سے خالف عنّا علی والزّبیر پڑھ کر علیؑ کا خلافت ثلاثہ سے اختلاف ثابت کیا اور بخاری ص۴۳۵ جلد اوّل سے غضبت فاطمة کی مکمّل روایت پڑھ کر خاتونِ قیامت بنتِ رسولؐ کا غضبناک ہونا اور ابوبکر سے تا وفات قطع تعلقی کرنا ثابت کیا اور صواعق

محرقہ ص۱۰۳ سے حسنین شریفین کا انزل عن منبر جدّنا کہہ کر ابوبکر کو منبرِ رسولؐ سے اُترنے کا حکم دینا پیش کیا اور ابوبکر و عمرؓ کا اہل بیتؑ پر تشدد کرنا اور سیّدۃ النساءؑ کے گھر پر آگ اور لکڑیاں لیکر بقصدِ احراق بیت فاطمہؑ جانا ظاہر کیا - چنانچہ اوّلاً عقد الفرید جلد ۲ ص۶۳ سے

الذین تخلفوا عن بیعت ابی بکر علی والعباس والزبیر وسعد بن عبادة فاما علی والعباس والزبیر فقعدوا فی بیت فاطمة حتّٰی بعث الیهم ابوبکر عمر بن الخطاب لیخرجهم من بیت فاطمة وقال له ان ابوا فقاتلهم فاقبل بقبس من نار علی ان یضرم علیهم الدار فلقیته فاطمة فقالت یا ابن الخطاب اجئت لتحرق دارنا قال نعم او تدخلوا فیما دخلت فیه الامة ۔

ومن کفر بعد ذالک فاولئک هم الفاسقون

کہ بیان اُن لوگوں کا جنہوں نے ابوبکر کی بیعت سے انحراف کیا - وہ علیؑ اور عباس اور زبیر اور سعد بن عبادہ ہیں - پس علیؑ اور عباس اور زبیر تو جناب سیدہ کے گھر میں بیٹھ گئے - حتّٰی کہ ان کی طرف ابوبکر نے عمر بن خطاب کو بھیجا تاکہ ان کو خانۂ فاطمہ سے نکالے اور یہ بھی کہہ دیا کہ اگر وہ انکار کریں تو ان سے لڑائی کر - چنانچہ عمر شعلۂ آگ لیکر اس قصد سے آیا کہ وہ گھر اُن پر جلا دیا جائے - پس جناب سیدہ نے دروازہ پر آکر عمر بن الخطاب سے کہا کہ اے خطاب کے بیٹے ؟ کیا تو ہمارا گھر جلانے کے لئے آیا ہے - کہا ہاں - یا تم بھی اس امر میں داخل ہو جاؤ جس میں اُمّت داخل ہوئی ہے - اس مضمون کے شواہد آپ نے اہل السنّت کی مندرجہ ذیل کتابوں سے بھی پیش کئے مثلاً قرۃ العینین ص۸۵ جلد ۲ - ازالۃ الخلفاء مترجم اردو ص۲۲۶ جلد ۲ ، تاریخ طبری جلد ۳ ص۱۹۸ ، الفاروق جلد اوّل ص۷۹ ،

اس کے بعد آپ نے کہا کہ میں نے صرف نمازی کے ساتھ ہی جنگ کرنا ممنوع تو نہیں دکھایا بلکہ میں نے تو آپکی کتاب حدیث صحیح مسلم جلد ۲ ص۱۲۹ سے آئمہ شر کی نسبت یہ حکم دکھلایا ہے کہ جب تک وہ ظاہری شریعت کی پابندی کریں اُن کے مقابلہ میں تلوار اُٹھانا منع ہے اور معاویہ اور عائشہ تو نہ امام خیر تھے نہ امام شر بلکہ باغی اور سرکش تھے - جن کے ساتھ لڑنے کا حکم جناب رسالتمآبؐ نے فرمایا تھا - معاویہ سے لڑنے کے جواز کا ثبوت تو آپ میری پہلی تقریروں میں

سُن چکے ہیں البتہ عائشہ سے لڑنے کا جواز بھی ان کتابوں سے سُن لیجئے۔ عن علی قال امرنی رسول اللہ بقتال الناکثین والمارقین والقاسطین۔
(البدایہ والنہایہ جلد، ص۳۰۵)

حضرت علیؓ نے فرمایا کہ مجھ کو رسولِ خداؐ نے حکم دیا تھا لڑنے کا مارقین اور ناکثین اور قاسطین سے۔ یعنی خوارج اور معاویہ اور اصحاب جنگ جمل سے۔ پھر آپ نے صواعق محرقہ ص۷ سے یہ روایت پیش کی:۔

اخرج البزاز وابو النعیم عن ابن عباس مرفوعاً ایتکن صاحبۃ الجمل الاحمر تخرج حتی تنبحہا کلاب الحواب فیقتل حولہا قتلی کثیرۃ کہ ابنِ عباس سے مرفوع روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جمل احمر کی صاحبہ تم میں سے کونسی ہے یعنی سُرخ اُونٹ والی کون ہے کہ وہ امامِ وقت پر خروج کر رہی ہے۔ اور اس پر حواب کے کُتّے بھونک رہے ہیں۔ اور اس کے گرد ہزاروں مقتول پڑے ہوئے ہیں اور اہل سُنّت کی کتاب عقدالفرید جلد ۳ ص۱۰۵ قد قال النبی لہا یاحمیرا کانی بک ینبحک کلاب الحواب تقاتلین علیاً وانت لہ ظالمۃ۔ کہ حضورؐ نے فرمایا کہ اے حمیرا گویا میں تجھ کو دیکھ رہا ہوں کہ تجھ کو مقام حواب کے کُتّے بھونک رہے ہیں اور تُو علیؑ سے لڑ رہی ہے۔ درآں حالیکہ تُو اس پر ظلم کرنے والی ہے

تو حضرات! حضرت علیؑ کی لڑائی یہاں نمازیوں سے نہیں بلکہ باغیوں سے تھی اور حسبِ حکم رسولؐ تھی۔

نوٹ:۔ اصل حقیقت یہ ہے کہ سُنّی مُلّاں مبلغ اعظم کے سوالوں کا جواب دینے کی کوشش تو کرتے ہیں مگر جواب اُن سے بن نہیں آتے۔ صرف عوام کو دھوکہ دینا جانتے ہیں۔ کہیں عبارات کو کم زیادہ کر دیا، کہیں ترجمے میں گڑبڑ ڈال دی، کہیں جنس اور فصل کی فصل چھوڑ دی۔ الغرض باب مغالطہ سے باہر جانا اور حقیقت پیش کرنا نہیں جانتے یہی اعتراضیں نے دورانِ مناظرہ مولانا دوست محمد قریشی پہ کیا تھا۔ جس پر وہ بہت اُچھلے کُودے تھے۔ لیکن جب ان کی توجہ قطع وبرید کے سلسلے میں اخباری کالموں اور ان کے مطبوعہ رسائل کی طرف کرائی گئی تو خاموش ہو گئے۔

شیعوں نے اپنی روئیداد میں لکھا ہے کہ مبلغ اعظم نے اپنے الفاظ واپس لئے۔ حالانکہ مبلغ اعظم نے تو یہ کہا تھا کہ میں ان کی اس عادت مستمرہ کا ثبوت ان کے رسائل وغیرہ سے ابھی دیتا ہوں۔ مگر قریشی صاحب ہی اپنی دیانت کا بھانڈہ پھوٹتے دیکھ کر خاموش ہو گئے۔

## استدلال نمبر ۸:-

قد مضت اصول نحن فروعها (نہج البلاغہ جلد ۲ صفحہ ۳۸) کے جواب میں مبلغ نے فرمایا کہ اب تو مجھے مولوی صدیق کے استدلال پر بے اختیار ہنسی آتی ہے اور ان کے دلائل کی غربت قابلِ رحم ہے۔ ایسی عبارتیں پیش کر رہے ہیں جن کا ثلاثہ سے دور کا بھی تعلق نہیں۔ یہ عبارت نہج البلاغہ کے خطبہ نمبر ۱۴۱ کے اخیر سے لی گئی ہے۔ جس میں جناب امیر المومنینؑ نے دنیا کی بے ثباتی اور بے وفائی بیان فرمائی کہ دنیا کا سلسلہ ہی ایسا ہے کہ اس کی اگلی کڑی پچھلی کڑی کے لئے فنا کا حکم دیتی ہے ہماری دنیا میں آمد پرانے لوگوں کی فنا ہے۔ وہ ہمارے اصول یعنی ہماری جڑیں تھے اور ہم ان کی فرع یعنی شاخیں ہیں۔ جب وہی نہ رہے تو ہم کیسے رہیں گے۔ چنانچہ صاف لکھا ہے کہ:-

فما بقاء فرع بعد ذهاب اصله۔ کہ جب فرع کی اصل نہ ہو وہ کیسے باقی رہ سکتی ہے۔ یعنی جب ہمارے آباء و اجداد ہی فانی تھے تو ہم کیسے باقی رہ سکتے ہیں۔ مگر مولوی محمد صدیق کو ہر جگہ ثلاثہ ہی سوجھتے ہیں۔ سچ ہے بلی کو چھیچھڑوں کے خواب۔

## استدلال نمبر ۹:-

هو دين الله الذی اظهره (نہج البلاغہ) کے جواب میں آپ نے فرمایا کہ یہ فقرہ نہج البلاغہ کے خطبہ ۱۴۴ سے لیا گیا ہے اور اس کا سیاق و سباق محمد صدیق صاحب نے کتمانِ حق کی خاطر چھپایا ہے۔ لیجئے میں حقیقت کو منکشف کرتا ہوں۔ یہ فقرہ جناب امیر علیہ السلام نے اس وقت فرمایا جب عمرؓ نے غزوۂ فارس میں صحابہ سے مشورہ طلب کیا اور بعض صحابہ نے کہا کہ جب تک عمرؓ نہ جائے فتح نہیں ہو سکتی اور دین نہیں بچتا۔ اس پہ آپ نے فرمایا یہ غلط ہے۔

ان ھذا الامر لم یکن نصرہ ولا خذلانہ بکثرۃ ولا قلۃ وھو دین اللّٰہ الذی اظھرہ وجندہ الذی اعدہ وامدہ حتّٰی بلغ ما بلغ وطلع حیثما طلع ونحن علی موعود من اللّٰہ واللّٰہ منجز وعدہ وناصر جندہ

یعنی یہ امر اسلام اس کی عزّت اور ذلّت، کثرت اور قلّت پر موقوف نہیں اور وہ دینِ الٰہی ہے جس کو اُس نے خود غالب کیا ہے اور اس کا وہ لشکر ہے جس کو اس نے خود تیار کیا اور خود امداد فرمائی ہے۔ حتّٰی کہ یہ پہنچ گیا جہاں تک پہنچا اور طلوع ہوگیا، اور ہم اللّٰہ کے وعدے کے منتظر ہیں۔ اللّٰہ اپنے وعدے کا پورا کرنے والا ہے اور اپنے لشکر کو غلبہ دینے والا ہے۔ اور یہ غلط ہے کہ اگر عمرؓ نہ جائے تو دین مٹ جائے گا۔ خدا کا دین عمرؓ کے سہارے نہیں بلکہ دین خدا کا ہے اور ہم اہل بیت موعود من اللّٰہ کے منتظر ہیں۔

مبلّغِ اعظم نے فرمایا کہ سُنّی ہمیشہ قرآن اور اسلام کو ثلاثہ کا ہی محتاج ٹھیراتے رہے اور خدا اور اہل بیت ان کی تردید کرتے رہے۔ جیسا کہ یہ کہتے ہیں کہ قرآن کی حفاظت عثمان نے کی اور خدا کہتا ہے کہ انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون۔ پ۱۴ کہ قرآن کی حفاظت کرنے والا میں خود ہوں۔ اور اسی طرح یہ بھی کہتے ہیں کہ اسلام کو عمرؓ نے بچایا حالانکہ خدا کہتا ہے ھوالذی ارسل رسولہ بالھدیٰ ودین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ (پ۲۶ سورۂ فتح)۔

اسی آیت کی جناب امیر نے تفسیر فرمائی ہے کہ دین اللّٰہ کا ہے اور وہی اس کا حافظ و ناصر ہے۔ وہ اپنے دین کی مدد جس طرح چاہے کرتا ہے۔ وہ موسیٰؑ کو فرعون کے گھر پال سکتا ہے۔ موسیٰؑ کی ماں کو فرعون سے تنخواہ دلوا سکتا ہے اور یوسف علیہ السّلام کو شاہِ مصر کے خزائن شاہی کا حفیظ و امین بنا سکتا ہے۔ جلیسا کہ بخاری شریف جلد ۲ صفحہ ۶۰۴، ۹۷۷ میں حضورؐ کی زبانِ غیب ترجمان سے خود عمرؓ کی زبانی یہ کہلوا چکے ہیں کہ فقم یا فلان فاذن ان لا یدخل الجنۃ الا مومن ان اللّٰہ یؤید الدین بالرجل الفاجر۔

کہ حضورؐ نے فرمایا۔ اُٹھ اے فلاں پس منادی کر تمام لشکر میں کہ جنت میں تو مومن ہی داخل ہوں گے۔ مگر اللّٰہ اپنے دین کی مدد مرد فاجر سے بھی کروا لیتا ہے۔ بخاری

کے حاشیہ ۱۲ ص۶۰۲ پر ہے کہ بروایت بیہقی حضورؐ نے عمرؓ سے منادی کروائی۔ اب تو مطلع صاف ہوگیا کہ فاجر فاجر ہی رہیں گے خواہ ان کے ہاتھ سے کتنی ہی تائیدِ دین کیوں نہ ہو جائے۔ چنانچہ بخاری شریف جلد ۲ ص۲۰۹ کے حاشیہ ۸ پر لکھا ہے کہ الرجل الفاجر کا الف لام جنسی ہے یعنی ہر فاجر کو شامل ہے۔ یہ ہے جناب امیر المؤمنین کے خطبہ کے اس فقرے کا مطلب کہ دین کی مدد اللہ کی طرف سے ہوتی ہے۔ وسیلہ خواہ نیک ہو یا بد عہدِ فاروقی کی بات نہیں، دین قیامت تک رہے گا۔

آئمہ خدا کے نیک بندے بھی حق پر قائم رہیں گے خواہ کتنے انقلاب کیوں نہ آئیں۔ جیسا کہ صحیح مسلم جلد ۲ ص۱۴۳ میں ہے کہ عن جابر ابن عبد اللہ یقول سمعت رسول اللہ یقول لا تزال طائفۃ من امتی یقاتلون علی الحق ظاھرین الی یوم القیٰمۃ۔

کہ حضورؐ نے فرمایا کہ ایک گروہ ہمیشہ میری اُمت سے لڑتا رہے گا اور قیامت تک نہ مٹے گا۔ اس تقریر کے بعد تو شتی سیٹیج کی رہی سہی جان بھی ختم ہوگئی۔ اگر انہیں عوام کے برگشتہ ہوجانے کا خطرہ نہ ہوتا تو شاید بستر اُٹھا کر چل دیتے۔ مگر حالت یہ تھی کہ نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن۔ مگر واہ رے غازیو! خدا خدا کرکے وہاں سے جان چھڑائی، اور گھر آتے ہی فتح کا رسالہ چھاپ دیا، اور کراچی کے رسالہ صحیفہ اہل حدیث تک فرضی فتح کا ڈھنڈورا پیٹا۔ اگر اسی کا نام فتح ہے تو معلوم نہیں آپ کی لغت میں شکست کسے کہتے ہیں؟



شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہ کے قول کے مطابق آپ حضرات بدعتی اور خارجی ہوئے یا نہیں۔ سب اس کا کوئی جواب نہ بن پڑا تو قریشی نے پور گوہر افشانی کی نحن رجال وہم رجال شاہ ولی اللہ کی اپنی تحقیق ہے اور میری اپنی تحقیق ہے۔ میرے لئے وہ کوئی حجت نہیں۔ ان کا قول انہیں لوگوں کے لئے تھا جو اس وقت موجود تھے۔ مبلغ اعظم نے کہا کہ حضور اگر اسی طرح اپنے مسلمات سے انکار کرنا ہے تو پھر مناظرہ کی ضرورت کیا سنی کیمپ نے پھر آسمان سر پر اٹھانا شروع کر دیا کہ زہری شیعہ تھا۔ مبلغ اعظم نے کہا کہ اگر کتب اہل سنت میں زہری کا امام اور حجت ہونا ثابت نہ کر لوں تو خواجہ قمر الدین صاحب کے ہاتھ پر ابھی بیعت کر لوں گا۔ آپ نے تذکرۃ الحفاظ جلد اول صـ۱۰۲ سے الزہری اعلم الحفاظ ابو بکر محمد بن مسلم القرشی الزہری المدنی الامام اور قول امام مالک اسی تذکرۃ الحفاظ صـ۱۰۳ سے قال مالک بقی ابن شہاب وما لہ فی الدنیا نظیر یعنی امام مالک دنیا میں زہری کا کوئی نظیر نہیں ہے۔ بس اس کے بعد قریشی صاحب و خواجہ صاحب اور ان کے حواری خاموش ہو کر رہ گئے۔ اس کے بعد مبلغ اعظم نے سیرت حلبیہ جلد ۲ صـ۴۹۵ سے عمر بن الخطاب کا سیدہ کونین جناب فاطمۃ الزہرا کی سند کو چاک چاک کرنا پیش کیا۔ تو حضور خواجہ صاحب سیالوی پھر کھڑے ہو گئے۔ اور کہا یہ کتاب اہل السنۃ کی نہیں لیکن جب مبلغ اعظم نے سیرت حلبیہ کے سرورق پر بخط جلی مصنف کا نام برہان الدین الحلبی الشافعی لکھا ہوا دکھایا تو خواجہ صاحب کھسیانے ہو کر بیٹھ گئے لیکن دوست محمد قریشی نے فوراً پینترا بدل لیا کہ ہم حنفی ہیں۔ شافعی نہیں۔ مبلغ اعظم نے فرمایا کہ مناظرہ احناف سے نہیں بلکہ اہل السنۃ سے ہے شرائط نامہ پڑھو۔ جو خواجہ سیالوی کے دست ہائے مبارک سے ٹائپ کیا گیا ہے۔ اس کے بعد شیعہ مناظر نے جناب سیدہ کا صواعق محرقہ صـ۲۲ سے گواہ پیش کرنا تفسیر در منثور جلد ۴ صـ۱۸۳ ہبہ فدک اور فتاویٰ عزیزیہ جلد ۱ صـ۱۳۱ سے عبارت وثیقہ سیدہ اور اس پر حضرت ابوبکر کا انکار پڑھا۔ تو سنی ملاؤں کا ہزار شور بھی کام نہ آسکا۔ اگرچہ انہوں نے بہت کوشش کی۔ مگر صداقت آشکار ہو کے رہی میدانِ مناظرہ میں ہی جناب خان غلام رسول خاں بلوچ نمبردار محمد خاں بلوچ ساکنان جھوک دایہ نے معہ اپنے کنبوں کے مذہب شیعہ کی صداقت کو قبول کرتے ہوئے اعلان بیعت کر دیا مبلغ اعظم کے گلے میں پھولوں کے ہار ڈالے گئے ۱۱ اہلبیت طہار

کی شان میں قصائد خوانی سے عالم نو کا سماں بندھ گیا۔ مرزا یوسف حسین اور مبلغ اعظم مولانا محمد اسماعیل کو گھوڑوں پر سوار کر کے جھوک رایا کے گلی کوچوں میں جلوس کی صورت میں شیعوں کی فتح و کامرانی کے ڈنکے بج گئے تو یوں دوست محمد قریشی اور اس کی تنظیم اہل سنت کی تبلیغی سرگرمیوں کا دیوالہ نکل گیا خواجہ قمرالدین سیالوی کا بنا بنایا علمی رعب ختم ہو کر رہ گیا۔ اس مناظرہ کی کامیابی کا سہرا جناب فخر السادات مخدوم سید حضور میاں شاہ سجادہ نشین حضرت شاہ جیونہ علیہ الرحمۃ کے سر پر ہے۔

مبلّغِ اعظم کے علمِ مناظرہ کا شاہکار

یعنی

# مناظرہ مندرال والہ

میں

# مرزائی شکست

یہ مناظرہ

ایک مرزائی مبلّغ کی بے اصولیوں اور بے علمیوں کا

مُرَقّع

ہے

# وجہ تالیف مناظرہ ہذا



حضرات ! اس مناظرہ کو تحریری صورت میں لانے کی ضرورت بوجہات ذیل پیش آئی :-

اوّل :- تو مبلغِ اعظم صاحب قبلہ نے تھوڑے وقت میں دلائل معقول اور منقول کے اتنے بیشمار موتی اور جواہر برسائے کہ ان کا ضائع ہو جانا اور مومنین اور مسلمین مخلصین تک نہ پہنچنا بڑا نقصان تھا۔

دوم :- مرزائی صاحبان غلط پروپیگنڈے کے بادشاہ ہوتے ہیں نہ معلوم اپنی اس ہار اور شکست کو چھپانے کے لئے کیا کیا حربے استعمال کرتے ہوں گے ۔ کہاں کہاں پھرتے ہوں گے۔ کیا کیا پروپیگنڈے کئے ہوں گے اور اس کج مج گفتگو ، غلط سلط باتوں کو اپنی کارکردگی بتایا ہوگا ۔ ۔

اس رسالہ میں ہم وہ دلائل پیش کر رہے ہیں جو حضرت مبلغِ اعظم صاحب قبلہ نے مرزائی احمد علی کو مختلف موضوعات پر دیئے ۔

# مجادلہ حقّہ اور مجادلہ باطلہ



مناظرہ حقّہ وہ ہے جس کے دلائل علم سے پیش کئے جائیں اور مناظرہ باطلہ وہ ہے جس کے دلائل مطابقِ علم مناظرہ نہ ہوں ۔ جیساکہ خداوند تعالیٰ فرماتا ہے :-

ما ضربوہ لک الا جدلا ۔ اور مناظرہ حقّہ وہ ہے جس کی نسبت فرمایا :-

وجادلھم بالتی ھی احسن (تفسیر کبیر ۱۲۳ ع ۶)

# تحقیق مقام

جادلھم بالتی ھی احسن:۔ حضرات! مناظرہ حکمت اور موعظہ حسنہ نہیں کیونکہ حکمت علماء محققین کا حصہ ہے جس کے دلائل قطعیہ اور یقینیہ ہوتے ہیں۔ موعظہ حسنہ عوام کے لئے ہوتا ہے جن کی فطرت سلامت ہے وہاں دلائل ظنیہ اور اقناعیہ بھی مفید ہوتے ہیں۔ عبر امثال قصے کہانیاں سن کر بھی وہ اثر لیتے ہیں۔ کیونکہ فطرت سلیمہ میں مادہ انکار نہیں ہوتا مگر جدل مخالفین اور منکرین کیلئے ہوتا ہے۔ لیکن اس کیلئے بھی احسن ہونا شرط ہے اور احسن کیلئے علم ہدایت کتاب روشن کی شرط ہے۔

مگر مرزائی حضرات ان ہرسہ امور سے کورے ہوتے ہیں۔ آپنا دعوی نہ بیان حکمت سے ثابت کر سکتے ہیں کیونکہ مبنی بر حقائق نہیں۔ افتراء اور کذب ہے، مکر اور فریب ہے، دجل اور جدل ہے۔ اسی لئے ان سے علماء ختم ہوتے جارہے ہیں صرف کالج اور تعلیم دنیادی پہ گذارہ ہے۔ مرزائیت کی ترقی اور استقامت کا دارومدار صرف اچھی ملازمت دلانے اور اچھے خاندان میں شادی کرنے پر منحصر ہوکر رہ گیا ہے۔ علم القرآن پڑھانے سکھلانے کا ربوہ میں کوئی اچھا انتظام نہیں۔ جناب مولوی ابوالعطاء اللہ دتہ صاحب جالندھری کے سوا اب کوئی پرانی قسم کا مولوی نہیں رہ گیا اور قاضی نذیر وغیرہ کی نسبت مبلغ اعظم نے فرمایا، وہ تو عربی کی عبارت بھی مناظرہ عام گذشتہ میں غلط پڑھتے سمجھے گئے ہیں۔ وہاں فیصلہ ان کے خلاف ہو گیا۔ وہ لڑکا جس کے لئے مناظرہ تھا مرزائی نہیں رہا۔ چنانچہ تحریراً فیصلہ ان کے خلاف موجود ہے۔

یہ وجہ ہے علم الحقائق میں رہ کر بات نہ کرنے کی۔

حقائق د حکمت موعظہ حسنہ سے کام نہیں لے سکتے۔ کیونکہ نصوص انبیاء اور آل انبیاء ان کی تصدیق نہیں کرتے۔ اقتداء بانبیاء نہیں کر سکتے۔ ملت ابراہیم آل ابراہیم مثال موسوی تشبیہہ ہارونی سب ان کے خلاف ہے۔ رہا جدل تو وہ بھی غیر احسن یعنی بغیر علم ہدایت اور کتاب روشن کرتے ہیں۔ ورنہ ایک مرزائی کا مناظرہ ایک شیعہ عالم سے یہ ہوتا ہے کہ نہ اپنی نبوت کا دعوی مبنی بر صداقت کر سکے نہ مسئلہ امامت پر گفتگو کر سکے۔

یعنی نہ آئمہ طاہرین کی منصوصہ مخصوصہ امامت یا دعوی توڑ سکے نہ مان سکے ۔ صرف بنات الرسول کی تعداد کا مسئلہ جس کا نہ مرزائی اصول سے تعلق ہے نہ شیعہ اصول سے اور اس میں بھی جناب فاطمہؑ کی شہرت تواتر عصمت طہارت میں غیر کو شریک نہ کر سکے اور تعدد بنات آیت محکم اور حدیث متواتر و مشہور نہ پیش کر سکے ۔ صرف رطب و یابس قیاس مع الفارق حالانکہ جدل احسن کی تعریف یہ ہے ۔ ان یکون دلیلاً مرکباً من مقدمات مشھورۃ عند الجمھور او من مقدمات مسلمۃ عند الخصم ذالک القائل و ھذا الجدل ھو الجدل الواقع علی الوجہ احسن ۔ کہ مجادلہ احسن وہ ہوتا ہے کہ دلیل ایسے مقدمات سے مرکب ہو کہ مشہور عند الجمہور اور مسلّم ہوں یا کم از کم ایسے مقدمات سے دلیل مرکب ہو جو عند الخصم مسلّم ہوں ورنہ مجادلہ احسن نہ ہو گا بلکہ غیر احسن ہو گا اور دلیل مقدمات باطلہ سے مرکب ہو گی ۔ ایسے مناظر کا کام صرف جھوٹے اور باطل مقدمات کی ترویج ہوتا ہے ۔ سامعین کو بیوقوف بنانا، حیلے بہانے سے کام لینا دوران مناظرہ میں طرق فاسدہ یعنی فاسد راہیں اختیار کرنا، غلط روش اختیار کرنا ۔ (کما فی تفسیر کبیر ص۳۶۴ ج ۵)

جیسا کہ مرزائی اور اکثر جاہل ملّاں کرتے ہیں کبھی ایسی دلیل نہ پیش کریں گے جو عند الجمہور مشہور و مسلّم یا کم از کم عند الخصم مسلّم اور مشہور ہو ۔ صرف نوادرات ظنیات غیر مشہورہ اور غیر مسلّم دلائل پیش کریں گے ۔ ایسے جوڑ توڑ تو بے نماز اور بے عمل بلکہ بے ایمان بھی قرآن سے کر سکتے ہیں ۔ مثلاً لا تقربوا الصلوٰۃ کہ نماز کے قریب نہ جاؤ ۔ قرآن میں موجود ہے ۔

# جدلِ احسن اور مرزائیوں کی بے اصولیاں

**حضرات ناظرین!** جب مرزائی جماعت کا وفد آیا تو انہوں نے چالاکیاں بے اصولیاں شروع کیں تو مبلغ اعظم نے اس پر اچھا خاصا تبصرہ فرمایا ۔ حضرات اصولی بات کرنی چاہیئے ۔ مناظرہ کے اصولوں میں رہ کر بات کرنی چاہیئے ۔ ورنہ جدلِ غیر احسن قرآن مجید اور حدیث کی رو سے منع ہے، حرام ہے، دینی حیات کی موت کا باعث ہے باعث نقصانِ ایمان ہے ۔ چنانچہ قرآن کریم میں ہے ۔ و من الناس من یجادل

فی اللہ بغیر علم و یتبع کل شیطان مرید کتب علیہ انہ من تولاہ فانہ یضلہ ویھدیہ الیٰ عذاب السعیر۔ پ۱۷-الحج ۳-

کہ بعضے لوگ دینِ خدا میں بغیر علم کے جھگڑتے ہیں اور ہر شیطان سرکش کے پیچھے ہو لیتے ہیں اور شیطان پر یہ لکھا جا چکا ہے کہ جو شخص اس کے پیچھے چلے گا اوّل تو وہ اس کو گمراہ کرے گا، دوم اس کو وہ عذابِ جہنم کی طرف رہنمائی کریگا کہ بغیر علم اور بغیر اصول مناظرہ کرنا شیطانی فعل ہے۔

ومن الناس من یجادل فی اللہ بغیر علم ولا ھدی ولا کتاب منیر ثانی عطفہ لیضل عن سبیل اللہ لہ فی الدنیا خزی ونذیقہ یوم القیٰمۃ عذاب الحریق۔ (پ۱۷ - الحج-۶)

کہ بعض لوگ وہ ہیں جو دینِ خدا میں جھگڑا کرتے ہیں بغیر علم کے اور ان کے پاس نہ مناظرہ کرنے کی ہدایت ہے اور نہ ہی کتاب روشن کا ثبوت رکھتے ہیں۔ معلوم ہوا کہ دینِ خدا میں مناظرہ کرنے کے لئے اوّل علمِ دین کی ضرورت ہے۔ دوم ہدایت مناظرہ یعنی مناظرہ کے اصول، سوم کتابِ روشن کا ثبوت یعنی اشارے کنائے جوڑ توڑ نہ ہوں کوئی روشن ثبوت چاہیئے۔ مگر مرزائیوں کی نبوت صداقت اس کی متحمل کہاں کہ علم سے مناظرہ ہو اور اصول کی پابندی ہو اور کتابِ منیر کا ثبوت ہو جس میں شک وشبہات نہ ہوں۔

ولا تجادلوا اھل الکتاب الا بالتی ھی احسن الا الذین ظلموا منھم۔ (پ۲۱ - العنکبوت)

کہ اہلِ کتاب سے سوائے مہذب طریقہ کے بحث مت کرو سوائے ان لوگوں کے جو ان میں ظالم ہیں۔

یعنی اصولِ مناظرہ کی حدیں پھاند جاتے ہیں اور بے محل گفتگو کرتے ہیں یہ مرزائی مبلّغ اکثر بے علم مُلّاں الا الذین ظلموا منھم کے مصداق ہوتے ہیں بے اصول بے محل بات کرتے ہیں۔ ان کو ترکی بہ ترکی جواب دینے کا کوئی مضائقہ نہیں ہے چنانچہ آپ کو یہ مناظرہ پڑھ کر معلوم ہو جائیگا کہ مرزائی مبلّغ نے جمہور کی راہ کو کیسے چھوڑا۔ متواترات سے منہ کیسے موڑا اور قواعد مسلّمہ کو کیسے توڑا۔ ان چیزوں کے ظاہر کرنے سے ہمارا مطلب مرزائیوں کا کذب و افتراء جھوٹ طوفان غلط بیان،

غلط دلائل وہمی اور ظنیات کو ظاہر کرنا ہے تاکہ عوام سادہ لوح کامل چیزوں پر ایمان رکھیں۔ ظنیات وہمیات مغالطات سے بچ جائیں۔ سچ ہے تمت کلمۃ ربك صدقاً وعدلا ۔ کہ اللہ کے کلمے پورے ہوتے ہیں ناقص نہیں ہوتے، سچے ہوتے ہیں مطابق واقعات ہوتے ہیں افترا نہیں ہوتے۔ مبنی بر عدل ہوتے ہیں پُر از انصاف ہوتے ہیں بے محل نہیں ہوتے۔

جیسے مرزائیوں کے دلائل اور دعوے نہ پورے نہ سچے نہ عدل نہ انصاف صرف لاف وگذاف حبشتی چالاکی اللہ سے بیباکی، نہ خوف نہ ڈر، نہ در، نہ گھر، نہ علم نہ اصول، جو چاہا مان لیا، جو چاہا چھوڑ دیا۔ اکثر دیکھا گیا ہے کہ اپنے نبی مرزا صاحب کے اقوال بھی چھوڑ جاتے ہیں جب وہ معصوم ثابت نہیں ہوتے تو دوسرے انبیاء کی عظمت سے بھی انکار کر جاتے ہیں۔

# فنِ مناظرہ اور مرزائی مبلّغ کی بے علمی

حضرات! مرزائی اصولِ مناظرہ سے واقف نہیں ہوتے لہٰذا کسی علم کے قواعد وضوابط بھی مدِ نظر نہیں رکھتے۔ نہ تفسیر کے، تفسیر بالرائے کرتے ہیں نہ علم حدیث کے، لہٰذا صحیح وضعیف میں فرق نہیں کرتے نہ تاریخ کے، لہٰذا غلط روایات بے سند کا سہارا لیتے ہیں۔ نہ اصولِ مناظرہ کے قواعد وضوابط کی پرواہ کرتے ہیں۔ شترِ بے مہار کی طرح چلتے ہیں۔

# مناظرہ مشتق من النّظیر ہے

مرزائی مبلّغ، مبلّغِ اعظم کی علم ومہارت میں نظیر ہی نہ تھا۔ لہٰذا گھٹیا دلائل دیتا رہا۔ ان کو اظہارِ صواب مطلوب ہی نہیں ہوتا۔ لہٰذا مناظرہ نہیں بلکہ مکابرہ کرتے ہیں اور مجادلہ پر اُتر آتے ہیں۔ یعنی اپنا بڑا پن ظاہر کرنے کی کوشش کرتے ہیں تاکہ خفت نہ ہو۔ لہٰذا اُن کو تکلّف تصنع بناوٹ اور حبشتی چالاکی، مکر وفریب

کام لینے کی از حد ضرورت ہوتی ہے خواہ نہ چلے ، نقل میں صحت کا خیال نہیں کرتے غلط حوالے ، غلط تراجم ، غلط تشریح فرماتے ہیں یہی ان کا معمول ہوتا ہے۔ نہ ان کو پتہ ہوتا ہے کہ مدعی کون ہوتا ہے اور اس کا وظیفہ کیا اور سائل کون اور ہمارا دعویٰ کیا۔ اس پہ ہم دلیل دے رہے ہیں یا شبہ وارد کر رہے ہیں۔ مصطلحات کی تعریف کا پتہ نہ حقیقی کا نہ اِسمی کا نہ رسمی کا۔ دلیل میں اس کے مقدمات کی صحت و سقم کا خیال ہی نہیں رکھتے۔ منع نقض معارضہ کی تعریف تک سے واقف نہیں ہوتے۔

یہ مولوی احمد علی مبلّغ اعظم کی کسی دلیل پہ نہ نقض وارد کر سکا نہ معارضہ میں دلیل پیش کر سکا نہ مبلّغ اعظم کی کسی دلیل پر کوئی شاہد بیّن ثبوت پیش کر سکا نہ مبلّغ اعظم کی کسی دلیل کے خلاصتہً معارضتہً کوئی دلیل صحیح قائم کر سکا۔ مناظرہ اور بحث کے اجزاء ثلاثہ مبادی اوساط مقاطع کا جاننا اس کی بلا سے طریق بحث اور اس کی ترتیب طبعی کا کوئی خیال نہ رکھا ، یہ ہوتے ہیں مرزائی مناظر۔

مسئلہ بنات کا موضوع نباہ نہ سکنے کی وجہ سے اہل البیت کی تعیین سے عاجز آ گیا۔ اس سے گھبرا کر ختم نبوت مگر دلائل وہی ظنیات ضعیف اور کمزور۔ نہ اصول نہ ضوابط ، صرف خیال اور بے معنی قال مقال۔

ہم اس مناظرہ میں مذہب حقّہ شیعہ خیر البریّہ کی صداقت حقانیّت اور اس کے مقابلہ میں مرزائیوں کی کمزوریاں جو ظاہر ہوئیں دکھلائیں گے۔ مثلاً مسئلہ بنات الرسول میں ، جناب سیدہ فاطمہؑ طاہرہ بتولؑ کے بنت رسولؐ ہونے کے لئے جو دلائل شیعہ کے پاس ہیں ایسے دلائل اگر تمام کائنات بھی شروع ہو جائے تو کسی بیٹی کے لئے ثابت نہ کر سکے۔ صرف کمزور ضعیف موہومات غیر مسلم روایات کا سہارا جن کو شیعہ اہل البیت کہتے ہیں۔ پنجتن پاک حضرت علیؑ ، فاطمہؑ ، حسنؑ ، حسینؑ ان کی اولاد پاک جیسے دلائل اس مسئلہ میں شیعہ کے پاس ہوں گے دیگر کسی کو اہل بیت بنانے میں کسی کے پاس نہ ہوں گے۔ صرف کمزور روایات ، احتمالات حقیقت کے مقابلہ میں مجاز۔ یعنی شیعہ کا عقیدہ اس بات میں قطعیات پر مبنی ہے۔ دیگر ظنیات پہ مبنی ہیں لہٰذا ہمارا زعم فیہ ہوا متفق علیہ نہ ہوا۔ ختم نبوّت اور اس کے

ترجمہ و تشریح میں جتنی آیات ، احادیث شیعہ کے پاس ہوں گی ان کا مقابلہ کرنا حقائق کا منہ چڑانا ہے ، ضروریاتِ دین کا انکار ہے کفر ہے ۔ حقیقت کو مجاز ، مجاز کو حقیقت صحیح کو ضعیف متواتر کو خبرِ واحد بنانا ہے ۔ یہ تمام حقائق آپ کو اس مناظرہ میں نظر آئیں گے ۔ آئندہ آپ خود سمجھ لینا کہ یہ مرزائی کن ہتھکنڈوں سے کام لیتے پھرتے ہیں اور کیا کیا حیلے بہانے اور غلط پروپیگنڈے کر رہے ہیں مگر ختم نبوت کی مُہر توڑنا ان کے بس کا روگ نہیں ۔

# اعلانِ عام برائے تحقیق تام

مرزائی حضرات گوشۂ گمنامی سے نکلنے اور پبلک عامہ میں اپنی شُہرت بحال کرنے کے خواہاں ہوا کرتے ہیں اور علماء سے خواہ مخواہ بلا دعوت چھیڑ چھاڑ کر کے کاغذی کارکردگی دکھلانا چاہتے ہیں ۔ مگر علم ثبوت دلائل صحیح نہیں ہوتے ۔ لہٰذا مبلّغ اعظم کا اعلان ہے کہ جو مرزائی مولوی ، عالم ، علم میں رہ کر جملہ علوم کے اصول و قواعد مدِّنظر رکھ کر بات کرنا چاہے وہ فیصل مقرر کرے ۔ حفظِ امن کے تحت جس اصول فروع کے مسئلہ پر چاہے گفتگو کر سکتا ہے نہ ہم نے آپ کو اس دن روکا نہ آئندہ روکیں گے بشرطیکہ اصولِ علمیہ سے باہر نہ جائیں ۔ "اِلَّا الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ" کے مصداق نہ بنیں ۔ شیعہ سُنّی مسائل نہ چھیڑیں اپنی بات کریں ۔ شیعہ سُنّی مسائل خود شیعہ سُنّی نپٹ لیں گے ورنہ بے اصولی ہوگی ، بے علمی ہوگی ، جدل غیر احسن ہوگا جو منع بلکہ حرام اور ناجائز ہے ۔

# مسئلہ بنات الرسُول میں

مرزائی مبلغ کوئی آیت محکم اور کوئی حدیث متواتر نہ پیش کر سکا ۔ مبلّغ اعظم نے ایک ہزار روپیہ انعام مقرر کیا کہ وہ کُتب اہل سُنّت صحاح ستّہ بخاری ، مسلم ، ترمذی ، نسائی ابو داؤد و ابنِ ماجہ اور چار ہماری کتب کافی ، استبصار ، من لا یحضرہ الفقیہ ، تہذیب الاحکام دس اور گیارہواں اللہ کا قرآن ان گیارہ کتب سے بقول خدا و معصوم اگر ایک حدیث یا آیت پیش کر دی جائے جس میں لفظ چار بیٹیاں رسُول اللہ کی موجود ہو ۔ ایک ہزار

روپیہ انعام لو۔ مگر کہاں ، بہت شرمندہ ہوا اور کتب صحاح ستہ سے ایک حدیث بھی لفظ "چار" کی نہ پیش کرسکا صرف قیاس اور استدلال پر ہی چلتا رہا۔

# دُوسرا انعام

پانچصد روپیہ کا مبلّغ اعظم نے فرمایا۔ حضرات! کتب صحاح ستہ میں مناقب اہل بیت کے باب موجود ہیں۔ چنانچہ مشکوٰۃ شریف میں باب مناقب اہل بیت موجود ہے۔ ترمذی شریف میں باب مناقب اہل بیت النبی موجود ہے۔ اگر آپ ان بابوں میں سوائے فاطمۃ الزہرا کے کسی دوسری لڑکی کا نام پورے باب میں دکھلا دیں تو پانچصد روپیہ انعام لیں مگر کون کسے مرزائی جو مولوی ثناء اللہ سے پانچ سو روپیہ مرزا صاحب کے وقت میں ہار چکے ہیں۔

# اس کے خلاف

مبلّغ اعظم نے صحیح مسلم ص ۲۸۲/ج۲ مشکوٰۃ شریف ص ۵۶۵ بروایت صحاح ستہ آیت مباہلہ اور آیت تطہیر میں بی بی پاک کا مصرح نام پیش کیا مگر جواب ندارد۔

## مسئلہ بنات الرسول میں مرزائی مبلّغ کے

# قرآنی دلائل کا جواب

مرزائی مبلّغ نے اپنے حواری عابد زرگر کی مدد سے صرف ایک ہی آیت پر زور دیا کہ "یا ایھا النبی قل لازواجک وبناتک ونساء المومنین (احزاب) اس آیت میں لفظ "بنات" جمع ہے۔ لہٰذا ایک بیٹی نہیں کئی بیٹیاں ہیں۔

## اس کا جواب

مبلّغ اعظم نے فرمایا یہ کوئی دلیل نہیں اوّل فرماؤ یہ آیت کب نازل ہوئی، پردہ کا حکم

کب آیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پردہ کی تعمیل جناب زینب و اُمّ کلثوم سے کب کرائی کیا وہ اس وقت زندہ تھیں ؟ جواب ندارد

دوم :- صیغہ جمع ہر وقت تعدد پر ہی دلالت نہیں کرتا بلکہ بعض مقامات پر تعظیم پر بھی دلالت کرتا ہے جیسے انّا نحن نزّلنا الذکر وانا لہ لحافظون۔ واذ قلنا للملائکۃ اسجدوا لآدم۔ آپ نے فرمایا انّا جمع نحن جمع نزّلنا جمع حافظون جمع۔ فرماؤ حقیقی قرآن نازل کرنے والے حفاظت کرنے والے کتنے ہیں اور حقیقت میں قرآن کس کا کلام ہے۔ مرزائی نے کہا اس آیت میں فرشتے شریک ہیں۔ فرمایا اذ قلنا للملائکۃ جبکہ فرشتوں کو سجدہ آدم کا حکم ہوا۔ اب کون شریک ہے بس جواب ندارد۔

کہا یہاں ضمیر جمع برائے تعظیم ہے۔ فرمایا میں نے کہا تھا کہ صیغہ جمع کوئی دلیل نہیں کیونکہ کلیت ختم ہے صغریٰ میں ایجاب ہے مگر کبریٰ میں کلیت نہیں دلیل ختم۔

دوسرا فرمایا یا ایھا الرسل کلوا من الطیبٰت واعملوا صالحًا فرمائیے صیغہ جمع ہے حضور کے وقت میں کتنے رسول تھے۔ کیا خطاب الواحد بلفظ الجمع نہیں ہے۔ مرزائی نے کہا آئندہ آنے والے رسول شامل ہیں۔ مبلّغ اعظم نے جواب دیا "یک نہ شد دو شد" اوّل ختم نبوّت کی مُہر توڑی دوم تیرہ سو سال تک کوئی آیا نہیں اور مرزا صاحب کے بعد کسی رسول نے آنا نہیں۔ جیسا کہ مرزا صاحب خطبہ الہامیہ اور تریاق القلوب میں فرماتے ہیں کہ میرے بعد زمانہ ختم ہے۔ میرا وقت ، وقت نماز عصر ہے عصر کے بعد کوئی نماز نہیں۔ دن کُل سات ہیں پھر زمانہ ختم قیامت آئے گی۔ لہٰذا آنے والے کا انتظار ختم۔ بس اس اُمت میں کُل دو رسول ہوئے ایک رسول کریمؐ اور دوسرا مرزا صاحب تیسرا آنا نہیں دو جمع نہیں ہوتے تثنیہ ہوتے ہیں دلیل ختم

افسوس! ختم نبوت کی مُہر بھی توڑی جمع پھر بھی نہ بنا سکے۔ یہ ہے مرزائی فہم و فراست عِلم و فضل، قابلیت اور لیاقت جس پر مناظرے کرتے پھرتے ہیں۔ سچ ہے۔ ؎

"بدنام اگر ہوں گے تو کیا نام نہ ہوگا"

مبلّغ اعظم نے فرمایا لیجئے "میں جمع بین الجمعین دکھلاتا ہوں :-

فقل تعالوا ندع ابناءنا وابناءکم ونساءنا ونساءکم وانفسنا وانفسکم

اس پر مبلّغ اعظم نے مشکواۃ شریف ص ۵۶۸ اور صحیح مسلم جلد دوم سے یہ حدیث پیش کی :-

لما نزلت هذہ الآیۃ ندع ابناءنا وابناءکم دعا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علیًا وفاطمۃ وحسنًا وحسینًا کہ مباہلہ میں صرف پنجتن پاک گئے اور نساء، امرۃ کی من غیر لفظہ جمع ہے۔ پھر فرمائیے جب جمع ہے تو فاطمہؓ کے سوا اور کون اور گیا کون، ذکر کس کا۔

اس پر مرزائی مبلغ نے بہت ہی کھسیانی باتیں کیں کہ مباہلہ قوم کی طرف سے ہوتا ہے لہٰذا صحابہ کرام اور ان کی بہو بیٹیاں بھی گئی ہیں۔ آپ نے فرمایا قرآن میں لفظ "قل" واحد ہے یا جمع۔ اگر واحد ہے تو مباہلہ صرف حضورؐ کی طرف سے ہوا اور حدیث میں بھی صرف حضورؐ کے ہی بال بچے اور نفس رسولؐ علی علیہ السلام قوم کیسی؟ اور اصحاب کیسے ازواج کیسے مسلمات کے خلاف۔

# پھر پانچ سَو کا اِنعام

مبلغ اعظم نے کہا حضور! مَیں اس پر بھی پانچ سَو روپیہ انعام دیتا ہُوں کہ کتب صحاح ستہ سے مباہلہ میں صحابہ اور ان کے بچوں کا جانا ثابت کیجئے۔ مگر مرزائی مبلغ یہاں بھی ساکت ہو کر رہ گیا۔ کوئی جواب نہ دے سکا۔ آپ نے فرمایا حضور! یقین اور ایمان لانے کے لئے صحیح دلیل کی ضرورت ہوتی ہے۔ رطب و یابس ہر خار و خس پیش نہیں کیا جا سکتا۔ آپ نے فرمایا آپ ایک ذمہ دار مناظر سے بات کر رہے ہیں ذرا اصول میں رہ کر بات کیجئے۔ یہاں بھی بالکل شرمندہ ہو کر رہ گیا۔ عابد زرگر کی طرف دیکھنے لگا وہ اس کی طرف دیکھنے لگا۔ زرگر کی حالت بھی بہت پتلی تھی اور دوسرے ساتھی حیران تھے۔ اس کا کوئی جواب نہ دیتے ہوئے ایک اور بحث شروع کر دی۔ کہ بیویاں اہل بیت میں داخل ہیں۔ آپ نے فرمایا، بیٹیاں ثابت کر لیجئے پھر بیویاں بھی دیکھ لی جائیں گی کہ وہ کس اہل بیت میں داخل ہیں اور کیسے داخل ہیں؟ اور کب داخل ہیں اور کیسی بیویاں داخل ہیں۔

الغرض مرزائی مبلغ کے پاس قرآن کریم سے سوائے صیغہ جمع سے استدلال کرنے اور قیاس کے سوا کچھ نہ تھا اور صیغہ جمع کو ہمیشہ تعدد کیلئے ثابت نہ کر سکا مگر مبلغ اعظم

نے آیت و انذر عشیرتک الاقربین بخاری شریف ص۳۸۵ اور آیت تطہیر صحیح مسلم ص۲۸۳ آیت مباہلہ مشکوٰۃ شریف ص۵۸۶ آیت خمس پ سے خمس برائے فاطمہؓ و علیؓ اور حضرت عثمان کو خمس سے صاف جواب مشکوٰۃ شریف ص۳۴۹ اور آیۂ مودۃ قل لا اسئلکم سے شمول فاطمہؓ آیت سورۂ حشر سے فدک برائے جناب فاطمہؓ آیت نسباً و صہراً سے مراد علیؓ فاطمہؓ سات آیات پیش کر دیئے۔

مرزائی مبلغ ان کی روانی اور تیز خوانی آیات سے حیران رہ گیا۔ مگر کوئی جواب نہ دے سکا۔ آخر آپ نے قرآن مجید کی آخری آیت" و اما الیتیم فلا تقھر۔ بحوالہ تفسیر کبیر جلد ہشتم سے یہ ثابت کر دیا کہ وہ رسول اللہ کے گھر میں جناب خدیجہ کی یتیم لڑکیاں تھیں۔ کیونکہ اگر وہ رسولؐ کی حقیقی بیٹیاں ہوتیں تو اللہ ان کو یتیم کیوں کہتا۔

الغرض مرزائی مبلغ قرآن سے بآیت محکم و حدیث متواتر بلکہ بحدیث صحیح بھی چار بیٹیاں نہ ثابت کر سکا۔

# مرزائی مبلغ کے مسئلہ تعدد بنات کے

# باقی استدلال کا جواب

جب مرزائی مبلغ قرآن کریم سے ثابت نہ کر سکا تو ضعیف اور مؤول روایات کی آڑ لینے لگا۔ سب سے پہلے نلت من صھرہ مالم ینالا کہ حضرت علیؓ نے حضرت عثمان سے کہا کہ تو نے دامادی کا وہ شرف پایا ہے جو ان دونوں نے نہیں پایا۔

مبلغ اعظم نے فرمایا حضور یہ کتاب نہج البلاغۃ ہے۔ فصاحت اور بلاغت مرزائیوں کے حصہ میں نہیں آئی۔ کلام بلاغت نظام مقتضائے حال کے مطابق ہوتی ہے۔ اس کلام میں حضرت علیؓ حضرت عثمان کو ناراض ہو رہے ہیں اور واقعات یاد دلا کر منفعل کر رہے ہیں کہ تو نے تو تھوڑی بہت دامادی بھی پائی ہے جو انہوں نے نہیں پائی۔

آپ نے فرمایا یہ وہ دامادی ہے جس کا مقابلہ شیخین سے ہے حضرت علیؑ کی دامادی سے نہیں ۔ دوسرا اس پہ لفظ "من" داخل ہے جو تبعیض پہ دلالت کرتا ہے یعنی جزئی دامادی ہے کُلی نہیں اور جزئی تب ہوتی ہے جب بیٹی حقیقی نہ ہو بلکہ ربیبہ ہو۔

چنانچہ تفسیر نیشاپوری میں آیت ربائبکم اللتی کے تحت صاف لکھا ہے کہ کبنات رسول اللہ من خدیجۃ ۔ کہ ربیبہ ایسی بیٹیاں ہوتی ہیں جیسے رسول اللہ کی ربیبہ بیٹیاں جناب خدیجہ سے ۔ دیکھو تفسیر نیشاپوری علی حاشیہ و تفسیر ابن جریر پارہ ۵ ص۹ اور تفسیر کبیر جلد ہشتم ص۴۲۷ اور سیرت ابن ہشام ص۲۹۳ لہٰذا ان بیٹیوں کی نسبت تو ہو گئی مگر حقیقی نہ ہوئی لہٰذا دامادی بھی حقیقی نہ ہوا ۔ اگر یہ نہیں ہے تو قرآن اور حدیث میں حضرت علیؑ کیلئے دامادی کُل کیوں آئی ہے ۔ دیکھو صحیح مسلم ص۳۴۴ جلد اوّل ۔

لقد نلت صهر رسول اللہ ۔ کہ تُو نے رسُول اللہ سے دامادی پائی ہے ۔ آپ نے فرمایا یہاں لفظ "من" دکھلاؤ حضرت علی والی دامادی کو تقسیم کر کے دکھلاؤ اور لفظ "من" کہیں آیا ہے تو لاؤ ۔

پیر مرزائی مبلغ بہت ہی پریشان ہوا ۔ اس علمی تحقیق کا کوئی جواب نہ دے سکا علم کجا اور مرزائی مبلغ کجا ۔ بیچارے ٹوٹی پھوٹی عبارتیں یاد کر کے ملازمت کرتے پھرتے ہیں ایمان کی عرفان تحقیق کجا ۔

مبلغ اعظم نے فرمایا ! یہ بیچارہ توڈسکہ کا مبلغ ہے ربوہ نے تو قاضی نذیر کو نہج البلاغہ غلط پڑھتے ٹوکا مناظرہ عالم گڑھ گجرات میں ، جو ربوہ کا ہیڈ آف دی ڈیپارٹمنٹ مناظر بتلایا دکھلایا جاتا ہے ۔ اس جماعت کا گذارہ ہی بے علمی پر ہے ۔

مبلغ اعظم نے فرمایا حضور میں صرف اس لئے بات کرتا ہوں کہ آپ بصورت سائل کے آئے ہیں مہمان بن کے آئے ہیں ۔ اگر بات نہ کی تو کہو گے کہ شیعہ عالم اور مبلغ نے ہمیں وقت یا موقعہ نہیں دیا ، ورنہ آپ کے مبلغ کا علم اس قابل نہیں ۔ کوئی مبلغ پہلے اس کو علم پڑھائے اور طالب علم بنائے پھر مناظرہ کے اصول سکھلائے ۔ اور اس بیچارے کو تو علم معانی و بیان کا پتہ ہی نہیں اور قرآن کریم میں بھی حضرت علیؑ کیلئے لفظ "صهر" بغیر "من" آیا ہے ۔

ھو الذی خلق من الماء بشراً فجعلہ نسباً و صھراً ۔ (پ۱۹ سورہ الفرقان)۔

وہی خدا جس نے آپ نور سے بشر کو بنایا۔ پس اس کو خاندانِ رسول والا کیا تیرا رب اس پر قادر ہے۔

شیعہ و سنی کتابوں میں لکھا ہے کہ یہ آیت رسول اللہ نے حضرت علیؑ کو حضرت فاطمہؓ کے خطبۂ نکاح میں پڑھی ۔ چنانچہ شیعہ تفسیر البرہان ص۱۷۱ میں ہے کہ نزلت فی النبی ابنتہ وھو ابن عمہ فکان لہ نسباً و صھراً ۔ کہ حضرت عبداللہ بن عباس نے فرمایا کہ یہ آیت نبیؐ اور علی علیہ السلام کے متعلق اتری ۔ رسول اللہ نے اپنی بیٹی کا ان سے نکاح کیا اور ان کے چچا کے بیٹے بھی تھے ۔ پس شرف نسب دامادی دونوں ہی ان کا حصہ ہے۔

اور سنی کتاب " ریاض النضرۃ " ص۱۴۱ ج ۲ میں پورا خطبہ نکاح موجود ہے جو حضورؐ نے حضرت علیؓ کے نکاح پر پڑھا اس میں بعد حمد و صلوات یہی آیت ہے۔

مبلغ اعظم نے فرمایا کسی اور نکاح میں یہ آیت پڑھی ہو تو فرمائیے ۔ پس علیؑ بقرآن و حدیث پورے داماد ہیں ۔ کیونکہ حقیقی بیٹی ان کے گھر میں ہے اور حضرت عثمان کو صرف دامادی کی جزوی ملی ۔ جس پر لفظ " من " آیا ۔ رسول اللہ کی دور بیبر بیٹیاں یکے بعد دیگرے ان کے گھر میں آئیں ۔ چنانچہ دوسری بیٹی کی وفات پر رسولؐ ان پر ناراض ہو گئے اور اس بیٹی کے جنازہ میں حضرت عثمان کے شمول پر بھی اعتراض کر دیا وہ شرف بھی نہ رہا ۔

اس کے بعد حضرت عثمان کی شادی حضرت نائلہ سے ہوئی جو ایک پادری کی لڑکی تھی گرجوں کو امداد بھی دیا کرتی تھی ۔ لڑکی کا نام بھی مریم رکھا تھا ۔

**الغرض** مرزائی مبلغ نہ صرف حضرت علیؑ کی دامادی پر " من " دکھلا سکا نہ حضرت عثمان کی دامادی سے لفظ " من " مٹا سکا ، نہ دونوں کا فرق تبلا سکا ۔

اللہ اکبر ۔ لوگ کس طرح جھوٹ جھوٹ ....... سنا ہے کہ ڈھٹائی پر ڈسکہ میں خود پروپیگنڈہ بھی کرتے پھرتے ہیں ۔ حالانکہ ان کے پیچھے عوام ڈسکہ تک مردہ باد کے نعرے لگانے آئے ۔ بصد مشکل منفعل اور شرمسار ہو کر آئے ۔

# اصولِ کافی سے مرزائی مبلّغ کا استدلال



## اس کا جواب

اس کے بعد مرزائی مبلّغ نے اصول کافی ابواب التاریخ سے قولہ ولد لہ قبل مبعثہ علیہ السلام القاسم و رقیّۃ و زینب و ام کلثوم و ولد لہ بعد المبعث الطیب والطاہر وفاطمۃ علیہا السلام و روی ایضاً انّہ لم یولد لہ بعد المبعث الّا فاطمۃ علیہا السلام (اصول کافی صلکا) کہ حضرت سے قبل بعثت قاسم اور رقیہؓ اور امّ کلثوم پیدا ہوئیں اور بعثت کے بعد طیب اور طاہر اور فاطمہ پیدا ہوئے اور ایک روایت یہ بھی ہے کہ بعد بعثت صرف فاطمہؓ پیدا ہوئی۔

## اس کا جواب

مبلّغِ اعظم نے اس کا جواب بھی تحقیقِ عمیق سے دیا کہ حضور یہ نہ آیت محکم ہے نہ حدیث متواتر بلکہ یہ حدیثِ معصوم بھی نہیں۔ یہ تو تاریخ کا باب ہے جس میں تاریخی روایات بلا تحقیق نقل ہیں۔ چنانچہ اس باب کی پہلی روایت ہے کہ حضرت رسولِ خداؐ کی ولادت ۱۲ ربیع الاوّل کو ہوئی حالانکہ شیعہ کی صحیح روایت یہ ہے کہ سترہ ربیع الاوّل کو ہوئی پھر یہ "رُوِیَ" کے ماتحت نہیں یہ صیغۂ تعریض ہے۔

یہ روایات مجہول السند ہیں۔ مبلّغ اعظم نے فرمایا کہ مولوی صاحب کوئی صحیح روایت پیش کرو مجہول روایات پیش نہ کرو۔ چنانچہ اس باب میں معصوم کی حدیث یہ ہے کہ فاطمہؓ کا نور خدا نے پیدا کیا۔ دیکھو اس باب کی حدیث سوم از امام جعفر الصادق علیہ السلام ثم خلق محمداً وعلیاً وفاطمۃ کہ اللہ نے عالمِ نور میں سب سے پہلے محمد، علی اور فاطمہ علیہم السلام کو پیدا کیا۔ دیکھو اس باب کی حدیث پنجم از

امام محمد تقی علیہ السلام اور ان ابواب میں باب مولد الزہرا فاطمہ علیہا السلام کے علاوہ کسی لڑکی کا باب مولد نہیں۔ اور اس باب مولد فاطمہ میں معصوم سے یہ روایت ہے ان فاطمۃ صدیقۃ شہیدۃ و ان بنات الانبیاء لا یطمثن کہ امام رضا علیہ السلام نے فرمایا کہ تحقیق فاطمہ صدیقہ ہے شہیدہ اور تحقیق انبیاء کی بیٹیاں حیض و نفاس سے پاک ہوتی ہیں۔

حضور یہ ہے حدیث معصوم کہ انبیاء کی بیٹیاں طاہر اور بتول ہوتی ہیں۔ اور سوائے فاطمہ کے کوئی بتول نہیں۔ رقیہ، زینب و کلثوم کو یا بتول ثابت کردیا" ان بنات الانبیاء لم یطمثن" کا جواب دو اور مجہول السند تاریخی روایات پیش نہ کرو۔ قولِ خدا، قولِ رسولؐ، قولِ معصوم پیش کرو۔

# پانچ سَو روپیہ کا انعام

مبلغ اعظم نے فرمایا ہماری کتب اربعہ سے بقول معصومین علیہم السلام ایک حدیث پیش کرو جس میں چار بیٹیاں رسولؐ کی حقیقی ہوں، پانچ سو روپیہ انعام لو۔ معصوم کی قسم مرزائی مبلغ ایک صحیح حدیث بھی معصوم کی پیش نہ کرسکا۔

# مرزائی مبلّغ کا حیات القلوب سے

## استدلال اور اس کا جواب

اس کے بعد مرزائی مبلغ نے حیات القلوب کا نام لیا کہ اس میں بھی چار لڑکیوں کی روایت موجود ہے۔

مبلغ اعظم نے فرمایا۔ حضور وہ فارسی کتاب مُلّا مجلسی علیہ الرحمۃ نے لکھی۔ اس میں صحیح روایات نقل کرنے کا التزام یا انتظام نہیں کیا گیا صرف اس میں جمع روایات صحیح ضعیف اس میں سب کچھ موجود ہے اور وہ کتب اربعہ میں داخل شامل نہیں ہے۔

دوم :- وہ روایت قرب الاسناد سے بروایت معتبر لکھی ہے ۔ میرا مطالبہ سند صحیح روایت کا ہے ۔ چلو آپ حیات القلوب سے ہی بسند صحیح پیش کر دو ۔ بس پھر کیا تھا مرزائی حیران کہ حیات القلوب میں بھی بسند صحیح کوئی روایت موجود نہیں ۔ مرزائی مبلغ کھسیانی بلی کھمبا نوچے کے طور پر کہہ رہا تھا ۔ تمہاری کتاب ہے تمہاری کتاب ہے ۔

مبلغ اعظم نے فرمایا مولوی صاحب قرآن مجید تو اللہ کی کتاب ہے مگر اس میں فرعون ، شداد ، نمرود ، ابوجہل ، ابولہب حتیٰ کہ شیطان کے اقوال بھی بطور نقل موجود ہیں۔ "قال فرعون انا ربکم الاعلیٰ" آیت ہے مگر قول فرعون کی نقل ہے ۔

قال الذین کفروا لا تسمعوا لھٰذا القرآن آیت ہے مگر قول کفار ہے لہذا نقل تو ہر چیز کی ہوتی ہے ۔ دیکھنا پڑتا ہے کس کا قول ہے کس سند سے نقل ہے چنانچہ مرزائی کتب میں مرزا صاحب کے مخالفین کے اقوال بھی موجود رہتے ہیں ۔

سوم :- یہ روایت بسند معتبر ہے صحیح نہیں اس کا راوی سُنی ہے ۔ دیکھو اس کا راوی قرب الاسناد میں مسعدہ بن صدقہ ہے جو سُنی ہے ، عامی ہے بقول علامہ مجلسی وجیزہ میں ضعیف ہے سُنی کی روایت زیادہ سے زیادہ معتبر اور مؤثق ہو سکتی ہے مگر صحیح نہیں ۔ ضعیف روایات پر عمل تو ہو سکتا ہے اعتقاد نہیں ۔

مُبلّغِ اعظم نے فرمایا یہ روایت حیات القلوب کی جس کو تمام مخالف مناظر لئے پھرتے ہیں جس کا راوی ضعیف ہے سُنی ہے ۔ بڑی فاضل جزائری نے اس کو ضعیف ، کہا ۔

علامہ مجلسی نے وجیزہ میں ضعیف لکھا اور سُنی تو سب نے لکھا ۔ دیکھو رجال مامقانی ص۲۱۲ ، لہذا یہ چار بیٹیاں ایک عقیدہ ہے جس کے لئے یقین ایمان کی ضرورت ہے ۔ ظنی باتوں پر کیسے ایمان لایا جائے ۔ لوگ اس مسئلہ کو صرف جان چھڑانے کے لئے شروع کر دیتے ہیں تا کہ صرف تعداد کی بحث ہوتی رہے ۔ غلط سلط مؤول روایات پیش ہوتی رہیں ۔ وقت کٹ جائے ۔ شیعہ سے مناظرہ شمار ہو جائے خواہ کوئی مطلب نکلے یا نہ نکلے ۔ مرزائی مرزا صاحب کی نبوت ثابت نہیں کر سکتے ۔

برادرانِ اسلام ! اپنے خلفاء کی خلافت ثابت نہیں کر سکتے نہ قرآن سے نہ حدیث سے نہ اجماع سے کیونکہ حضرت علیؑ اس اجماع میں داخل اور شامل نہ تھے ۔

صرف بنات کا مسئلہ وقت نبھانے کے لئے ہوتا ہے۔
چہارم: مبلغ اعظم نے فرمایا حضور یہ روایات بقول صاحب حیات القلوب علماء اور عامہ کے اعتقاد کے مخالف ہے۔ اعتقاد ہوتا ہے متواترات پر یہ خبر واحد ضعیف اور ناقابل یقین ہے۔
جناب سیدہ کا بنت رسول ہونا باخبار متواترہ ثابت ہے اس کا منکر ضروریات دین کا منکر ہے ضروریات دین کا منکر کافر ہے۔ ہمیں جناب فاطمہ کے بنت رسول ہونے میں شک کر کے دکھلائیے یا ان کے بنت ہونے کے ثبوت پر کوئی جرح کر کے دکھلائیے۔
الغرض: مبلغ اعظم نے فرمایا اس مسئلہ میں جناب فاطمہ کا اکلوتی بیٹی نہ ہونا باخبار متواترہ ثابت کرو۔ مگر مرزائی کوئی صحیح روائیت پیش نہ کر سکا۔ صرف حاطب لیل کی طرح رطب ویابس میں ہاتھ مارتا رہا مگر مرزائیوں کو تو یہ بھی غنیمت ہے۔ کیونکہ جیسی نبوت ویسے دلائل، جیسے دلائل ویسے مبلغ اور مناظر گھر میں کوئی مقبوضہ چیز ہو تو پیش کریں۔

# مسئلہ تحقیق اہلبیت اور آل میں مرزائی مبلّغ کی

## بے علمیاں اور بے اصولیاں

حضرات جب مرزائی مبلغ مولوی احمد علی اور اس کے ساتھی عابد زرگر مسئلہ تعدد بنات الرسول میں نہ کوئی آیت محکم پیش کر سکے نہ حدیث متواتر بلکہ نہ حدیث صحیح اور اُن کے رطب ویابس کے خس و خاشاک تحقیق کی تیز ہوا میں ھباءً منثورہ ہو گئے تو موضوع کو چھوڑ کر ہر طرف ہاتھ پاؤں مارنے شروع کر دیئے۔ چنانچہ مبلغ اعظم نے جب جناب سیدہ کا شمول بآیت تطہیر اور بآیت مباہلہ کو پڑھا تو مرزائی مبلغ نے ازواج النبی کو اہلبیت میں داخل کرنا شروع کر دیا اور کہنے لگا کہ آیت مباہلہ میں لفظ "نساءنا" آیا ہے اور اس کے معنی عورت کے ہیں۔ لہٰذا بیویاں بھی اہلبیت میں شامل ہیں اور مباہلہ میں گئی ہیں۔

# الجواب

مبلغ اعظم نے فرمایا حضور یہ آپ کی معقول اور منقول سے بے علمی کا نتیجہ ہے معقول سے یہ کہ آپ کو یہ معلوم ہی نہیں کہ جب لفظ نساء ابناء کے ساتھ آئے تو اس کے معنی بیوی کے نہیں بلکہ بیٹی کے ہوتے ہیں۔ جیسے قرآن کریم میں ہے۔

یذبحون ابناکم ویستحیون نساءکم پ بقرآیت ۴۹

کہ فرعونی لوگ اے بنی اسرائیل تمہارے بیٹوں کو ذبح کرتے تھے اور بیٹیوں کو زندہ رکھتے تھے۔ دیکھو یہاں نساء بمقابلہ ابناء بمعنی بیٹی ہے۔ سورۂ قصص پ۲۰ آیت ۴ میں یذبح ابناءھم ویستحی نساءھم۔

لھذا ندع ابناءنا و ابناءکم ونساءنا ونساکم سے بیٹے اور بیٹیاں مراد ہیں۔ منقول سے اس لئے کہ حدیث کے خلاف تو جمہ ہے حدیث میں صاف مصرح عبارت ہے۔

عن سعد بن ابی وقاص قال لما نزلت ھذہ الآیۃ ندع ابناءنا و ابناءکم دعا رسول اللہ وعلیا وفاطمۃ وحسنا وحسینا فقال اللھم ھولاء اھل بیتی

رواہ مسلم مشکوۃ ص ۵۶۸

سعد بن ابی وقاص سے روایت ہے کہ جب یہ آیت مباہلہ "ندع ابناءنا وابناءکم" نازل ہوئی تو رسول اللہ نے حضرت علیؑ اور حضرت فاطمۃ الزہراؑ حسنؑ اور حسین علیہم السلام کو بلایا اور فرمایا اے اللہ! تو گواہ رہ یہ ہیں میرے اہل بیت۔

مبلغ اعظم نے فرمایا کیوں مولوی صاحب یہ صحاح ستہ کی مستند کتاب صحیح مسلم میں ہے یا نہیں۔ رسول خدا نے تو مباہلہ میں ان ہستیوں کو بلایا دوسروں کو کس نے بلایا اگر دوسروں کو بلایا کس حکم اور کس لفظ سے، حکم تو حضور کو تھا "قل" کہ کہہ دے یا رسول اللہ کہ بلائیں ہم اپنے بیٹوں کو تم اپنے بیٹوں کو فرمایئے حضور "متکلم مع الغیر" تھے۔ نصرانی بشپ پادری مخاطب تھے۔ اغیار کس زمرہ

میں شامل ہے۔ حسنینؑ ابناء میں فاطمہؑ نساء میں آگئیں۔ علیؑ نفس رسولؐ ہو کر آگیا اور حضورؐ نے اللہ کو گواہ کر کے " ھولا اھل بیتی " فرما دیا۔ آپ مباہلہ میں ازواج کو کس دلیل سے شامل کر رہے ہیں کس آیت سے یہ ہے تمہارا علم کہ ابناء اور نساء بھی نہ سمجھے نفس رسول کا مفہوم بھی سمجھ میں نہ آیا۔

دوسری آیت تطہیر جب مبلغ اعظم نے پڑھی تو مرزائی مبلغ نے کہا یہ آیت ازواج النبی کے حق میں ہے سیاق و سباق دیکھو۔

مبلغ اعظم نے فی البدیہہ فرمایا۔ حضور سیاق اور سباق آگے پیچھے تو مونث کے صیغے ضرور ہیں اور درمیان میں " انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت و یطھرکم تطھیراً میں عنکم بھی مذکر ہے۔ اور یطھرکم بھی مذکر ہے۔ آپ مذکر کو مونث کیسے بنا رہے ہیں اگر " اھل " کی وجہ سے مذکر آیا ہے تو آگے پھر کیوں " واذکرن ما یتلی فی بیوتکن " شروع ہو گیا ہے فرمایئے انما یرید اللہ سے پہلے " ط " مطلق کی علامت نہیں تو سمجھ نہ آیا کہ جملہ معترضہ ہے۔ جس کا سیاق اور سباق سے ظاہری تعلق نہیں ہوتا۔

مبلغ اعظم نے بطور ظرافت فرمایا حضور اگر کوئی مرد دستار بستہ عورتوں میں چل پھر رہا ہو تو آپ ان کو دستار کی علامت سے مرد سمجھیں گے یا عورتوں کے آگے پیچھے چلنے کی وجہ سے اس کو بھی عورت ہی شمار فرمائیں گے۔

اس کے بعد آپ نے فرمایا حضور تفسیر بالرائے کرنے کی کیا ضرورت ہے۔ کوئی آیت یا حضور پرنور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث بسند صحیح پیش فرمایئے جس میں لکھا ہو کہ یہ آیت میری ازواج کے متعلق نازل ہوئی۔ اس کے بعد آپ نے مشکوٰۃ شریف ص ۵۶۸ اور ترمذی شریف ص ۶۲۶ اور صحیح مسلم ص ۲۸۲ سے حضرت عائشہ کی زبانی یہ حدیث پڑھی۔

عن عائشۃ قالت خرج النبی صلی اللہ علیہ وسلم غداۃ و علیہ مرط مرحل من شعر اسود فجاء الحسن بن علی فادخلہ ثم جاء الحسین فدخل معہ ثم جاءت فاطمۃ فادخلھا ثم جاء علی

فادخله ثمّ قالَ اِنّمَا یرید اللہ لیذ ھب عنکم الرّجس اھل البیت و یطھّرکم تطھیراً ۔

کہ حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ حضورؐ میرے گھر سے نکلے تو آپ کے اوپر سیاہ بالوں کی چادر تھی ۔ پس حسن بن علیؑ آئے تو حضورؐ نے ان کو اس چادر میں داخل فرمایا پھر حسینؑ علیہ السّلام آئے وہ بھی اس میں داخل ہو گئے اور جناب فاطمہؑ آئیں ان کو بھی داخل فرمایا ۔ سب کے بعد حضرت علیؑ آئے ان کو بھی داخل کیا ۔ اس کے بعد حضورؐ نے یہ آیت تلاوت فرمائی ۔

انّما یرید اللہ لیذ ھب عنکم الرّجس اھل البیت ویطھر کم تطھیراً ۔

مبلّغ اعظم نے فرمایا حضورؐ یہ ہے ازواج کا اپنا بیان کہ وہ اہل بیت اطہارؑ کے حق میں آیۂ تطہیر اُتری ہم نہیں یہ پنجتن پاک ہیں ۔

# بی بی اُمّ سلمہؓ کا بیان

عن عمر بن ابی سلمۃ ربیب النبی صلی اللہ علیہ و سلم قال لما نزلت ھذہ الآیۃ علی النّبی صلی اللہ علیہ وسلم ۔ انّما یرید اللہ لیذ ھب عنکم الرجس اھل البیت و یطھرکم تطھیرا فی بیت امّ سلمۃ فدعا فاطمۃ وحسنًا وحسینًا فجلّلھم بکساء وعلیٌ خلف ظھرہ فجلّلہ بکساء ثمّ قال اللّھم ھؤلاء اھل بیتی فاذھب عنھم الرجس وطھرھم تطھیراً قالت امّ سلمۃ و انا معھم یا نبی اللہ قال انتِ علیٰ مکانِک و انت علیٰ خیر ۔

(ترمذی شریف ص۵۳۰ کتاب التفسیر سورہ الاحزاب)

عمر بن ابی سلمہ ربیب النبیؐ سے روایت ہے کہ آیت تطہیر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلّم پہ نازل ہوئی ۔ انّما یرید اللہ لیذھب عنکم الرّجس ۔ تو بی بی اُمّ سلمہ کے گھر میں تھے ۔ پس آپؐ نے بی بی فاطمہؑ ، حسنؑ ، حسینؑ کو بلایا اور

ان کو اپنی چادر میں چھپا یا اور حضرت علیؓ حضورؐ کی پشت کے پیچھے کھڑے ہوئے حضرت نے ان کو بھی اپنی چادر اوڑھا دی۔ پھر کہا اے اللہ یہ میرے اہل بیت خاص ہیں ان سے رجس کو دور رکھیو اور ان کی تطہیر کو ایسا ثابت کیجیو جیسا ثابت کرنے کا حق ہے۔ اس وقت بی بی ام سلمہ نے عرض کیا۔" انا معھم یارسول اللّٰہ" کیا میں ان کے ساتھ شامل ہوں یارسول اللہ۔ حضورؐ نے فرمایا نہیں تیرا اپنا مقام ہے یعنی تیرا انجام بخیر ہوگا۔ یہ حضورؐ کی تعریض ہے۔ بعض ازواج پر جن کے انجام بخیر پر بھی شک ہے۔

مبلّغ اعظم نے فرمایا، حضور! یہ ہیں ان بیبیوں کے اپنے بیان کتب حدیث بلکہ کتب صحاح ستہ ہیں، جس کو یہ مولوی صاحب اپنے قیاس وہم گمان غلط بیان تفسیر بالرائے اور اٹکل پچو سے داخل آیت تطہیر کرنا چاہتے ہیں۔ نہ قرآن کا اسلوب بیان سمجھتے ہیں نہ آیات کا نشان سمجھتے ہیں نہ جملہ معترضہ کا مفہوم سمجھتے ہیں۔ مرزائیوں کا مقولہ کوئی مانے یا نہ مانے ہم تو بولے جائیں گے۔ یعنی جو قرآن اور حدیث کو مان جائے وہ مرزائی کیسا؟

# مرزائی مبلّغ کا غیر عالمانہ اعتراض

## اور

# مُبلّغِ اعظم کا عالمانہ جواب

مرزائی مبلّغ مولوی احمد علی نے جو جعلی سید بھی بنتا ہے اور اپنی سیادت کا ثبوت پیش نہ کر سکا اور کشتی آلِ محمدؐ سے بھی مثل پسرِ نوحؑ اتر چکا ہے، انہ لیس من اھلک کا مصداق بن چکا ہے جس کی ضمیر آلِ محمدؐ کی محبت سے مردہ ہو چکی ہے نئے نبی کی محبت میں محمدؐ و آلِ محمدؐ کو بھول چکا ہے۔ ان کے فضائل خصائل شمائل اور ان کی امامت صداقت کے دلائل اس کے مردہ دل کو اب اپیل نہیں کرتے۔ سادات کے لئے باعث ننگ و عار بن چکا ہے۔ کیونکہ محمد رسول اللہ کے شمس عالم تاب اور علیؑ جیسے ماہتاب روشن اور امامت کے بارہ قمروں کے نور سے نکل کر ضلالت کے ظلمات میں گر چکا ہے، باطل کے خیالات کا حامی اور قرآن و حدیث کے بجائے بحر توہمات میں غرقاب ہو چکا ہے

جن کی اولاد بننے کا دعویٰ کرتا ہے ان کو چھوڑ کر غیروں کو اپنا چکا ہے سچ ہے:- ع
سید آنست کہ بر مذہب اسد اللہ باشد

الولد سر لابیہ مشہور ہے - اپنی قساوت شقاوت جہالت کی وجہ سے آیات اور حدیث سے گھبرا کر یہ جاہلانہ اعتراض کیا کہ:-

انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس کو اگر حسنینؑ اور فاطمہؑ اور علیؑ کے متعلق کہو گے تو تمہیں ان کے اندر گند ماننا پڑے گا - کیونکہ گند نکالنے کا ارادہ ہے ازواج النبی میں تو گند موجود تھا کیونکہ وہ کافروں منافقوں کے گھروں سے آئی تھیں -

# مبلغ اعظم کا عالمانہ جواب

مبلغ اعظم نے فرمایا - حضرات سامعین یہ ہے اس جاہل کا علم اور ایمان ادب اور عرفان کہ معاذ اللہ خاکم بدہن ازواج النبی میں گند ثابت کرنے لگا اور آیت کا ترجمہ بھی غلط کرنے لگا اور آلِ طیب و طاہر پر بھی گند کے اخراج کا الزام دھرنے لگا -

ہم نہ معاذ اللہ ازواج النبی میں گند مانتے ہیں نہ آلِ محمدؐ سے گند نکالنے کا دعوے کرتے ہیں نہ آیت ہذا کا ترجمہ گند کرتے ہیں نہ پاکوں کی طرف اسکو منسوب کرتے ہیں -

# حقائق آیۂ تطہیر

انما یرید اللہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت ویطھرکم تطھیراً (پ۲۲ احزاب) - آپ نے جواباً فرمایا ان حقائق کا سمجھنا آپ کی جماعت کا کام نہیں ہے "انما" کلمہ حصر ہے اپنے مدخول کا تحقیق اور اثبات اور اپنے غیر مدخول کی نفی چاہتا ہے - لہٰذا یہ اذھاب رجس اور اثبات تطہیر صرف ان کے لئے ہے جو اس میں داخل اور شامل ہیں نہ غیر کے لئے -

ارادہ سے مراد ارادہ مجردہ نہیں بلکہ وہ ارادہ ہے جس کے بعد فوراً تطہیر کا تحقق اور ثبوت موجود ہو جائے -

انما امرہٗ اذا اراد شیئاً ان یقول لہ کن فیکون - کہ عالم امر میں وہ جب کوئی ارادہ کرتا ہے تو وہ چیز فوراً ثابت ہوجاتی ہے ورنہ ارادہ عام اور مجرد ہر شخص کے لئے ہے کہ وہ پاک ہوجائے - یہ وہ ارادہ کہ جس کے ساتھ بلافصل و انفعال صرف ارادۂ ازلی سے یہ ہستیاں رجس سے دور رہیں گی اور تطہیر کا اعلان اور تطہیر کا تاج کرامت ان کے سر پر ہمیشہ رہے گا - کوئی ہزار کوشش کرے ان میں سے رجس ثابت نہ کر سکے گا - رجس سے مراد شیطانی اعمال ہیں - انما الخمر والمیسر والانصاب والازلام رجس من عمل الشیطان (المائدہ - پ۷) سکر شراب، جوا، گھڑے ہوئے بت تیروں سے تقسیم سب رجس اور شیطانی ہیں "من" بیانیہ ہے یعنی شیطان کا ان پر تسلط نہ ہوگا - چنانچہ حدیث میں آتا ہے کہ حضرت عیسٰی اور مریم شیطانی نزغہ سے پاک ہیں - کیونکہ فطری اور پیدائشی پاک ہیں -

چنانچہ یا مریم ان اللہ اصطفاک وطھرک اور یا عیسٰی انی متوفیک و رافعک الی و مطھرک الخ (آلِ عمران)

لہٰذا ان کو یہ تطہیر حاصل ہوئی مگر محمدؐ و آلِ محمدؐ کی تطہیر کاملہ اور تامہ ہے -

یطھرکم تطھیرا کا مفعول مطلق بتلا رہا ہے کہ اگرچہ وہ بھی معصوم و مطہر پاک ہیں مگر یہاں اکمال اور اتمام کی حد ہے -

مبلغِ اعظم نے فرمایا - مرزائیوں کا یہ کہنا حضرت عیسٰی اور جناب مریم پہ بہتان لگا تو اس سے پاک ہوئے غلط ہے - جناب مریم قبل پیدائش عیسٰی بھی پاک و مطہر تھیں اور یہ آیت قبل پیدائش بی بی " انی نذرت لک ما فی بطنی محررا - وقت سے پہلے پاک اور حضرت عیسٰی انی لاھب لک غلاما زکیا کا اعلان قبل ولادت سے پاک ثابت کرتا ہے - یعنی یہ وہ ہستیاں ہیں جو قبل پیدائش پاک ہیں -

مبلغِ اعظم نے فرمایا - گند نکالنے کے معنی تو تب ہوتے جب اخراج ہوتا " اخرج عنکم الرجس" ہوتا کہ رجس کو نکالنا، یہاں لفظ " اذھاب" ہے جس کے معنی لے جانے کے ہیں - اور عن للبعد والتجاوز ہوتا ہے یعنی دوری کے لئے ہے تو مطلب یہ کہ اللہ کا ارادہ تم سے دور ہی دور رکھنے کا ہے - لو حضرات! اللہ رجس کو قریب نہیں آنے دیتا یہ نکال رہے ہیں - یہ ہے اس مبلغِ احمدیت

کے علم کا حال۔ ع سچ ہے :-

"دیگ سے دانہ کافی ہوتا ہے"

ویطہرکم تطہیرا - باب تفعیل سے ہے باب تفعیل یا ایجادِ فعل کے لئے ہوتا ہے جیسے قطعتہٗ فانقطع میں نے اس کو قطع کیا یعنی میرے کاٹنے سے قطع پیدا ہوئی پہلے نہ تھی۔

اور کبھی اوقات نسبت فعل کے لئے ہوتا ہے جیسے کبّرہٗ تکبیرا اللہ کی کبریائی کا اعلان کرے۔ اللہ اکبر کہے۔ نہ اللہ کو بڑا کرے۔ معاذاللہ و یطہرکم تطہیرا - باب تفعیل کا مصدر ہے تطہیر نسبت فعل کے لئے ہے یعنی اللہ تمہاری طہارت کا اعلان کرے گا - تمہاری طرف پاک چیزوں کو منسوب کرے گا - معجزات آیات ، دلائل اور براہین سے تمہاری ایسی تطہیر ثابت کرے گا کہ کوئی مرزائی، عیسائی خارجی ، وہابی تمہاری طرف رجس کو منسوب نہ کر سکے گا - حتیٰ کہ مرزا قادیان نے اگرچہ یہ کہا ہے کہ :- ع

صد حسین است در گریبانم

اور یہ بھی کہا ما بقی حسینھم من ظلم یزید ( مقدمہ خطبہ الہامیہ )

لیکن یہ لکھنے کے بعد کہنا پڑا کہ حسینؓ وہ ہے جس کو خدا نے اپنے دستِ قدرت سے پاک کیا ۔ مگر مرزائیوں کی بلا جانے کہ" یطہرکم تطہیرا" کے کیا معنی ہیں - عالمِ نور میں ان کی پیدائش کیسی ہے اور اعلانِ تطہیر سے کن پاک چیزوں کا اعلان اور اثبات مطلوب ہے ۔ سچ ہے !-

اللھم یامن خص محمداً و آلہ بالکرامۃ وحبا ھم بالرسالۃ وخصھم بالوسیلۃ وجعلھم ورثۃ الانبیاء و ختم بھم الاوصیاء والائمۃ وعلمھم علم ماکان وما بقی و جعل افئدۃ الناس تھوی الیھم ۔ ( صحیفہ سجادیہ )

ترجمہ :- اے اللہ تو نے محمد و آلِ محمد کو بزرگی کے ساتھ خاص کیا اور ان کے گھر میں رسالت بلا عوض رکھی اور ان کو مقام وسیلہ اور اپنے قرب اور مقامِ محمود سے خاص کیا اور انبیاء کے وارث بنایا اور ان کے ساتھ آئمہ اور اوصیاء کو ختم

کر دیا۔ یعنی ان کے سوا نہ کوئی وصی ہو سکتا ہے نہ امام۔ اور ان کو علم ماکان و مایکون دیا۔ اور مومنوں کے دلوں کو ان کی طرف جھکایا کہ ان کی محبت اور مودّت کر کے جنت میں جائیں اَللّٰھُمَّ صلّ علیٰ محمّدٍ و آلِ محمّدٍ۔

ربّ صلّ علیٰ اطائب اھل بیتہ الذین اخترتھم لامرك و جعلتھم خزنۃ علمك وحفظۃ دینك وخلفائك فی ارضك وحججك علی عبادك وطھرتھم من الرجس والدنس تطھیراً بارادتك و جعلتھم الوسیلۃ الیك والمسلك الیٰ جنّتك (صحیفہ سجادیہ)۔

اے اللہ درود و سلام بھیج اوپر ان ہستیوں کے جن کو تو نے ہر عیب اور نقصان سے پاک کیا اور اپنے امر کے لیے خود چن لیا اپنے علم کے خزینے بنایا اور اپنے دین کا محافظ کیا اور اپنی زمین پر خلیفہ بنایا ان کو وسیلہ اور مسلک بنایا اپنی جنت تک۔

یعنی جنت میں وہی جائے گا جس کا وہ وسیلہ ہوں گے اور ان کے مذہب اور مسلک پر چلے گا۔ یہ کہ اپنے آپ کو سیّد کہلا کے مرزائی ہو۔ جو اپنے جدِ پاک محمدؐ و آلِ محمدؐ کو چھوڑ کر مرزا کے پیچھے ہو۔

بھڑ جائے پیٹ تیرا بُرا ہو تُو نے کتنے لوگوں کے ایمان ضائع کر دیئے کتنے مسافر آب کے بجائے سراب میں داخل ہو گئے۔ یحسبہ الظمان ماءً جس کو پیاسے پانی سمجھے مگر وہ سراب دھوکا کے آب کی ریگ تپاں میں جا کر۔۔۔۔۔۔۔۔ بغیر آبِ حیات ایمانی کے پیاسے مر گئے۔ ایمان کے قطرۂ آب نے ان کو سیراب نہ کیا۔ ہائے چشمۂ کوثر سے اُنھوں نے پانی نہ پیا۔ لن یتفرقا حتّٰی یردا علی الحوض (مشکوٰۃ شریف) باب مناقب اہل بیت یعنی قرآن پاک اور اہل بیت حوضِ کوثر تک متفرق اور جُدا نہ ہوں گے۔ یعنی حوضِ کوثر تک نہ قرآن کی بجائے کوئی کتاب آئے گی نہ آلِ محمدؐ کے سوا کوئی اور امام ہوگا۔ یعنی بابی اور بہائی بھی جھوٹے ہیں جو کہتے ہیں کہ قرآن منسوخ ہو گیا اور مرزائی بھی جھوٹے ہیں جو کہتے ہیں مہدی ہادی اہل بیت کی بجائے اُمت سے آگیا یعنی مُغل مرزے امام اور نبی بن گئے جن کا آلِ محمدؐ سے دُور کا بھی تعلق نہیں۔ یہ ہیں پاک و پاکیزہ چیزیں جن کا تاج ابد تک آلِ محمدؐ کے سر رہے گا۔

اگر گیتی سراسر باد گیرد ۔۔۔ چراغ مقبلاں ہرگز نمیرد

# تحقیق لفظ اہلبیت

انّما یُرید اللہ لیذ ھب عنکم الرّجس اھل البیت و یطھّرکم تطھیراً ۔ (پ۲۲)

مبلّغ اعظم نے فرمایا حضرات ! اس پہ اُمّتِ محمدیّہ کا اتفاق ہے کہ آیۂ تطہیر میں جو لفظ اہل بیت آیا ہے اس سے مراد اہل نبوّت اور رسالت ہیں ۔ کسی اور کے گھر یا اہل کا ذکر نہیں نہ مرزائیوں کا نہ بابیوں اور بہائیوں کا نہ ہمارے اسلامی بھائیوں کا نہ اس اہلبیت میں صحابہ کرام کے شمول کا کوئی مدعی ہے ۔ ہاں البتہ ازواج النبی کے داخل و شامل ہونے کے بعض صحابہ اور تابعین قائل ہوئے مگر ان کا دعویٰ قرآن اور حدیث سے ثابت نہیں ۔ کیونکہ "البیت" معرّف باللاّم ہے اور الف لام برائے جنس یا استغراق نہیں بلکہ برائے عہد ہے ۔

اور معہود جب تک اللہ و رسُول نہ بتلا دیں کون جان سکتا ہے ۔ لہٰذا ہمارا دعویٰ ہے کہ کوئی حدیث ازواج کے شمول میں وارد نہیں بلکہ بعض حدیثوں میں بی بی امّ سلمہ کو حضورؐ نے آیۂ تطہیر کے نزول پر اہل بیت میں شمول سے منع فرمایا ۔ چنانچہ تفسیر ابن کثیر ص۴۸۴ جلد سوم میں ہے حضرت نے بی بی اُمّ سلمہ سے فرمایا قُومی تنحی عن اھل بیتی اُٹھ کر میرے اہل بیت سے علیحدہ ہو جاؤ ۔

## بقول رسُولؐ خدا

# اہل بیت اور ازواج کا فرق

عن ام سلمۃ رضی اللہ عنہا قالت انّ ھذہ الآیۃ نزلت فی بیتی انّما یُرید اللہ لیذ ھب عنکم الرجس قالت و انا جالسۃ علی باب البیت فقلت یا رسول اللہ الست من اھل البیت فقال صلی اللہ علیہ و آلہ

وسلم انك علی خیر انت من ازواج النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔
(تفسیر ابن کثیر جلد سوم ص۴۸۵)

ترجمہ:۔ بی بی ام سلمہ سے روایت ہے یہ آیت اس وقت نازل ہوئی جبکہ حضور پرنور میرے گھر میں تشریف فرما تھے اور میں دروازہ پر بیٹھی ہوئی تھی تو میں نے عرض کیا کہ کیا میں اس اہل بیت سے نہیں ہوں۔ فرمایا تیرا انجام بخیر ہے۔ تو ازواج النبی یعنی رسولؐ کی بیویوں سے ہے۔

لیجئے! حضور رسالت مآبؐ کی زبانی فیصلہ اور فرق ہوگیا کہ ازواج اور ہیں اور اہل بیت اور ہیں۔

مبلغ اعظم نے فرمایا کہ حدیث کی کتابوں میں باب مناقب اہل بیت میں کسی بیوی کا ذکر نہیں ہے بلکہ ان کا باب علیحدہ ہے۔ اگر کوئی عالم صحاح ستہ کے اندر اہلبیت کے مناقب میں کسی بیوی یا دیگر بیٹی کا ذکر دکھلادے تو قابل انعام ہے۔

# اہل البیت کی تحقیق

مرزائی مبلغ نے موضوع سے منہ پھیرتے ہوئے اہل بیت میں بیویوں کے داخل یا نہ داخل ہونے کا مسئلہ خواہ مخواہ چھیڑ دیا۔ حالانکہ بیٹیاں کجا اور بیویاں کجا۔ اصل بات یہ تھی کہ مبلغ اعظم سے بات کرکے نام پیدا کرنے کا متمنی تو تھا لیکن اصول وقواعد علم وموضوع میں رہ کر بات کرہی نہیں سکتا تھا۔ لہٰذا الغریق یتثبت بالحشیش۔ کہ ڈوبتے کو تنکے کا سہارا۔ ہر طرف پاؤں مارتا رہا۔ آپ دیکھو کہ بنات سے ازواج تک ازواج سے ختم نبوت پر حملہ کرکے ختم ہوگیا اور ڈسکہ تک مردہ باد کے نعرے لگے مگر ع اذا فاتك الحیاء فافعل ما شئت

ع شرم چہ کتی است کہ پیش مرداں آید

مگر کیا کریں مدعیان کذب وافترا کا اس کے بغیر گذارہ بھی نہیں ہوسکتا۔ صدق وصحیح کہاں سے لائیں بنیاد ہی کذب وافترا پر ہے۔ کل اناء یترشح بما فیہ۔

مبلغ اعظم نے فرمایا کہ میں نے مرزائی مناظروں کو اکثر دیکھا ہے کہ وہ مناظرہ

میں شاعرانہ چالوں، حیلوں، بہانوں، جھوٹوں، فریبوں، غلط بیانیوں، حوالوں میں قطع و برید سے پرہیز نہیں کرتے۔ حوالہ دینے میں قوی و ضعیف صحیح و سقیم کا فرق نہیں کرتے۔ کیونکہ ایسا کئے بغیر ان کا گزارہ بھی نہیں چلتا۔ کیونکہ وہ ایسی چیز کے مدعی ہیں جس کی قرآن و حدیث میں کوئی گنجائش نہیں اور کوئی مقام نہیں اور دین میں اس کی کوئی ضرورت نہیں ہے اور اس کا کوئی وجود اور ثبوت نہیں۔

# مرزائی مبلّغ کی دلیل

## برائے

# شمولِ ازواج باھلِ بیت

مرزائی مبلّغ مولوی احمد علی نے پرانا آموختہ دُہرایا کہ اہل بیت سے مُراد ازواج ہیں انّما یرید اللّٰہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت ویطھرکم تطھیراً میں سیاق و سباق میں ازواج کا ذکر ہے۔ اور "اتعجبین من امر اللّٰہ رحمۃ اللّٰہ وبرکاتہ علیکم اھل البیت" میں اتعجبین میں صیغہ واحد مؤنث حاضر ہے۔ بی بی سارہ کو خطاب ہے۔ لہٰذا اہل البیت سے مراد زوجہ ہے اولاد نہیں۔

# جوابِ مبلّغ اعظم

حضرات! خدا کو حاضر و ناظر اور شاھد کر کے کہتا ہوں کہ مبلّغ اعظم نے اپنی عادت کے مطابق روانی اور ادائیگی سے اس کے جواب میں دلائل کی بارش کر دی۔ فرمایا حضرت انّما یرید اللّٰہ لیذھب عنکم الرجس اھل البیت کا ترجمہ خود قرآن اور حدیث میں موجود ہے۔

اور قرآن مجید میں وانذر عشیرتک الاقربین سے حضورؐ کے خاندان کے اقرب افراد مُراد ہیں۔ چنانچہ حدیث میں ہے کہ اس آیت کے نزول پر حضورؐ نے حضرت فاطمہؑ کو خصوصیت سے خطاب کیا۔ دیکھو بخاری شریف، کتاب التفسیر ص۷۲۳ اور قرآن شریف میں

"واعلموا انّما غنمتم من شیئٍ فانّ للّٰہ خمسہٗ و للرّسول ولذی القربیٰ" موجود ہے کہ خمس خاندانِ رسولؐ کا حق ہے چنانچہ حضرت علیؑ متولّیٔ خمس ہوئے۔ صحابہ کے اعتراض پر حضورؐ نے فرمایا علیؑ کا خمس میں اس سے بھی زیادہ حصّہ ہے اور قرآن مجید میں النّبی اولیٰ بالمومنین من انفسھم و ازواجہ امّھاتھم و اولوا الارحام اولیٰ ببعض بعضھم

کہ حضورؐ ہم سب کے حاکم ہیں اور ازواج النّبیؐ ہماری مائیں یعنی ہم میں شامل ہیں۔ اور اہل بیت اولی الارحام رحمی خونی رشتہ داروں کا نام ہے ہر چیز علیحدہ۔

اس کے بعد آپ نے مشکوٰۃ شریف کا تمام باب مناقب اہل بیت کتاب کھول کر مولوی احمد علی کو دکھلایا کہ اس میں ازواج کا ذکر دکھلا دو۔ مگر خاموش بے ہوش اور ترمذی شریف کا باب مناقب اہل بیت النّبیؐ، کہ اس میں ذکر ازواج دکھلاؤ مگر ندارد۔ ہاں اتنا ضرور کہا کہ عدمِ ذکر سے عدم وجود لازم نہیں آتا۔ مبلّغ اعظم نے فرمایا کہ غیر مذکور کو مذکور پر، شامل بھی نہیں پایا جاتا۔ الغرض قرآن اور حدیث کا کوئی جواب نہ دیا اور مان گیا کہ باب مناقب اہلبیت میں نہ ازواج کا ذکر ہے نہ دیگر بنات کا۔

## اَتَعْجَبِیْنَ مِنْ اَمْرِ اللّٰہِ

کا جواب دیتے ہوئے فرمایا کہ حضورؐ من امر اللّٰہ تک تو صیغہ واحد مؤنث مخاطب ضرور ہے مگر یہاں سلسلہ کلام رک جاتا ہے۔ اور

و رحمۃ اللّٰہ و برکاتہ علیکم اھل البیت انّہ حمید مّجید کا جملہ معترضہ ہے۔ اس کے صیغے مؤنث کے نہیں بلکہ مذکر کے ہیں۔ رحمۃ اللّٰہ و برکاتہ سے مراد نعمت نبوت و امامت ہے اور کوئی عورت نہ نبی ہوتی ہے نہ امام اور اس کا ترجمہ خود قرآن مجید میں موجود ہے۔

ان اللّٰہ اصطفیٰ آدم و نوحًا و آل ابراھیم و آل عمران علی العالمین ذرّیۃً بعضھا من بعض میں آل کا ترجمہ ذرّیت خود موجود ہے۔

"انّی جاعلک للنّاس امامًا قال ومن ذرّیّتی قال لا ینال عھدی الظالمین میں ذرّیّتی" خود موجود ہے اور۔

اَمْ یحسدون النّاس علیٰ ما اتاھم اللہ من فضلہ فقد آتینا آل ابراھیم الکتاب والحکمۃ میں لفظ آل موجود ہے اور تلک حجتنا آتینا ھا ابراھیم الخ آباء ذریت اخوان موجود، خاندان بن گیا۔ بیوی کا لفظ موجود نہیں ہے۔ آباء اخوان ذریت کا ترجمہ خدا نے اہل بیت سے کر کے فیصلہ کر دیا ہے کہ ازواج اصحاب کا اہل بیت آل عترت ذریت خاندان میں کوئی دخل نہیں ہے۔

# "کونسے ازواج اہلِ بیت میں داخل ہوتے ہیں"

مبلّغ اعظم نے سلسلۂ کلام جاری رکھتے ہوئے فرمایا کہ یہ ایک مغالطہ ہے نہ بیوی صرف زوجہ ہونے یا صیغہ نکاح کے جاری ہونے کی وجہ سے اہل بیت ہو جاتی ہے یا ان اہل بیت میں داخل ہے جن پر صدقہ حرام ہے یا ان اہل بیت میں داخل ہے جن کے لئے آیۂ تطہیر آئی، یا ان اہل بیت میں داخل ہیں جو مباہلہ میں گئے یا ان اہل بیت میں داخل ہیں جن کے ساتھ تمسّک کا حکم ہے۔ حدیث ثقلین اور حدیث غدیر میں آیا، یا ان اہل بیت میں داخل ہیں جن کی مؤدّت کا حکم آیۂ مؤدّت میں آیا۔ اس کی تردید حضرت زید بن ارقم صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ فرما چکے ہیں۔ اور صحیح مسلم جیسی مستند کتاب میں آچکی ہے۔

فقلنا من اھل بیتہ نساءہ قال لا وایم اللہ ان المرآۃ تکون مع الرجل العصر من الدھر ثم یطلقھا فترجع الیٰ ابیھا وقومھا اھل بیتہ اصلہ وعصبتہ الذین حرموا الصدقۃ بعدہ۔ (صحیح مسلم جلد دوم صفحہ ۲۸۰ مطبوعہ دہلی)۔

کہ حضرت زید بن ارقم صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ نے حدیث ثقلین بیان فرمائی کہ حضورؐ نے فرمایا میں تمہارے اندر قرآن اور اہل بیت چھوڑنے والا ہوں۔ تو راوی کہتا ہے کہ ہم نے ان کی خدمت میں عرض کیا کہ حضورؐ کی بیویاں آپ کے اہل بیت سے ہیں۔ فرمایا نہیں عورت کیسے اہل بیت ہو سکتی ہے۔ کچھ زمانہ مرد کے ساتھ گذارتی ہے۔ پھر وہ اس کو طلاق دے دیتا ہے تو اپنے باپ اور اپنے خاندان کی طرف لوٹ جاتی ہے۔

حضورؐ پرنور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اہل بیت آپ کی اصل اور آپ کا خاندان ہیں

جن پر آپ کے بعد صدقہ حرام ہے۔ تو صحابہ کرام کی زبانی ہی بات تسطے ہوگئی۔ اب بیچارے مرزائی اور ہمارے بھائی کیا کریں۔ پس ثابت ہوُا کہ:-

عورت صرف تین طرح سے داخلِ اہل بیت ہو سکتی ہے، ایک خاندان سے ہو جیسے حضرت سارہ حضرت ابراہیم کی چچا زاد تھی۔

دوم:- ام ولد ہو یعنی بچہ کی ماں ہو جیسے حضرت اسحاق کی ماں، یعقوب علیہ السلام کی دادی انبیاء بنی اسرائیل اصل۔

اُمِ موسیٰ یعنی حضرت موسیٰ کی ماں۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ حضرت فاطمۃ الزہرا کی ماں۔

سوم:- معصومہ ہو جیسے حضرت مریم، حضرت سارہ جو فرشتوں سے ہمکلام ہوئیں۔ اُمِ موسیٰ جن کو وحی ہوئی۔

حضرت فاطمۃ الزہرا جو معصومہ، طاہرہ صدیقہ شہیدہ ہوئیں۔ جن سے فرشتے ہمکلام اور خادم ہوئے۔

حضرت خدیجۃ الکبریٰ جنہوں نے تصدیقِ رسالت کی اسی لئے ان کا گھر پُرشور و شغف سے پاک جنت الماویٰ بنا۔ کیونکہ وہ اہل بیت کی اصل ہیں۔

## بیت سے کونسا بیت مراد ہے

اہل بیت کا مفہوم سمجھنے کے لئے پہلے بیت کا سمجھنا ضروری ہے۔ بیت سے مراد بیت اللہ ہے یا مسجد النبیؐ ہے یا خاندانِ رسالت ہے یا بیت المقدس ہے اگر بیت اللہ ہے تو وہ اہل بیت ہیں جن کی نسبت حضرت ابراہیمؑ نے فرمایا:-

انّی اسکنت من ذرّیتی بواد غیر ذی زرع عند بیتک المحرّم (سورہ حج پ)

کہ یا اللہ میں نے اپنی اولاد کو تیرے عزّت والے گھر کے پاس بسا دیا۔

لفظ ذرّیت صاف موجود ہے اور حضرت علیؑ خانہ کعبہ میں پیدا ہوئے" ازالۃ الخفاء"

بیت المقدس کی بنیاد وہ خیمہ ہے جو حضرت موسیٰ نے جنگل میں برائے عبادت لگایا۔ حضرت ہارون اور ان کی اولاد اسکے اہل اور متوّلی ہوئے۔ انت منی بمنزلۃ ھارون من موسیٰ سے مراد حضرت علیؑ اور ان کی اولاد اہل بیت ہوئے۔ اسی لئے مسجد

نبوی سے دیگر صحابہ کے دروازے بند کرا کے حضرت علیؑ کا دروازہ کھلا رہنے دیا۔
اور خاندان کا اتحاد دلیل کا محتاج نہیں۔ حضورؐ نے بار بار فرمایا علیؑ منی وانا منہ اور سیتلوہ شاھدٌ منہ قرآن شریف میں آیا ہے کہ حضرت علی اور سرکارِ دو عالم ایک دوسرے کے جزو اور ٹکڑے ہیں۔

# "مسئلہ ختم نبوت میں مرزائی مبلغ کی حیل و حجت"

مرزائی مبلغ حسبِ عادت جب دیگر بنات کو مثل فاطمۃ الزہرا دلائل صحیحہ قاطعہ ساطعہ متواترہ مشہورہ سے بنتِ رسولؐ نہ ثابت کر سکا۔ معارضہ میں اخبارِ صحیحہ نہ پیش کر سکا تو ازواج کو اہل بیت بنانے میں مشغول ہو گیا۔ اور جب ازواج کو بھی بدلائل صحیحہ داخل اہل بیت تطہیر نہ کر سکا تو مسئلہ ختم نبوت میں چلا گیا یعنی کسی موضوع میں رہ کر بات نہ کر سکا۔ مگر مبلغِ اعظم نے پیچھا نہ چھوڑا۔ سچ کہا کسی شاعر نے مناظرہ کورٹ سما بہ ہیں :۔

شبیر نے پیچھا نہ چھوڑا بن کے ایٹم بم گرا
پہیہ پنچر ہو گیا باطل کی موٹر کار کا



# مسئلہ ختم نبوت کے خلاف

مرزائی مبلغ نے چار چیزوں سے استدلال کیا :۔

**پہلا استدلال** اس وقت کیا جب مبلغِ اعظم نے خطاب احد بلفظ الجمع پر یا ایتھا الرسل کلوا من طیبات واعملوا صالحاً کی آیت پڑھی۔ پ ۱۸ المؤمنون آیت ۵۲ کہ صرف صیغہ جمع سے تعدد بنات پر استدلال نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ یا ایتھا الرسل کلوا من طیبات میں "رسل" جمع ہے "کلوا" جمع ہے۔ واعملوا جمع۔ حالانکہ حضورؐ کے وقت میں آپ کے ساتھ کوئی رسول نہیں اور قیامت تک کسی نئے رسول کے آنے کا امکان نہیں اور انتظار نہیں اور پرانا کوئی آئے تو اس میں شمار نہیں۔ لہٰذا جمع سے استدلال غلط ہے۔

دوسرا استدلال:۔ ام یحسدون الناس علیٰ ما اتاھم اللہ من فضلہ فقد آتینا آل ابراھیم الکتاب والحکمۃ وآتیناھم ملکاً عظیما کی تفسیر میں اصول کافی کی ایک حدیث سے کیا۔

اور تیسرا:۔ انعم اللہ من النّبیّین والصدیقین والشھداء والصالحین سے کیا۔

چوتھا:۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نزول سے کیا۔ ان شبہات کے جو جواب مبلّغ اعظم نے ترکی بہ ترکی دیئے۔ انشاء اللہ ہم دلائل ختم نبوّت جو اس وقت مبلّغ اعظم نے اس وقت دریا کی روانی کی طرح بہائے ان کو نقل کرنے کے بعد نقل کریں گے۔

# مسئلہ ختمِ نبوّت اور مرزائی مغالطے

حضرات! ہم لوگ درس آلِ محمّدؐ کے طالب علم ہیں۔ مبلّغ اعظم کے شاگرد ہیں۔ تعلیم کے ساتھ ساتھ فنِ تقریر اور مناظرہ کے اصول بھی سیکھتے رہتے ہیں۔ سفر اور حضر میں بیانِ حکمت موعظہ حسنہ جدلِ احسن کے اصول سُنتے رہتے ہیں۔

قبل اس کے کہ وہ دلائل اور حقائق پیش کروں جو مبلّغِ اعظم نے اس مرزائی مبلّغ کے سامنے پیش کئے۔ جن کا وہ تو کیا کوئی بھی مرزائی جواب نہیں دے سکتا۔ ختمِ نبوّت کی مُہر توڑنا، طلوعِ شمسِ نبوّت کے بعد مصنوعی نبوّت کی شمع جلانا کوئی آسان بات نہیں ہے۔ حضورؐ پر نبوّت ختم، نعمت تمام دین کامل شریعت پوری۔ قرآن کی حفاظت کا ذمہ خدا نے لے لیا۔ قرآن مجید کے اندر وہ تمام علوم واصول رکھ دیئے ہیں جو قیامت تک کے لئے پیش آئیں گے۔ حدیث نبوی میں قرآن مجید کے اجمال کی تفصیل ہو چکی ہے۔ آئمہ طاہرینؑ اسکی الہامی تفسیر فرما چکے ہیں علم الساعۃ کے طور پر آخری امام کے ظہور اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے رجعی نزول کی تخصیص اور تعیین ہو چکی ہے۔

لہٰذا اجراءِ نبوّت کیسا، وحی جدید کیسی قرآن کے بعد اللہ کی اور کلام کیسی۔ آلِ محمّدؐ کے سوا امام کیسا۔ مرزا کا کلام اور بہاءاللہ کا بیان کیسا؟

اللہ کا قرآن آلِ محمّدؐ کا امام تا حوضِ کوثر ساتھی و قرین رہیں گے۔ لن یتفرقا حتّٰی یردا علی الحوض۔ (ترمذی شریف صؔ ۶۲۶ مشکوٰۃ شریف ص ۵۶۹)۔

مبلّغ اعظم نے فرمایا کہ ختمِ نبوّت کا عقیدہ ضروریاتِ دین سے ہے۔ اس کے دلائل محکم اور متواتر ہیں برہان اور استقراء سب اس پر شاہد ہیں۔ ختمِ نبوّت حضور پُرنور کا خاصہ ہے۔ دیگر کسی نبی کے لئے خاتم النّبیّین کا لفظ قرآن مجید اور حدیث شریف میں نہیں آیا من ادعی فعلیہ البیان و لہ الانعام ھاتوا برھانکم ان کنتم صادقین۔

# "تیس دجال مدعیانِ نبوّت کاذبہ"

مبلّغ اعظم نے فرمایا کہ ختمِ نبوّت کی مُہر کیسے ٹوٹ سکتی ہے۔ بقول سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم مدعیانِ نبوّت کاذب اور دجّال ہوں گے۔

عن ثوبان فی حدیث قال قال رسول اللہ وانہ سیکون فی امّتی کذّابون ثلاثون کلھم یزعم انّہ نبی اللہ وخاتم النبیّین لا نبی بعدی ولا تزال طائفۃ من امّتی علی الحق ظاھرین لا یضرّھم من خالفھم حتّٰی یاتی امر اللہ۔ (رواہ ابوداؤد ص۵۸۴ والترمذی ص۵۵ ج۲ نقل از مشکوٰۃ شریف ص۴۶۵ کتاب الفتن)۔

ترجمہ حضرت ثوبان سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا۔ تحقیق میری اُمّت میں تیس جھوٹے مدعی ہوں گے۔ سب دعویٰ کریں گے کہ وہ اللہ کے نبی ہیں حالانکہ میں خاتم النّبیّین ہوں میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ میری اُمّت کا ایک گروہ حق پر غالب رہے گا۔ جو لوگ ان کی مخالفت کریں گے ان کا نقصان نہ کرسکیں گے۔ حتّٰی کہ اللہ تعالیٰ کا امر آجائے گا۔

# فوائد حدیث ہذا

پس معلوم ہُوا کہ مدعیانِ نبوّت تیس کے قریب ہوں گے، جھُوٹے ہوں گے۔ ان کے جھُوٹے ہونے کی دلیل حضور کا خاتم النبیّین ہونا ہے اور خاتم النّبیّین کا معنی بقول سرکارِ دوعالم لا نبی بعدی ہے۔ کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں اور اُمّت میں سے

ایک گروہ حق پر قائم رہے گا۔ لوگ اس کی ہزار مخالفت کر کے بھی ان کو حق سے نہ ہٹا سکیں گے۔

شیعہ بمعنی گروہ کہنے والے لفظ طائفہ پر غور فرمائیں اور "الحق مع علی" کو یاد رکھ کے دیکھیں کہ وہ کونسا گروہ ہے حتّٰی کہ امر اللہ آجائے گا یعنی صاحب الامر کا ظہور ہوگا اتی امر اللہ فلا تستعجلوہ

اس حدیث میں کاذب مدعیانِ نبوّت کی پیشگوئی خاتم النبیین کے معنی اور مذہب شیعہ کی حقانیت سب ثابت ہوگئی اور حضرت حجت کی آمد ثانی بھی ثابت ہوگئی الحمد للہ علی ذالک

# تفصیل مغالطہ وتناقض

مبلّغ اعظم نے فرمایا۔ حضرات مسئلہ ختم نبوّت تو اپنی جگہ پر ایک مسلّم حقیقت ہے اور اس کے دلائل وہ پہاڑ اور حصار ہیں جن کو کوئی بڑے سے بڑا دجال نہ توڑ سکے گا اور مرزائی صاحبان جتنے دلائل اس باب میں دیا کرتے ہیں وہ سب باب مغالطہ کا اظہار اور امثال ہوتے ہیں۔ اس میں پھنسنے والے مغالطہ کا شکار ہوتے ہیں۔

# اسباب مغالطہ

اگرچہ بہت ہیں مگر خلاصہ ان کا صرف دو امر ہیں۔ سوءِ فہم اور اشتباہ الکواذب بالصوارق۔ لہٰذا یہ مرزائی لوگ ان لوگوں کو دھوکہ دیتے ہیں جو سوءِ فہم کا شکار ہوتے ہیں دینیات کا فہم و ادراک نہیں رکھتے۔ قرآن و حدیث سے واقف نہیں ہوتے۔ سچ اور جھوٹ میں فرق نہیں کرتے۔ سچ کو جھوٹ، جھوٹ کو سچ سمجھ کے دھوکہ کھا جاتے ہیں۔

**دوم:۔** حدیث کے مقابلہ میں ضعیف اور متواتر کے مقابلہ میں نوادر پیش کر کے سچ اور جھوٹ کو ملا دیتے ہیں اور لوگ دھوکہ کھا جاتے ہیں۔ کبھی صحیح دلائل نہ پیش کر سکیں گے "عدم التمیز بین الشئ وشبہہ" سے دھوکہ دیتے ہیں یعنی شبہات پیدا

کرنے سے کام لیتے ہیں۔ لفظی اور معنوی غلطیوں سے فریب دیتے ہیں گاہے لفظ مشترک المعنی سے فائدہ اُٹھاتے ہیں۔ گاہے حقیقت کو مجاز اور مجاز کو حقیقت بنانے میں تصریح کی بجائے استعارہ کنایہ سے کام لیتے ہیں۔ بعض اوقات ترکیب عبارت کا خیال نہیں رکھتے کہ غلام احمد کون ہے اور احمد کون۔ غلام کو حذف کر کے احمد کے مدعی ہو جاتے ہیں۔ اور تمام معنویہ میں قید اور حیثیت کا خیال نہیں کرتے۔ دعویٰ کو دلیل بنانے سے دریغ نہیں کرتے۔ اکثر دلائل مصادرہ علی المطلوب پر مبنی ہوتے ہیں۔

# تناقض اور تعارض

میں ہشت وحدت در تناقض شرط وال کو نظر انداز کر کے سائل کو فریب دیتے ہیں وحداتِ ثمانیہ وحدۃ الموضوع ، وحدۃ المحمول وحدۃ المکان وحدۃ الزمان ، وحدۃ القوۃ والفعل وحدۃ الشرط الجزء والکل وحدۃ الاضافۃ۔

در تناقض ہشت وحدت شرط وان
وحدت موضوع و محمول و مکان
وحدتِ شرط و اضافت جزو کل
قوت وفعل است در آخر زمان

یہ تفصیل ہم نے اس لئے لکھی ہے تاکہ ناظرین مناظرہ ہذا کو مرزائیوں کے دلائل کی حقیقت معلوم ہو جائے کہ وہ دلائل نہیں ہوتے بلکہ شبہات ہوتے ہیں اور مغالطے ہوتے ہیں۔

# دلائل ختم نبوّت

مبلغ اعظم نے مرزائی مبلغ کے خارج از موضوع بنات ہو کر ختم نبوّت کے شبہات شروع کرنے پر مندرجہ ذیل دلائل قرآن اور حدیث سے پیش کئے اور شبہات کے

جوابات دیئے جن کا ذکر بعد میں آئے گا۔

ماکان محمد ابا احدٍ من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین پ۲۲ احزاب

نہیں ہے محمدؐ باپ کسی کا مردوں تمہارے میں سے لیکن پیغمبر خدا کا ہے اور ختم کرنیوالا ہے تمام نبیوں کا۔ (ترجمہ شاہ رفیع الدین صفحہ ۴۸۲ پ ۲۲۔ احزاب)

محمدؐ تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہیں لیکن اللہ کے رسول ہیں اور سب نبیوں کے ختم پر ہیں۔ (ترجمہ اشرفیہ صفحہ ۴۸۳ مطبوعہ تاج کمپنی)۔

ترجمہ آیت ہذا از مرزا غلام احمد صاحب قادیانی آنجہانی بھی انقطاع نبوت کا ہے۔

# لفظِ ختم اور قرآن مجید

مبلغ اعظم نے فرمایا کہ حضورؐ قرآن کریم میں لفظ ختم بند کرنے کے معنی میں آیا ہے جیسے

ختم اللہ علی قلوبھم وعلی سمعھم وعلی ابصارھم غشاوۃ ولھم عذاب عظیم۔ پ ۱۔ رکوع ۱

یہاں ختم اللہ ہدایت بند کرنے کے معنی میں ہے۔ اسی لئے اللہ نے اس کا ترجمہ "ھم لا یومنون" فرمایا کہ یہ لوگ ایمان نہیں لائیں گے۔

خود خدا نے فرمایا اور قرآن مجید میں آیا۔ اب اگر وہ ایمان لے آئیں تو کذب لازم آئیگا اور وہ نقص ہے" وھو محال علی اللہ" جب ختم کے بعد وہ ایمان نہیں لا سکتے۔ تو خاتم النبیین کے بعد نبی کیسے آسکتے ہیں۔ اسی لئے حدیث میں حضورؐ نے فرمایا "لا نبی بعدی" میرے بعد کوئی نبی نہیں۔

دوسری دلیل آپ نے معنی ختم پر" الیوم نختم علی افواھھم" کہ ہم ان کے منہ پر قیامت کے دن مُہر کر دیں گے وہ منہ سے بول نہ سکیں گے۔ اس پر مرزائی مبلغ نے کہا کہ ہاں ایک ذریعۂ کلام ختم ہو گیا دوسرا شروع ہو گیا۔ تکلمنا ایدیھم۔ کہ ان کے ہاتھ پاؤں ہم سے کلام کریں گے۔ کلام جاری ذریعہ ختم ہو گیا۔ دوسرا شروع ہو گیا۔

مبلغ اعظم نے فوراً جواب دیا کہ ہاں حضورؐ دنیا سے کلام خدا کرنے کا جو ذریعہ ختم ہوا وہ ختم نبوت ہے کیونکہ خاتم النبیین ہے۔ لہٰذا یہ ذریعہ کلام اب دنیا میں نہ ہو گا۔

دوسرے ذریعہ امامت خلافت جاری ہیں مگر ان کا نام نبوت نہیں نبوت ختم کلام کا اصل ذریعہ صرف منہ ہے ہاتھ پاؤں کا یہ وظیفہ نہیں ان کی کلام قالی نہیں حالی ہے ۔ دائمی نہیں وقتی ہے اصلی نہیں عارضی ہے ۔ لہٰذا ہاتھ پاؤں کی کلام منہ کی کلام نہیں ۔ لہٰذا خلفاء اور اولیاء کی کلام ، کلام نبوت نہیں لہٰذا دلیل آپ کی ختم ۔ خلاصہ مسک اس کی مہر کستوری کی ہے ۔ مہر اگر ٹوٹ گئی تو شراب خالص نہ رہے گی ۔

مرزائیوں نے نبوت کی مہر توڑی اب ان کا دین اور مذہب خالص محمدی نہیں بلکہ اس میں مرزائی الہامات پیغامات اور دیگر ولیوں کی ملاوٹ ہے لہٰذا خالص اسلامی محمدی قرآنی نہیں کہلا سکتے ۔

اور غیر خالص کا لینا کیا مسلمانوں کو چاہیئے کہ وہ دین اور مذہب اختیار کریں جس پر خاتم النبیین کی مہر سلامت ہو امامت کی شہادت ہو ۔

"معنیٰ ختم نبوت بانقطاع نبوت از مرزا صاحب"

مبلغ اعظم نے فرمایا ۔ خاتم النبیین کا ترجمہ خود مرزا صاحب نے انقطاع نبوت کا فرمایا ہے جیسا کہ فرماتے ہیں :۔

واما النبوۃ التی تامۃ کاملۃ جامعۃ لجمیع کمالات الوحی فقد آمنا بانقطاعنا من یوم نزل فیہ ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین ۔

کہ نبوت تامہ کاملہ اسی دن منقطع ہوگئی جس دن خاتم النبیین کی آیت اتری لو ختم بمعنی قطع ثابت ہوگیا ۔ (توضیح المرام ص۲م)

اللھم صل علی محمد و آل محمد

الغرض مرزائی مبلغ قرآن کریم سے کوئی لفظ ختم نہ دکھلا سکا جس کے معنی بند کرنے کے نہ ہوں ۔

خاتم المحدثین یا خاتم الشعراء وغیرہ کے الفاظ سے جو مرزائی دھوکہ دیا کرتے ہیں ۔ اول تو وہ لفظ کسی آیت یا حدیث کے نہیں ۔ دوم بطور مبالغہ مجاز ہیں حقیقت نہیں ۔ اور مرزائی مغالطہ کی یہ مثال مشہور ہے ۔ کہ مجاز کو حقیقت بنا دیا کرتے ہیں ۔

خاتم کے دو معنی ہیں یا۔ من ختمت علیہ الکمالات یا من لا یکون بعدہ نبی" حضورؐ پر دونوں صادق آتے ہیں۔ اگر کمالات ختم ہیں تو دوسرا نبی کیسا۔ اور "من لا یکون بعدہ نبی" کے بعد نبوت کیسی اور حضورؐ نے یہ ترجمہ لا یکون بعدی نبی" خود فرمایا ہے لیت ولعل کیسی ؟ جو حضورؐ کا خود کردہ ترجمہ نہ مانے وہ مسلمان کیسا ؟

## "حدیث رسولِ کریمؐ اور لفظ خاتم النبیّین"

عن ابی ھریرۃ ان رسول اللّٰہ قال مثلی ومثل الانبیاء من قبلی کمثل رجل وبنیانا فاحسنہ واجملہ الا موضع لبنۃ من زاویۃ من زوایاہ فجعل الناس یطوفون بہ یتعجبون ویقولون ھلا وضعت ھذہ اللبنۃ قال فانا اللبنۃ وانا خاتم النبیّین۔ (بخاری شریف ج ۱ ص ۵۰۱ باب خاتم النبیین، مسلم شریف ج ۲ ص ۲۴۸، ترمذی شریف ج ۲ ص ۲۲۴، مشکوٰۃ شریف ص ۵۱۱)

**ترجمہ:۔** حضرت ابوہریرہ سے روایت ہے کہ حضورؐ نے فرمایا میری مثال اور دوسرے انبیاء علیہم السلام کی جو مجھ سے پہلے گذر رے ہیں اس مرد کی سی ہے جس نے ایک گھر بنایا اور اس کو ہزار زیب وزینت سے آراستہ وپیراستہ کردیا۔ احسن اور اجمل بنایا مگر ایک کونے میں ایک اینٹ نہ تھی۔ لوگ آتے تھے اور اس مکان کے گرد گھومتے تھے اور دیکھ کر تعجب کرتے تھے کہ یہ اینٹ کیوں نہیں لگائی گئی۔

حضورؐ نے فرمایا وہ اینٹ مَیں ہوں اور خاتم النبیّین مَیں ہوں۔ اور مسلم شریف کی ایک روایت میں ہے:۔

قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم فانا موضع اللبنۃ جئت فختمت الانبیاء ص ۲۴۸ ۔ کہ حضورؐ نے فرمایا۔ اس اینٹ کا مقام مَیں ہوں میں آگیا پس مَیں نے انبیاء کو ختم کردیا۔ اور مسلم شریف کی ایک روایت میں یہ الفاظ ہیں:۔

کمثل رجل ابتنی بیوتا فاحسنھا واجملھا واکملھا الا موضع اللبنۃ من زاویۃ من زوایات۔ کہ حضور فرماتے ہیں میری مثال اور سابق انبیاء کی مثال یہ ہے کہ ایک شخص نے کئی مکان بنائے، احسن بنائے، اجمل بنائے

اکمل بنائے مگر ایک زاویہ کی اینٹ نہ لگی تھی اور لوگ کہتے تھے یہ اینٹ کیوں نہ لگائی۔ تا کہ عمارت پوری ہو جاتی فقال محمد فکنت انا اللبنۃ۔

حضورؐ فرماتے ہیں وہ میں ہوں۔ تو جمال، کمال، حسن تمام سب کچھ آگیا۔ مرزائی علمبردار ہماتنے کا نور حقیقت سے دور نظر آتے ہیں۔

# ختم نبوت از کلام مرزا صاحب آنجہانی

حضرات! مسئلہ ختم نبوت ایسا متواترا اور ضروریات دین کا مسئلہ ہے کہ مرزائی نہ انکار کر سکتے ہیں نہ اقرار۔ اگر انکار کریں تو خطرۂ کفر ہے اگر اقرار کریں تو مرزا صاحب کی نبوت کا کچھ نہیں رہتا۔ چنانچہ مرزا صاحب کے ایسے تصریحات موجود ہیں جن سے معنی ختم نبوت ثابت ہوتا ہے چنانچہ خطبہ الہامیہ ص۱۶۸ پر و یشابہ الخاتمۃ بالفاتحۃ تاکہ خاتمہ فاتحہ کے مشابہ ہو جائے معلوم ہوا کہ لفظ ختم فتح کی ضد ہے۔ ختم کے معنی بند فتح کے معنی کشادن۔ تریاق القلوب ص۱۵۷ پر آخری خاتم الاولاد ہوگا۔ چنانچہ مرزا صاحب کے بعد کوئی بچہ پیدا نہیں ہوا۔ لہٰذا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی پیدا نہ ہوگا۔ اور خطبہ الہامیہ ص۴۳ پر حضرت عیسیٰ علیہ السلام خاتم انبیاء بنی اسرائیل فرمایا ہے۔ "وجعلہ خاتم انبیاءھم" اور یہ ظاہر ہے کہ حضرت عیسیٰ کے بعد بنی اسرائیل میں کوئی نبی نہیں۔ چنانچہ مرزا صاحب نے "انتھا بعیسیٰ" کے ساتھ ترجمہ فرمایا ہے اور یہ بھی کہا ہے کہ میں خاتم النبیین کا بروز ہوں دیکھو ص۱۶۷ خطبہ الہامیہ۔ جب بروز کے بعد کچھ نہیں تو اصل کے بعد نبی کیسا۔ چنانچہ فرماتے ہیں میں خاتم الخلفاء ہوں ص۶۰ دونوں سلسلے ختم ص۲ مسیح آخری اینٹ ص۳ آخر الخلفاء ص۷۷ مسیح پہ سلسلہ بنی اسرائیل ختم ص۱۲۳ مرزا صاحب کے بعد قدم کی گنجائش نہیں ص۱۵۹ مرزا صاحب کا وقت عصر ہے عصر کے بعد کوئی نماز نہیں ص۱۶۲ خاتم دنیا و منتہی الایام ص۱۷۱ تین زمانے مسیح موعود کے بھی فنا۔ تریاق القلوب ص۱۵۶، زمانہ آخر و خلیفہ آخر ص۱۸۲ الہامیہ۔

الغرض مبلغ اعظم نے مرزا صاحب کی کلام سے ہی ثابت کر دیا کہ ختم کے معنی آخری اور اتمام اور بند کے ہیں۔ الف سادس آخری اینٹ، نماز عصر سب خاتم کی معقول محسوس مثالیں ہیں۔ وقالوا ان ھذا الرجل یدعی النبوۃ واللہ یعلم ان فوقھم

هذا كذب بحت لا يمازجه شئ من الصدق والاصل له اصلا وما نحتوه الا ليهجوا الناس على التكفير والسب واللعن والطعن بنهضوا هم العناد والفساد ويفرقوا بين المومنين وانى والله آمن بالله ورسوله آمن بانّه خاتم النبيين ۔ سلسلہ تصنیفات جلد ششم ص ۔ حمامتہ البشریٰ ۔ کہ میرا دعویٰ نبوت نہیں ہیں خاتم النبیین پر ایمان رکھتا ہوں ۔ اور ختم کے معنی انسداد نبوت مانتا ہوں ۔ البتہ یہ کہتا ہوں کہ بالقوۃ محدث میں اجزاء ہوتے ہیں مگر بالفعل نہیں کیونکہ باب نبوت ختم ہو چکا ہے لہٰذا خاتم النبیین کے بعد میری طرف جو دعوت بالفعل منسوب کرتے ہیں وہ جھوٹے ہیں ۔ فتنہ وفساد تفریق بین المومنین کے بانی ہیں ، مجھے کافر بنانا یا مشہور کرنا چاہتے ہیں ۔

## مُعاملہ صَاف ھُوَا ہُو



# حضرت مبلّغ اعظم قبلہ کا بیان

## حضرات!

مولوی عبدالستار صاحب کوئی خاص مناظر نہیں ہے۔ باگڑ سرگانہ کی روئیداد ہمہ تن جھوٹی ہے اور اس بزرگ کی گھر بیٹھ کر لکھی ہوئی ہے اور جن کتابوں کے اس میں حوالے دیئے گئے ہیں وہ تو ان کے پاس اس وقت موجود ہی نہیں تھیں اور چھ سال تو اس نے میرے مناظروں سے ڈر ڈر کر بھاگتے ہوئے گذار دیئے اور باگڑ سرگانہ میں شکست کھا گیا اور گھر بیٹھ کر جھوٹی روئیداد لکھ دی۔ جس پر نہ کسی سنّی کی تصدیق ہے نہ شیعہ کی حتّیٰ کہ ان علماء کی بھی تصدیق نہیں جو اس کے ساتھ شریک مناظرہ تھے۔ اب اسی لئے مکر اور بہانے سے جان بچا رہا ہے کہ میرے پرانے راز بھی نہ کھل جائیں۔ لہٰذا میں اس کو اجازت دیتا ہوں کہ جہاں چاہے شیعہ کے ایمان بالقرآن پر بحث کرے۔ شرائط مساوی ہوں گے۔ الزامی تحقیقی جواب کا حق دونوں کو حاصل ہوگا۔ دوسرا اس نے جو کتاب مختصر شافی کی روایت پیش کر کے حضرت امام حسین علیہ السلام کی بیعت کا شور مچا رکھا ہے۔ اگر وہ روایت صحیح ہو اور شیعہ کتب کی ہو اور سنّی کتب میں موجود نہ ہو اور اس کا وہی مطلب ہو جو یہ کہتا پھرتا ہے تو ہم اہلسنّت کو لکھ کر دے دیں گے کہ ہم ہار گئے۔ اور آئندہ کبھی میدانِ مناظرہ میں نہ آئیں گے۔ ورنہ ان کو سمجھاؤ کہ چار پیسے کیلئے کیوں خالی اور سونے میدانوں میں نعرے لگاتا پھرتا ہے۔ جب میدان میں سوائے فرار کے کچھ نہیں جانتا اور میدانوں سے بھاگ دوڑ کر سنّیوں کو شیعہ بنا رہا ہے۔ چودہ آدمی اس کا فرار دیکھ کر بستی سیالکوٹ ضلع جھنگ میں شیعہ ہو گئے تھے اور ایک مولوی فتح محمّد المعروف غلام مرتضیٰ باگڑ سرگانہ میں شیعہ ہو گیا تھا اور آج اس کا فرار دیکھ کر مولوی کرم دین اور اس کے کئی ساتھی شیعہ ہو گئے ہیں۔ کیا یہ اہلسنّت کی توہین نہیں جو یہ بزرگ کروا رہا ہے۔

(مولانا) محمّد اسماعیل

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَا مَانِعَ لِحُکْمِہٖ وَلَا نَاقِضَ لِقَضَائِہٖ وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی مُحَمَّدٍ سَیِّدِ اَنْبِیَاءِہٖ وَعَلٰی عَلِیٍّ سَیِّدِ اَوْلِیَاءِہٖ اَلْمُعَارِضِ لِاَعْدَاءِہٖ ۰

حضرات!

مَیں نے آج تک تنظیمی مولویوں کی شکست و فرار کے قصے، اشتہارات، اخبارات میں تو متعدد بار پڑھے سُنے تھے مگر اَب تک علماء فریقین کو بالمشافہ مابہ النزاع مسائل پر گفتگو کرتے ہوئے دیکھنے اور سُننے کا موقعہ نہیں ملا تھا۔ اتفاقاً مجھے معلوم ہوا کہ مورخہ ۲۳ ۴/۶۴ کو موضع چک ۲ ذخیرہ متصل پنڈی بھٹیاں ضلع گوجرانوالہ میں شیعہ و سُنّی مناظرہ ہو رہا ہے۔ میں بھی بصد جذبۂ اشتیاق وہاں پہنچا۔ علماء فریقین اپنے اپنے کتبخانہ سمیت، رائے سادے خاں صاحب کی حویلی میں تشریف فرما تھے۔ علماء شیعہ میں سے مندرجہ ذیل حضرات قابلِ ذکر ہیں:۔

مبلغِ اعظم مولانا محمد اسمٰعیل صاحب آف لائل پور۔ مولانا محمد حسین صاحب پرنسپل دارالعلوم محمدیہ سرگودہا۔ مولانا سیّد خادم حسین بخاری حافظ آباد ضلع گوجرانوالہ۔ عمدۃ الواعظین سیّد محبوب علیشاہ ہمدانی اور خود راقم الحروف اور مولوی ناصر حسین صاحب ناصر شاگرد مبلغِ اعظم صاحب۔

اہل سُنّت مولوی صاحبان میں سے مولوی عبدالستار تونسوی۔ پروفیسر خالد محمود صاحب مولوی احمد شاہ اور مولوی منظور احمد چنیوٹی وغیرہم۔

یہ ظاہر و باہر ہے کہ باقتضاء الحق مع علی و علی مع الحق۔ حق ہمیشہ علیؑ کے ساتھ ہے اور مخالف علیؑ کے ساتھ کبھی نہیں ہو سکتا۔ مزے کی بات یہ ہے کہ مولوی عبدالستار اور خالد محمود کے جھوٹے اور مصنوعی وقار کا بھانڈہ چک مذکور کے جوہڑ کے کنارے کچھ اس طرح پھوٹا کہ احمد شاہ چوکیردی کا تعاون بھی بے حقیقت ہو کر رہ گیا۔ ہزار انکار اور فرار بھی کام نہ آیا۔ آخر مولوی کرم دین صاحب نے شیعہ ہونے کا اعلان کر کے کمزوری اور فرار کی تصدیق کر دی جس کی تفصیل آگے آئے گی۔

# انعقاد مناظرہ کی وجوہات

## مولوی منظور احمد چنیوٹی کی امن سوز حرکات

رائے سادے خان صاحب (سابق سُنّی) چونکہ اپنے علاقہ کی ایک معتمد شخصیت تھی

اور اُپنے نانہ سنیت میں مولوی منظور احمد چنیوٹی کے آباء و اقرباء کی مالی امداد میں رائے صاحب کا کافی حصہ ہوتا تھا جو آج سے چند سال قبل موصوف کے شیعہ ہو جانے سے ختم ہو چکا تھا۔ اسلئے مولوی منظور احمد چنیوٹی کے دل میں رائے صاحب کا شیعہ ہو جانا خارِ نوکدار کی طرح کھٹکتا رہا۔ چنانچہ ایک دن اسی کھٹکے کو دل میں لئے ہوئے اور اپنی مولویانہ چال بازیوں سے کام لیتے ہوئے رائے صاحب کے جذبۂ غیرتِ ایمانی کو آن بھڑکایا اور مناظرے کا چیلنج دیدیا۔ اور اپنی شاطرانہ چالاکی سے حسبِ منشا معاہدہ نامہ لکھ کر رائے سادے خان کی سادگی سے دستخط کروا لیے اور بذاتِ خود اسی کا نام شرائط نامۂ مناظرہ رکھ لیا ہے۔ معاہدہ نامہ کی بجائے مکر و فریب نامہ کہیں تو زیادہ موزوں ہوگا۔ بلکہ مناظرہ سے جان چھڑانے کا سہارا کہیں تو انسب ہوگا

# آغاز مناظرہ

اور

## مُلاں خالد محمود کی چالاکیاں اور علمی کمزوریاں

چونکہ ضلع گوجرانوالہ میں دفعہ ۱۴۴ کا نفاذ تھا۔ اس لئے مناظرہ کھلے عام تو ہو نہیں سکتا تھا۔ چار دیواری کے اندر صرف چند مخصوص شیعہ و سُنی حضرات سامعین کی صفوں میں بیٹھے تھے۔ منجانب شیعہ (۱) مولانا محمد اسماعیل مناظر، اور (۲) مولانا محمد حسین صاحب صدر (۳) مولانا سید خادم حسین بخاری معاون متعین ہوئے اور منجانب اہلسنت مولوی عبدالستار تونسوی مناظر، مولوی احمد شاہ چوکیری معاون اور مولوی خالد محمود صدر مقرر ہوئے اور ٹھیک سوا بارہ بجے دن مناظرہ شروع ہوا تو مبلغ اعظم مولانا محمد اسماعیل صاحب نے فرمایا کہ پہلے اصول و شرائط مناظرہ طے ہونے چاہئیں۔ لیکن مولوی خالد محمود صاحب جھٹ سے کھڑے ہو گئے۔ کہ اصول و شرائط مناظرہ پہلے طے ہو چکے ہیں۔ چنانچہ ایک کاغذ پڑھنا شروع کیا جس پہ مولوی منظور احمد صاحب چنیوٹی اور رائے سادے خاں صاحب کے دستخط تھے۔ مبلغ اعظم نے فرمایا کہ مولوی صاحب! یہ کتنی بے انصافی ہے کہ اس کاغذ پر آپ کی طرف سے تو مولوی منظور احمد صاحب کے دستخط ہیں۔ لیکن ہماری طرف سے ایک ایسے آدمی کے دستخط ہیں جو اپنا نام بھی صحیح طور پہ نہیں لکھ سکتا۔ حالانکہ شرائط

طے کرنا علماء کا کام ہے۔ اور پھر اس معاہدہ میں کئی ایک بنیادی اور فنی غلطیاں بھی ہیں۔ مثلاً اس میں موضوع لکھا ہے "ایمان بالقرآن"، جس میں مدعی اہل سنت کو بنایا گیا ہے اور سائل شیعہ کو۔ حالانکہ ایمان بالقرآن کا لفظ مثبت ہے نہ کہ منفی۔ اس میں سنی علماء کی جتنی بھی گفتگو ہوگی وہ من حیث النفی ہوگی اور شیعہ کی من حیث الاثبات۔ اور مدعی ہمیشہ وہ ہوتا ہے جو اثبات کی جہت سے کلام کرے۔ رشیدیہ موضوع نمبر ۴ سے موازنہ کیا جائے۔

اس کے بعد مبلغ اعظم نے کتاب رشیدیہ صفحہ ۱۰ سے یہ عبارت پڑھی المدعی من نصب نفسہ لاثبات الحکم من حیث انہ اثبات الخ یعنی مدعی وہ ہوتا ہے جو اپنے دعویٰ کو ثابت کرنے کے لئے کھڑا ہو۔ اس حیثیت میں کہ وہ اثبات کر رہا ہے۔ لیکن اس معاہدہ میں اُلٹ ہے اثبات ایمان بالقرآن کا تو ہم نے کرنا ہے اور نفی مولوی عبدالستار نے۔ اور نفی کرنیوالے کو سائل کہتے ہیں۔

چنانچہ رشیدیہ کے صفحہ ۱۶۱ سے یہ عبارت پڑھی کہ والسائل من نصب نفسہ لنفیہ۔ یعنی سائل وہ ہے جو اس کی نفی کے لئے کھڑا ہو۔ اسلئے ضابطہ کی رُو سے ہم مدعی ہیں اور مولوی عبدالستار سائل۔ لیکن عبدالستار، خالد محمود اور احمد شاہ جیسے علم کے دعویدار اس دیدہ و دانستہ غلطی کو بھی تسلیم کرنے سے گریز کر کے اہلِ حق کی نظروں میں ذلیل و خوار ہو گئے۔

اس کے جواب میں مولوی خالد محمود نے احمد شاہ چوکیردی کی مدد سے ان الفاظ میں اظہارِ بے علمی کیا، کہ نفی کرنے والا بھی مدعی ہو سکتا ہے اور رشیدیہ سے یہ عبارت پڑھی:۔ ان المدعی من تصدی نفسہ لاداۃ مطابقۃ النسبۃ الخبریۃ للواقع الخ۔

مبلغ اعظم نے اس کے جواب میں فرمایا، حضرات! ذرا اپنے مناظرین کی علمیت ملاحظہ فرمائیے کہ رشیدیہ کی معمولی عبارت کو سمجھنے کی بھی اہلیت نہیں رکھتے۔ حالانکہ اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ مدعی کی وہ تعریف ہے جو مُلّا عصام نے اپنے رسالہ عضدیہ کی شرح میں کی ہے، اور یہ ناقص ہے۔ کیونکہ صاف لکھا ہے کہ فیہ نظر۔ یہ تعریف محلِ نظر ہے۔ لیکن یہ سنی علماء صحیح کو چھوڑ کر عمداً غلط پیش کر رہے ہیں۔ اور دُوسرا نسبت خبریہ میں دو احتمال ہوتے ہیں۔ نفی اور اثبات۔ اور رشیدیہ کا اصل متن کہتا

ہے کہ مدعی وہ ہے جو من حیث الاثبات کلام کرے۔

اس کے بعد مولوی خالد محمود صاحب فنّ مناظرہ کے ضابطہ کے تحت کوئی علمی جواب تو نہ دے سکے البتہ ایک نئی اُپج آنکالی کہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ بھی تو ایک دعویٰ ہے جس کے مسلمان مدعی ہیں۔ حالانکہ اس سے بھی نفی اللہ مقصود ہے"۔

مبلّغ اعظم نے اس کے جواب میں فرمایا کہ یہ دعویٰ نہیں بلکہ مشرکوں کے دعاوی کی رَدّ ہے۔ الغرض مدعی کی تعریف میں بھی علماءِ اہل سُنّت کوئی علمی جواب نہ دے سکے اُلٹا شور مچانا شروع کر دیا کہ نہیں نہیں ہم تو اُسی پہ مناظرہ کریں گے جو کاغذ پہ لکھا جا چکا ہے ورنہ ہم جاتے ہیں۔ مبلّغ اعظم نے فرمایا کہ حضرات اس طرح فرار کے بہانے نہ بنائیے۔ کیونکہ میرا سابقہ تجربہ شاہد ہے کہ آپ لوگ صحیح طور پہ اصول و شرائط طے کر کے شیعہ سے مناظرہ نہیں کر سکتے۔ کیونکہ مذہب شیعہ قرآن اور اہل بیت کا مذہب ہے اس پہ اعتراض کرنا کارے دارد۔

اس کے بعد کافی اصرار کیا گیا مگر علماءِ اہلِ سُنّت صحیح شرائط طے کرنے پر تیار نہ ہوئے کیونکہ اُن کو اپنی کمزوریاں نظر آرہی تھیں۔ جب سُنّی علماء راہِ فرار اختیار کرنیوالے ہی تھے کہ مبلّغ اعظم مدظلہٗ نے انتہائی فراخدلی کا ثبوت دیتے ہوئے ببانگِ دُہل اعلان کیا کہ اگرچہ یہ نہ تو کوئی شرائط نامہ ہے اور نہ ہی ہماری طرف سے طے کرنے والا کوئی عالم تھا۔ لیکن ان بزرگوں کے فرار کو رد کرنے کے لئے ہیں اس فریب نامہ ہی کے مطابق **مناظرہ کرنے کے لئے تیار ہوں لیکن ہماری ایک بات مان لی جائے کہ فریقین کو تحقیقی جوابات دینے کے ساتھ ساتھ الزامی جوابات دینے کا بھی حق حاصل ہوگا** جسے فریقین نے قبول کر لیا اور ٹرن اوّل دس دس منٹ اور بعد کی پانچ پانچ منٹ کی مقرر ہونے کے ساتھ ہی مناظرہ شروع کیا۔

(۱) اِنَّا نَحۡنُ نَزَّلۡنَا الذِّکۡرَ وَاِنَّا لَہٗ لَحٰفِظُوۡنَ (قرآن مجید) یعنی جس خدا نے قرآن کو نازل کیا ہے وہی اس کا حفاظت کنندہ ہے۔

(۲) اصول کافی میں ہے کہ جبرئیلؑ جو قرآن لایا تھا، اُس کی سترہ ہزار آیتیں تھیں۔

۳- دیباچہ ترجمہ مقبول میں ہے کہ ہمارے ہاتھوں میں پورا پورا قرآن نہیں ہے اور سورۂ احزاب سورۂ بقر سے زیادہ تھی۔ لہٰذا اگر مولوی محمد اسماعیل جواب دینا چاہیں تو شیعہ

مرتضیٰ، طوسی، شیخ صدوق وغیرہ علماء کا کلام ثبوت میں پیش نہ کریں۔ صرف اقوال معصومین ہی سے ثبوت دے سکتے ہیں جیسا کہ ہم نے اقوالِ معصومین سے ثبوت دیا ہے۔

۴۔ علامہ کلینی تحریف کا قائل تھا۔ پھر بلا ثبوت تقریر شروع کر دی کہ موجودہ قرآن صحابہ نے دیا ہے اور شیعہ صحابہ کرام کو مانتے نہیں حضرت علیؓ نے صدیق اکبر کی بیعت کر لی۔

**نوٹ**:۔ اس پر مبلغ اعظم نے ٹوکا کہ مولوی صاحب! مناظرہ کا موضوع ایمان بالقرآن ہے نہ کہ خلافتِ ثلاثہ۔ اگر قصۂ بیعت وغیرہ پر نازہو تو خلافتِ ثلاثہ کا موضوع رکھ لو تمہیں خود ہی آٹے دال کا بھاؤ معلوم ہو جائے گا۔ چنانچہ مولوی خالد محمود نے عبد الستار کو "یہ بات خلافِ موضوع ہے" کہہ کر روک دیا تاکہ خلافت کے باب میں سُنیت کی رُسوائی نہ ہو۔

اسکے بعد مبلغ اعظم جوابی تقریر کے لئے کھڑے ہوئے اور خطبہ مسنونہ کے بعد ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ الآیۃ کو عنوان کرتے ہوئے فرمایا کہ حضرات! یہ وہ کتاب ہے جس میں کوئی شک نہیں۔ پھر فرمایا کہ مولوی عبد الستار صاحب کا پیش کردہ ثبوت اور استدلال دونوں غلط ہیں۔ کیونکہ موضوع کا عنوان ہے ایمان بالقرآن۔ چنانچہ ضابطہ کے مطابق عبد الستار صاحب کو پہلے ایمان کی تعریف اور پھر قرآن کی تعریف کرنا چاہیئے تھی۔ اور پھر ثابت کرنا چاہیئے تھا کہ ایمان کن چیزوں سے ثابت ہوتا ہے اور کن چیزوں سے کفر لازم آتا ہے اور پھر یہ ثابت کرنا چاہیئے تھا کہ جو روایات اصول کافی وغیرہ میں سے پیش کیں وہ اس معیار پر فٹ بھی آتی ہیں یا نہیں۔

بعدہٗ مبلغ اعظم نے ایمان کی یہ تعریف فرمائی کہ ایمان تصدیق قلبی کا نام ہے اور وہ قطعیات اور یقینیات سے حاصل ہوتا ہے اور قطعیات کیلئے آیت محکم اور خبر متواتر کی ضرورت ہے۔ اس کے بعد مبلغ اعظم نے قرآن مجید کی یہ تعریف کتب فریقین سے پڑھی۔

۱۔ اَلْقُرْاٰنُ الْمُنَزَّلُ عَلَى الرَّسُوْلِ الْمَكْتُوْبُ فِي الْمَصَاحِفِ نَقْلًا مُتَوَاتِرًا بِلَا شُبْهَةٍ (حسامی ص۱۰۔ نور الانوار ص۹ وغیرہما) کہ قرآن وہ ہے جو رسولِ خدا پر نازل کیا گیا ہے اور دُنیا بھر کے مکتوب قرآنوں میں لکھا ہوا ہے نقل متواتر کے ساتھ بغیر کسی شُبہ کے۔ پھر شیعہ کی کتاب:۔

۲۔ قوانین الاصول جلد اوّل ص۴۰۳ سے یہ عبارت پڑھی کہ اَلْقُرْاٰنُ مُتَوَاتِرٌ فَمَا

نُقِلَ اٰحَادًا لَیْسَ بِقُرْاٰنٍ لِاَنَّہٗ مِمَّا یَتَوَفَّرُوْا الدَّوَاعِیْ عَلٰی نَقْلِہٖ وَمَا ھُوَ کَذَالِکَ فَالْعَادَۃُ تَقْتَضِیْ بِتَوَاتُرِہٖ......

یعنی قرآن مجید متواتر ہے اور جو چیزیں اخبار احاد سے نقل کی گئی ہیں وہ قرآن نہیں ہیں۔ کیونکہ یہ قرآن منقول بالتواتر ہے۔ کیونکہ اس کی نقل کے اسباب کثیر تھے۔ اور جو ایسا ہو پس عادت اُس کے تواتر کا تقاضا کرتی ہے اور متواتر بھی طبقاتی ہے۔

۳۔ پھر مبلّغ اعظم نے تواتر کی اقسام مقدمہ فتح الملہم جلد ۱ ص ۵ سے یوں پیش کیں کہ تواتر چار قسم پر منقسم ہے:۔

اوّل:۔ تواتر اسناد دوم:۔ تواتر طبقہ سوم:۔ تواتر عمل چہارم:۔ تواتر معنوی۔ یہ تواتر کی سب سے گھٹیا قسم ہے۔ لیکن مولوی عبدالستار صاحب نے جتنی روایات پیش کی ہیں وہ ضعیف، موضوع اور مؤول ہیں۔ اگر اُن میں سے کسی کو صحیح مان بھی لیا جائے تو خبر واحد سے آگے نہیں بڑھتیں جن سے زیادہ سے زیادہ تواتر معنوی ثابت ہوگا اور قرآن مجید تو اتر طبقاتی ہے۔ اب اہلِ علم حضرات انصاف سے بتائیں کہ جب تواتر معنوی بھی تواتر طبقاتی کے مقابلہ میں کوئی شئے نہیں ہے تو اخبار احاد کی کیا حقیقت ہے جن کو مولوی عبدالستار بغل میں دبائے ہوئے رینگ رینگ کر اپنے عقل دشمن جہلا کو گمراہ کئے پھرتے ہیں۔

مبلّغ اعظم نے تقریر جاری رکھتے ہوئے فرمایا کہ بحث موجودہ قرآن مجید میں ہے کہ کس کا اس پر ایمان ہے اور کس کا نہیں۔ رہا مولوی عبدالستار کا قرآن مجید کے متعلق آئمہ معصومین علیہم السّلام کی تصدیق کا مطالبہ۔ سو میں آئمہ معصومینؑ کے فرامین قرآن موجودہ کے متعلق پیش کرتا ہوں۔ سنیئے!

# تصدیق قرآن اور آئمہ معصومینؑ

اَوّلاً:۔ نہج البلاغہ جلد دوم ص ۸ پر امیرالمومنین حضرت علی علیہ السّلام نے فرمایا:۔

اِنَّا لَمْ نُحَکِّمِ الرِّجَالَ وَاِنَّمَا حَکَّمْنَا الْقُرْاٰنَ ھٰذَا الْقُرْاٰنُ اِنَّمَا ھُوَ

خَطٌّ مَسْطُوْرٌ بَیْنَ الدَّفَّتَیْنِ الخ۔ یعنی ہم نے بندوں کو حکم نہیں بنایا بلکہ قرآن کو حکم بنایا ہے اور یہ قرآن وہی ہے جو بین الدفتین مسطور ہے۔ اس میں قرآن مجید کی تصدیق بھی ہے اور موجودہ قرآن کی تعریف بھی ہے اور تجدید بھی۔ اور حضرت علی علیہ السّلام کا یہ کلام حکمین کے بارے میں ہے اور حکمین کا معاملہ علیؑ اور معاویہ کے درمیان تھا اور اس میں لفظ ہذا اسم اشارہ بھی موجود ہے جو محسوس مبصر کے لئے وضع کیا گیا ہے۔ لہٰذا اس سے وہی قرآن مراد ہو سکتا ہے جو حکمین کے درمیان موجود اور مسلّم ہو۔ پس ثابت ہوا کہ یہ فرمان قرآن موجودہ کے متعلق ہے جو بین الدفتین ہے۔

ثانیاً:۔ اس کے بعد احتجاج طبرسی ص۲۳۴ سے حضرت امام علی نقی علیہ السلام کا فرمان پیش کیا۔ قَالَ اَبُوْ الْحَسَنِ عَلِیُّ بْنُ مُحَمَّدِ نِ الْعَسْكَرِیُّ اِجْتَمَعَتِ الْاُمَّةُ قَاطِبَةً لَا اخْتِلَافَ بَیْنَهُمْ فِیْ ذَالِكَ اَنَّ الْقُرْاٰنَ حَقٌّ لَا رَیْبَ فِیْهِ عِنْدَ جَمِیْعِ فِرَقِهَا فَهُمْ فِیْ حَالَةِ الْاِجْتِمَاعِ عَلَیْهِ مُصِیْبُوْنَ وَعَلٰی تَصْدِیْقِ مَا اَنْزَلَ اللّٰهُ مُهْتَدُوْنَ۔ یعنی حضرت امام علی نقی علیہ السّلام نے فرمایا کہ تمام اُمت اس بات پر مجتمع ہوگئی ہے اور ان میں کوئی اختلاف نہیں کہ تحقیق یہ قرآن مجید حق ہے۔ اور اُمّت کے تمام فرقوں کے نزدیک اس میں کوئی شک نہیں اور اس بات پر اجماع کرنے میں بیشک مصیب اور درست ہیں اور مَا اَنْزَلَ اللّٰهُ کی تصدیق کرنے میں ہدایت یافتہ ہیں۔

اس پر مبلغ اعظم صاحب نے فرمایا کہ لیجئے مولوی صاحبان! میں نے اس موجودہ قرآن مجید کی جو تمام اُمّت کے پاس ہے۔ اپنے آئمہ معصومین سے تصدیق بھی پیش کردی ہے کہ یہی قرآن واجب العمل والاعتقاد ہے جو تمام اُمّت کیلئے ہے کیونکہ اس روایت میں عند جمیع فرقہا کا لفظ موجود ہے جو موجودہ قرآن پر دال ہے۔

## تکذیب روایات تونسوی از آئمہ معصومینؑ

اس کے بعد مبلغ اعظم صاحب نے فرمایا کہ جو روایات مولوی عبدالستار صاحب

نے پیش کی ہیں اُن کا جواب ہمارے آئمہ معصومینؑ نے یُوں ارشاد فرمایا ہے۔

# جواب روایات از آئمہ معصومینؑ

اوّلاً:۔ اصول کافی ص۵۴ سے حضرت امام رضا علیہ السّلام کا یہ قول پڑھا۔ فَقَالَ اَبُو الْحَسَنِ اِذَا كَانَتِ الرِّوَايَاتُ مُخَالِفَةً لِلْقُرْاٰنِ كَذَّبْتُهَا۔ یعنی حضرت امام رضا علیہ السّلام نے فرمایا کہ جب روایات قرآن مجید کے مخالف ہوں۔ میں اُن کی تکذیب کرتا ہُوں اور اُن کو جھوٹا سمجھتا ہُوں۔

ثانیاً:۔ اصول کافی ص۶ سے حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام کا یہ فرمان پڑھا۔ اُطْلُقَهُ العالم عليه السّلام اعرضها على كتاب الله ما وافقه فخذوه وما خالف كتاب الله فردوه۔ یعنی حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام نے فرمایا کہ جب روایات میں اختلاف ہو تو ان کو اللہ کی کتاب پر پیش کرو۔ پس جو کتاب اللہ کے موافق ہو وہ لے لو اور جو مخالف کتاب اللہ ہو اُسے رَدّ کر دو۔

ثالثاً:۔ اصول کافی ص۳۹ سے حضرت امام جعفر الصادق سے یہ روایت پڑھی:۔ عن ابی عبد اللہ علیہ السّلام قال قال رسول اللہ ان علی کل حق حقیقة وعلیٰ کل صواب نورا فما وافق کتاب اللہ فخذوہ وما خالف کتاب اللہ فدعوہ۔ یعنی حضرت امام جعفر الصادق علیہ السلام نے فرمایا کہ رسُولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ تحقیق ہر حق پر ایک حقیقت ہوتی ہے اور ہر درستی پر ایک نُور ہوتا ہے۔ پس جو کتاب اللہ کے موافق ہو وہ لے لو اور جو مخالف کتاب اللہ ہو اُسے چھوڑ دو۔

رابعاً:۔ مبلغ اعظم نے کتاب احتجاج طبرسی ص۲۳۴ سے حضرت امام علی نقی علیہ السّلام کا یہ ارشاد پڑھا۔ قَالَ عَلَيْهِ السَّلَامُ فَاِذَا شَهِدَ الْكِتَابُ وَتَصْدِيْقِ خَبَرٍ وَتَحْقِيْقِهٖ فَاَنْكَرَتْ طَائِفَةٌ مِنَ الْاُمَّةِ وَعَارَضَتْهُ بِحَدِيْثٍ مِنْ هٰذِهِ الْاَحَادِيْثِ الْمُزَوَّرَةِ فَصَارَتْ بِاِنْكَارِهَا وَدَفْعِهَا الْكِتَابَ كُفَّارًا ضُلَّالًا وَاَصَحُّ خَبَرٍ مَا عُرِفَ تَحْقِيْقُهٗ مِنَ الْكِتَابِ۔

ترجمہ :- یعنی حضرت امام علی نقی علیہ السلام نے فرمایا کہ جب کتاب اللہ کسی حدیث کی تصدیق اور تحقیق کرے اور اُمت کا کوئی گروہ پھر بھی اس کا انکار کرے اور جھوٹی حدیثوں سے اس کا مقابلہ کرے تو کتاب اللہ کو چھوڑنے اور حدیث کا انکار کرنے سے کافر اور گمراہ ہو جائے گا اور سب سے صحیح حدیث وہی ہوتی ہے جس کی تصدیق کتاب اللہ سے پہچانی جائے ۔

مبلغِ اعظم نے فرمایا کہ میں نے اپنی مختصر تقریر میں آئمہ طاہرینؑ کے کلام سے قرآن مجید کی تصدیق اور مولوی عبدالستار کی پیش کردہ ضعیف اور مؤول روایات کی تکذیب بھی پیش کردی ہے ۔ اب ایسی پختہ اور ناقابلِ تردید آئمہ معصومینؑ کی تصدیقات اور تصریحات کے بعد عبدالستار کے پیش کردہ رطب و یابس کی کیا حقیقت رہ گئی ہے ۔ مگر یہ شمع ہدایت تو اہلِ ایمان اور سلیم القلب حضرات کے لئے ہی ہو سکتی ہے خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ کے مصداق تو ضد اور تعصبیت کی وجہ سے ابوجہل اور ابولہب کو بھی پیچھے چھوڑ جائیں گے ۔ اور یہی جواب ایسے روایات کا اہل السنّت کے محققین علماء تسلیم کرچکے ہیں ۔ شرح مواقف صـ۶۸۴

الجواب :- ان مانقل منه احادالمردود ۔ صـ۲۲ پر یہ ہے :- ان الاحاد لا تعارض القاطعه یزیدان اختلاف الصحابة فی بعض سورة القرآن مروی بالاحاد المفیدة للظن و مجموع القرآن منقول بالتواتر المفید للیقین الذی یضمحل الظن فی مقابلة فتلك الاحاد مما لا یلتفت الیه ۔

ایسے روایات کا جواب یہ ہے کہ جو بطور احاد نقل ہوا وہ مردود ہے ۔ کیونکہ اخبار احاد قطعیات کا مقابلہ نہیں کر سکتے ۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ صحابہ کرام نے جو قرآن کی بعض سورتوں میں اختلاف کیا وہ بطور اخبار احاد مروی ہے جو صرف مفید ظن ہوتے ہیں اور قرآن مجید منقول بالتواتر ہے ۔

مولوی عبدالستار اور خالد محمود کی تو کیا حقیقت پوری تنظیمی دنیا کے مُلاں مل کر بھی قیامت تک میری پیش کردہ روایات اور استدلال کا جواب نہیں دے سکتے ۔

اس کے بعد آپ نے قوانین الاصول جلد ۱ صـ۴۰۳ مطبوعہ ایران سے یہ عبارت

پڑھیں تواتر القرآن فی جملتہ و وجوب العمل بما فی ایدینا الیوم فمالا شک فیہ ولا شبھۃ تعتریہ الخ یعنی قرآن مجید جو آج کے دن تک ہمارے ہاتھوں میں موجود ہے اس کا تواتر فی الجملہ ثابت ہے اور اس پر عمل واجب ہے۔ لہذا اس میں کوئی شک نہیں اور نہ کوئی شبہ داخل ہو سکتا ہے۔

اب میں مولوی عبدالستار اور اس کے حواریوں کو اجازت دیتا ہوں کہ وہ ہماری کسی کتاب سے یہ ثابت کریں کہ شیعہ کو موجودہ قرآن شریف کی کسی آیت یا سورت میں شک ہے اور وہ کسی آیت یا سورہ کے منکر کو کافر نہیں سمجھتے تو مولوی عبدالستار منہ مانگا انعام حاصل کرلے اور ہم اپنی شکست تسلیم کرلیں گے۔

# اہلسنت کے موجودہ قرآن پر ایمان کی حقیقت

اس کے بعد مبلغ اعظم نے فرمایا کہ لیجئے حضرات! اب میں اہل سنت حضرات کی کتابوں سے ثابت کرتا ہوں کہ یہ لوگ موجودہ قرآن مجید پر ایمان نہیں رکھتے اور اس کو کامل و مکمل نہیں سمجھتے۔ فرمایئے اس قرآن پر ان کا ایمان کیسے رہ سکتا ہے جبکہ ان کو شبہات ہیں۔ مبلغ اعظم نے اپنے دعویٰ کی دلیل میں مندرجہ ذیل کتب سے حوالہ جات پیش کیے۔

اولاً ۱۔ نورالانوار ص۹ مطبوعہ مجتبائی۔ قولہ بلا شبھۃ احتراز عن التسمیۃ لان فیھا شبھۃ ولذا لم یکفر جاحدھا ولم یجز الاکتفاء بھا فی الصلوٰۃ ولم تحرم تلاوتھا للجنب والحائض والنفساء والاصح انھا من القرآن وانما لم یکفر جاحدھا بوجود الشبھۃ الخ

بلا شبہ کہ تعریف قرآن میں جو قول قرآن ہے۔ یہ احتراز ہے۔ بسم اللہ سے کیوں کہ اس میں شبہ ہے۔ اسی لئے اس کے منکر کو کافر نہیں کہا جاتا۔ اور اس پر نماز میں اکتفا جائز نہیں۔ اور اس کی تلاوت جنب حائض اور نفساء پر حرام نہیں۔ زیادہ صحیح یہی ہے۔ کہ بسم اللہ قرآن کی جزء ہے۔ اور اس کے منکر کو کافر اس لئے نہیں کہا جاتا کہ باوجود صحیح ہونے کے اس میں شبہ ہے۔

# شبہ پھر بھی موجود ہے

لیجئے حضرات! ایمان بالقرآن کے دعویداروں کو بسم اللہ میں ہی شبہات شروع ہو گئے۔ اب اختتام قرآن کے متعلق بھی سن لیجئے۔ کہ قرآن کی آخری سورتیں معوذہ یعنی سورۃ فلق اور سورۃ والنّاس ہے اور دونوں کے متعلق سُنّی مذہب کے فتاوی قاضی خاں صفحہ ۸۱۲ پر یہ فتاوی موجود ہے۔

۲۔ مَنْ زَعَمَ اَنَّ المعوذ تَیْنِ لَیْسَا مِنَ القرآن ذکر فی النوازل اِنَّہٗ لایکون کافراً۔

کہ جس شخص نے یہ زعم کیا۔ کہ قرآن مجید کی آخری دو سورتیں سورۃ فلق اور سورۃ والناس قرآن نہیں ہیں۔ امام محمد شاگرد رشید امام ابوحنیفہ نے کتاب نوازل میں ذکر کیا ہے کہ وہ کافر نہیں ہے پس سنی کتب سے یہ دونوں روائتیں پیش کرنے کی دیر تھی کہ خالد محمود اور عبدالستار نے قصر سُنّیت کو تزلزل سے بچانے کے لئے شور مچانا شروع کر دیا۔ اور سمجھ گئے کہ اگر کچھ دیر مناظرہ اور جاری رہا تو لوگوں پر سنیوں کے ایمان بالقرآن کی حقیقت پورے طور پر کھل جائے گی۔ بخاری مسلم سے قرآن جلانے کے قصئے، سنن ابن ماجہ سے بکریوں کو چرانے کے واقعات الفخری سے قرآن مجید کو نیزوں پر بلند کرنے کی داستانیں مروج الذہب سے قرآن کو نیزوں کا نشانہ بنانے کی کہانیاں اور فتاوی قاضی خاں سے قرآن مجید کو خون اور پیشاب سے لکھنے کے جواز کے فتوے سامنے آجائیں گے۔ اور مناظرہ باگڑ سرگانہ کی خود نوشت داستان بے تصدیق اور خانہ ساز روئیداد کے مجموعہ کا بھانڈہ بھی پھوٹ جائے گا! چالاکی سے کام لیتے ہوئے شرط لگا کر بیٹھ گئے کہ اگر الزامی جواب دو گے تو ہم مناظرہ نہیں کرینگے۔

# ملاں خالد محمود کی تقریریں اور انکے جوابات

ملاں خالد محمود نے اس پر بہت شور مچایا۔ کہ یہ دوسرا موضوع ہے۔

مبلغ اعظم نے فرمایا کہ دوسرا موضوع تو اس صورت میں ہو سکتا ہے۔ کہ جب مسئلہ بھی دوسرا اور الگ ہو۔ اگر مسئلہ ایک ہی ہے۔ یعنی ایمان بالقرآن۔ تو اختلاف موضوع کیسا آپ کو شیعوں پر اعتراض کرنے کا تب حق ہے جب کہ اپنی پوزیشن صاف کر لیں۔

اناْمرونَ الناس بالبرّ و تنسون انفسکم و انتم تتلون الکتاب افلا تعقلون۝!

یعنی ملاں خالد کے لئے یہ مصیبت بن گئی۔ کہ اگر حقائق کو تسلیم کرتے تو مذہب ختم ہوتا ہے۔ بس ضد اور ہٹ دھرمی کی پناہ میں ہی خیریت سمجھی۔ حالانکہ یہاں دنیا بھر کے مناظرین مذاہب ہمیشہ سے تحقیقی الزام دیتے آئے ہیں۔ الزام سنتے بھی آئے ہیں۔

# ہم آج بھی چیلنج کرتے ہیں

کہ اگر تمام دنیا کے مناظرین میں سے کوئی بھی منصف مزاج مناظر یہ کہدے کہ شیعہ مناظر کا مطالبہ خلاف اصول مناظرہ تھا۔ تو ہم ان کو منہ مانگا انعام دینے کے لئے تیار ہیں۔ لیکن سنی ملاؤں کی ہٹ دھرمی۔ اصول مناظرہ کی خلاف ورزی اور ملاں منظور چنیوٹی کی چالاکی۔ رائے ستار خان صاحب کی سادگی سے فائدہ اٹھانے کی ناجائز کوشش ثابت ہو جائے۔ تو خالد محمود اور عبدالستار تونسوی کو دوبارہ مناظرہ منظور کر کے اپنی پوزیشن صاف کر لینی چاہیئے۔ یا ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اپنی جہالت کا اعتراف کر کے صف مناظرین سے پیچھے ہٹ جانا چاہیئے۔ کیونکہ عند المحققین مسلمہ اصول مناظرہ سے اُن کا فرار اور ان کی شکست پر مہر تصدیق ثبت ہو چکی ہے۔

اس کے بعد ملاں خالد محمود نے الزام کی تعریف میں بہت بری طرح منہ کی کھائی اور الزام کی تعریف بسیار تلاش کے باوجود بھی پیش نہ کر سکا۔

مبلغ اعظم نے رشیدیہ صد ۱۲ سے الزام خصم دکھایا اور جیسلم عن الزام الغیر امیاہ پڑھ کر پوچھا کہ حضور! یہاں لفظ الزام سے کیا مراد ہے؟ کیا الزام بمعنی اعتراض سے بچنے کے نہیں اگر ایسا ہی ہے تو فلاں ضابطہ مناظرہ سے پہلو تہی کر کے ہٹ دھرمی کے چور دروازے سے فرار کیسا؟ اور اگر فرار ہی مقصود ہے تو کھلے بندوں بھاگ جاؤ۔

ملاں خالد محمود کی دھاندلی کے جواب میں شیعہ کے صدر مناظرہ مولانا محمد حسین صاحب پرنسپل دارالعلوم محمدیہ سرگودھا نے سنی صدر مناظرہ خالد محمود کو مخاطب کر کے فرمایا۔ کہ آپ کے نزدیک بد تمیزی کا نام مناظرہ ہے۔ تو مجادلہ اور مکابرہ کی تعریف کیا ہے؟ آخر عوام الناس کے آپ مقتدر ہیں۔ آپ کو علم اصول اور ضوابطہ اخلاق کی سختی سے پابندی کرنی چاہیئے۔ لیکن یہاں تو ہم نے عجیب ہی منظر دیکھا۔ ۔

چوں کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی

اس کے بعد موصوف نے قرآن وحدیث سے اخلاقیات کے موضوع پر انتہائی مختصر اور جامع اصلاحی تقریر کی جس کا عامتہ الناس پر بہت اثر ہوا۔ اور سب مان گئے۔ کہ سُنی صدر مناظرہ سے شیعہ صدر مناظرہ علم واخلاق، شرافت اور تہذیب میں بلند پایہ۔ اور سنی صدر سوائے دھاندلی کے کچھ نہیں جانتا۔ حتیٰ کہ ملاں خالد محمود کو بھی مولانا کے علم وفضل اور شرافت کا اعتراف کرنا پڑا۔

اس کے بعد ملاں خالد محمود نے پھر وہی پرانا راگ الاپنا شروع کر دیا۔ اور کہا کہ حضرات یہ الزامی جواب نہیں ہو سکتا۔ یہ دوسرا موضوع ہے۔ جب اس پر گفتگو ہو گی۔ تو ہم کتابوں کے طبقات اور مراتب کی تفتیش کریں گے۔ اور پھر اس پر گفتگو کرنے کا حق دیں گے۔ تو مبلغ اعظم نے فرمایا کہ شیعہ پر الزام اور اعتراض دیتے وقت کیا آپ نے کتابوں کی تفتیش اور مراتب وطبقات کی تحدید کر لی تھی۔ اور آپ کے فریب نامہ میں کوئی شرط کتب کے مراتب طے کرنے کی ہے۔ میں جانتا ہوں۔ کہ آپ یہ شور کیوں مچار ہے ہیں۔ تاکہ یہ نہ پتہ چل جائے کہ تمہاری اوّل درجہ کی کتابوں میں قرآن جلانے کے قصے صحیح بخاری ص۷۴۶ موجود ہیں اور طبقہ اوّل کی کتاب ابن ماجہ ص۱۴۱ میں بکری کے قرآن کھا جانے کے قصے موجود ہیں اور مبلغ اعظم نے فرمایا کہ میں جانتا ہوں کہ تمہاری کتاب اتقان ص۷۲ میں حضرت عمر کی زبانی قرآن مجید منزل کا دس لاکھ حرف لکھا ہے۔ اسی لئے اپنی کتابوں کی شکل دیکھ کر چلاتے ہو اگر تمہاری کتابیں ان الزامات سے پاک ہیں۔ تو صرف دس منٹ تو پورے سن لو۔ بس پھر کیا تھا خالد محمود تاب نہ لاکر راہ فرار اختیار کر گیا۔

اور سب لوگ حیران تھے کہ جب شیعہ مولوی اپنی کتابوں کی صفائی دیتا ہے تو یہ کیوں اعتراض اور الزام نہیں سنتے کہ برابر کی چوٹ ہو جائے۔

کہیں ملاں خالد محمود کا اونٹ کس کل سیدھا بیٹھتا ہے یا الٹا۔ چنانچہ جب لوگوں نے دیکھا کہ سُنی مناظر مختلف حیلوں بہانوں سے فرار کرنا چاہتے ہیں تو اہل دانش ان کی بے ضابطگی کو بھانپ گئے۔ سُنی عوام بے چارہ اگرچہ اپنے مذہب کی رسوائی کی وجہ سے کلمہ حق کہہ تو نہیں سکتے تھے۔ لیکن بدل منزور ہو گئے سُنی ملاؤں کا چور دروازہ سے فرار دیکھ کر ایک سُنی مولوی مسمی کرم الدین ولد میاں علادل سکنہ حسو کے ڈاک خانہ براہ تحصیل سمندری ضلع لائل پور جو محض تحقیق حق کے لئے بہزار مشقت چک نمبر ۲ ذخیرہ پہنچا تھا۔ نے عین میدان مناظرہ میں ہی شیعہ

ہونے کا اعلان کر دیا۔ اس کا اعلان ہوتے ہی سنیوں میں بوجہ شکست ندامت و شرمساری صف مناظرہ پیٹنے والا کوئی نہ رہا۔ لیکن شیعوں میں خوشی کی لہر دوڑ گئی۔ اور مومنین نے بڑے تپاک سے مولوی کرم دین صاحب کی زیارت کی۔ معانقے کئے گلے مل مل کر مبارک بادیاں دیں۔ اور استقامت علی الحق کے لئے دعائیں کی گئیں۔ حتیٰ کہ مولوی صاحب کا مبلغ اعظم مدظلہ اور مولانا سید خادم حسین بخاری راقم الحروف (تاج الدین حیدر عفی عنہ) کے ساتھ گروپ فوٹو بھی لیا گیا اور یہ سب منظر مولوی خالد محمود، عبدالستار تونسوی اور احمد شاہ چوکیروی وغیرہم نے خود آنکھوں سے دیکھا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۵

وقال الذین کفروا لا تسمعوا لھٰذا القرآن والغوا فیہ لعلکم تغلبون۔ (پ ۲۴)

# مناظرہ گھنگ شریف ضلع لاہور میں مذہب شیعہ کی فتح مبین

## اور مبلغ اعظم مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کے ہاتھوں بریلوی ملاؤں عنایت اللہ سانگلوی، عبدالرشید جھنگوی، عبدالتواب اچھروی کی شکست اور توہین

حضرات! میں مدت سے شیعہ سنی اختلاف کی تحقیق میں تھا گھنگ شریف متصل کاہنہ نو ضلع لاہور میں ۱۵ اپریل ۱۹۷۵ء کو مناظرہ سننے کا اتفاق ہوا۔ شیعہ علماء کا علم و استدلال صحیح بیان اصول مناظرہ کی پابندی اور سنی بریلوی مولویوں کی دھاندلی بے اصولی اور خلافت اصحاب ثلاثہ کے ثبوت میں کمزوریاں، غلطیاں اور بے انصافیاں دیکھ کر شیعہ ہو گیا ہوں۔ میرے حق میں دعا کرو اللہ تعالیٰ استقامت عطا فرمائے۔ میرے ساتھ اس علاقہ کے اور بھی بہت سے لوگ شیعہ ہو گئے ہیں جن کی فہرست عنقریب شائع ہو گی اور کچھ پہلے بھی شیعہ کے

اشتہاریں شائع ہو چکی ہے۔ یہ سب ان کی مذہبی کمزوری اور شور و دھاندلی دیکھ کر شیعہ ہو گئے ہیں۔ دیکھو لوگ شیعہ ہو رہے ہیں اور یہ اپنی فتح کے اشتہار چھاپ رہے ہیں۔ شرم کہاں ہے، حیا کس مقام میں رہتی ہے۔ اگر بریلویت اِنہی تین چار مُلّاؤں کے سہارے زندہ ہے تو اللہ مالک ہے۔

گر ہمیں مکتب است و ایں مُلّاں
کارِ طفلاں تمام خواہد شد

**حضرات ناظرین!** حقیقت الامر یہ ہے کہ بریلوی مولوی یہ مناظرہ اصول و قواعد کی پابندی سے کر ہی نہیں سکے ہر طرح ہار گئے ہیں۔ اصولِ مناظرہ کی پابندی نہ کرنے میں اصحاب ثلاثہ کے خلافتِ راشدہ کا ثبوت نہ دینے میں اور خلافت بلافصل کے حوالوں پہ خاموشی کرنے میں ہار گئے ہیں۔

**اوّل:** اُنہوں نے شیعہ بانیٔ مناظرہ سے دھوکہ کیا۔ چنانچہ وہ غریب انتظام نہ کر سکا۔ مکرو ا مکر اللہ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمَاكِرِيْنَ۔ اللہ نے ان کو اس مکر کی یہ سزا دی کہ شیعوں کی طرف سے خود انتظام کرا دیا، عالم آگئے لاؤڈ سپیکر لگ گیا۔ شیعہ کے مبلّغ اعظم مولانا محمد اسماعیل صاحب موقعہ پر پہنچ گئے۔

**دوئم:** اُنہوں نے دھاندلی اور شور سے لوگوں کو مناظرہ سُننے نہ دیا فاستمعوا لہ وانصتوا کے خلاف چلتے رہے یعنی شور کر کے مناظرہ سے بچنا چاہتے تھے حالانکہ حکمِ قرآن یہ ہے کہ خاموشی سے قرآن سُنو اور سُناؤ کیونکہ شیرِ پاکستان سے اصولی مناظرہ کی ان کو طاقت کہاں؟ بنچے میں آگئے نفے چیختے چلّاتے رہے۔

**سوم:** اصحاب ثلاثہ کی خلافت راشدہ اور حکومتِ جابرہ میں فرق ہی نہ کر سکے چنانچہ ملوکیّت جابرہ کے ایسے آیات پڑھنے لگے جن سے نمرود، شدّاد، فرعون یزید، مروان، ولید وغیرہ سب کی خلافتیں ثابت ہوتی ہیں دیکھو تفسیر جلالین ص ۱۳۵ اگر اسی ملوکیّت کا نام خلافتِ راشدہ ہے تو شیعہ کو اس سے انکار نہیں۔

**مبلّغ اعظم** نے جو خلافت اصحاب ثلاثہ کی نفی کے دلائل پڑھے کہ خدا اور رسولؐ نے ان کو خلیفۂ راشد بنایا ہی نہیں۔ بقول عمر لم یستخلف رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم بخاری شریف ج ۲ ص ۱۰۷۲ صحیح مسلم ص ۱۲۰ ج ۲ - ترمذی شریف ص ۳۷ اہل بیت اور حضرت علی علیہ السلام نے

اُن کو مانا ہی نہیں بلکہ مخالفت کی۔ چنانچہ دیکھو مخالف عنا علی باب رحم الحبلی ص۱۰۰ ج ۲
اور اس کا ترجمہ الفاروق ص۱۰۱ ج ۱۔ سے صاف دکھلا دیا کہ حضرت علیؓ نے ابوبکر
کی مخالفت کی اور ان کی پارٹی نے بھی مخالفت کی۔ اسی سنّت پر شیعہ اب تک قائم ہیں۔
جن کو حضرت علیؓ نے مانا ان کو مانتے ہیں جن کو نہیں مانا ان کو نہیں مانتے۔ فغضبت
فاطمۃ بنت رسول اللہ فھجرت ابا بکرٍ فلم تزل مھاجرتہٗ حتّٰی توفیت
بخاری شریف ص۴۳۵ ج ۱۔ مطبوعہ اصح المطابع کہ بی بی فاطمہؓ اُن پر غضبناک
ہوئیں اور تا وفات غضبناک رہیں اور فوت ہوگئیں۔ اب فرماؤ جن پر خاتونِ جنّت
ناراض ہوں اُن پر شیعہ کیسے راضی ہوجائیں، اس کا جواب نہ دے سکے۔ آئمہ اثنا
عشر حضرت علیؓ سے لیکر مہدی ہادیؓ تک کی امامت خلافت کے دلائل جو شیعہ مناظر
نے پڑھے لایزال ھذا الدین عزیزاً منیعاً الیٰ اثنا عشر خلیفۃً۔
بخاری شریف ص۱۰۷۲ ج ۲۔ صحیح مسلم ص۱۱۹ ج ۲۔ ترمذی شریف ص۳۶۹، اس کا
جواب ان کو آیا ہی نہیں۔ ہم اس وقت شیعہ نہ ہوتے تو اور کیا کرتے کیونکہ شیعہ
کے جنّتی ہونے کی سند خود کتب اہلِ سنّت میں موجود ہے " یا علیؓ انت و
شیعتک فی الجنّتہ" تفسیر فتح القدیر ص۴۶۴ ج ۵۔ تفسیر فتح البیان
ص۳۲۳ ج ۱۔ تفسیر ابن جریر ص۱۴۶ ج ۳۔ تفسیر در منثور ص۳۷۹ ج ۶

## عبدالتواب اچھروی نے ازراہِ جہالت یہ آیات پڑھیں

جو شیعہ وغیرہ کی خلافت پر دال ہیں یہ ہے اصحاب ثلاثہ پر ان بریلوی مناظروں کا
احسان معاذ اللہ۔ کاش کوئی اہلحدیث یا دیوبندی مناظر ہوتا تو یہ بے علمی کی باتیں
نہ کرتا کیونکہ وہ پڑھے لکھے لوگ ہوتے ہیں۔ قرآن و حدیث سے واقف ہوتے ہیں
اور یہ میلاد خوانیوں اور عرسوں میں مشغول رہتے ہیں علم نہیں رکھتے مناظرہ کیا کریں۔

**پہلی آیت** :- سورۃ اعراف پ۸ آیت ۶۹ ترجمہ مقبول ص۳۱۵ سے
پیش کی وہ یہ ہے۔ واذکروا اذ جعلکم خلفاء من بعد قوم نوحٍ و
زادکم فی الخلق بصطۃً۔

